مدحتِ سرکارِ دوعالم ﷺ میں شامل آپ کی اہلِ بیت اطہار اور آلِ پاک علیہم السلام کے مناقب کی رعنائیاں جس حسنِ بیان اور وارفتگی عشق کے ساتھ مولانا احمد رضا فاضل بریلویؒ کے کلام میں کثرت سے نظر آتی ہیں ان کی مثال حضرت شاہ نیاز بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کے علاوہ کہیں اور شاذ شاذ ہی نظر آتی ہیں۔

زیرِنظر مضمون میں شامل مولانا موصوف علیہ الرحمۃ کے فارسی کلام سے منتخب کردہ مولائے کائنات حضرت علی المرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم کی منقبت بارگاہِ حیدری اور بارگاہِ حسینی میں استغاثہ کے جو اشعار پیش کیے گئے ہیں وہ اوّل سے آخر تک وارداتِ عشقِ صادق اور رفعت معانی کے ساتھ ساتھ علمِ بیان اور صنائع و بدائع کی نادر و لاجواب، رعنائیوں سے مزین ہیں۔ خصوصاً صنعت مراعاۃ النظیر، صنعت تلمیع، حسن تعلیل، صفت تضاد تنسیق الصفات، نادر تشبیہات اور استعارات، تجنیس ناقص، شبہ اشتقاق، لف ونشر، حسنِ طلب اور تجنیس کامل کی لایقِ تحسین مثالیں مضمر ہیں۔ اسی طرح مناقبِ اہلِ بیت اطہار علیہم السلام میں ان کے منتخب اردو اشعار میں تشبیہات کی سادگی اور نکھار، چست بندشیں، برمحل توصیفی الفاظ کے در و بست، شاعرانہ نکتہ سنجی، وارفتگی و سرشاری، نفیس اور متاثرین کن طرزِ ادا، رعنائیِ فکر، خیال کی شادابی اور گرمیِ عشق کی نکہت سے بھی ایک ماہرِ فن مدحت نگار کے عالمانہ اور ایمان افروز اندازِ فکر کا بھرپور اندازہ ہوتا ہے۔





ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان

# مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ شاعری

اعلیٰ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب علیہ الرحمۃ اپنے دور کے بے مثل علماء میں شمار ہوتے ہیں۔ ان کے فضل و کمالات، ذہانت و فطانت، طباعی اور دراکی کے سامنے بڑے بڑے علماء فضلاء، یونیورسٹیوں کے اساتذہ، محققین اور مستشرقین نظروں میں نہیں جچتے۔ مختصر یہ ہے کہ وہ کون سا علم ہے جو انہیں نہیں آتا تھا وہ کون سا فن ہے جس سے وہ واقف نہیں تھے، شعر و ادب میں بھی ان کا لوہا ماننا پڑتا ہے اور میرا تو ہمیشہ سے یہ خیال رہا ہے کہ اگر صرف محاوارت و مصطلحات، ضرب الامثال میں بھی اور بیان و بدیع کے متعلق تمام الفاظ ان کی جملہ تصانیف سے یکجا کر لئے جائیں تو ایک ضخیم لغت تیار ہوسکتی ہے ہم یہاں اجمالی طور پر ان کی اردو شاعری کا ذکر کرتے ہیں۔

اعلیٰ حضرت چونکہ عالم متبحر اور فاضل کامل و مکمل تھے اس لئے ان کی اردو شاعری میں بکثرت قرانی آیات کے حوالے آتے ہیں مثلاً۔

ورفعنالک ذکر کا ہے سایہ تجھ پر　　بول بالا ہے ترا ذکر ہے اونچا ترا
انت فھیم نے عدو کو بھی لیا دامن میں　　عیش جاوید مبارک تجھے شیدائی دوست
وہ خدا نے ہے مرتبہ تجھ کو دیا نہ کسی کو ملے نہ کسی کو ملا
کہ کلام مجید نے کھائی شہا تیرے شہر و کلام و بقا کی قسم
مجرم بلائے آئے ہیں جاء وک ہے گواہ　　پھر رد ہو کب یہ شان کریموں کے در کی ہے
مومن ہوں مومنوں پہ رؤف الرحیم ہو　　سائل ہوں سائلوں کو خوشی لا نہر کی ہے
سوف یعطیک ربک ترضٰی　　حق نمودت چہ پاسداریہا
لیلۃ القدر میں مطلع الفجر حق　　مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام
معنی قدرائی مقصد ماطغٰی　　نرگس باغ قدرت پہ لاکھوں سلام
فاذ فرغت فانصب یہ ملا ہے تم کو منصب　　جو گدا بنا چکے اب اُٹھو وقت بخشش آیا کرو قسمت عطایا

غنچے ماواحی کے جو چٹکے دنیٰ کے باغ میں　　بلبل سرزہ تک انکی بو سے بھی محروم نہیں
ایسا امی کس لئے منت کش استاذ ہو　　کیا کفایت اسکو اقراء ربک الاکرم نہیں
رحمۃ اللعالمین تیری دہائی رب گیا　　اب تو مولیٰ بےطرح سر پرگنہ کا بار ہے

اب ایک ہی زمین کے اشعار میں احادیث مبارکہ کا استعمال دیکھئے مثلاً ۔

بے ان کے واسطے کے خدا کچھ عطا کرے　　حاشا غلط غلط یہ ہوس بے بصر کی ہے
ظاہر میں میرے پھول حقیقت میں میرے نخل　　اس گل کی یاد میں یہ صدا بوالبشر کی ہے
یہ پیاری پیاری کیاری تیرے خانہ باغ کی　　سرد اس کی آب وتاب سے آتش سقر کی ہے
کہنا نہ کہنے والے تھے جب سے تو اطلاع　　مولیٰ کو قول و قائل و ہر خشک و تر کی ہے
ان پر کتاب اتری بیانا لکل شیٔ　　تفصیل جس میں ما عبر و ما غبر کی ہے
ہم گرد کعبہ پھرتے تھے کل تک اور آج وہ　　ہم پر نثار ہے یہ ارادت کدھر کی ہے
ماؤ شما تو کیا کہ خلیل جلیل کو　　کل دیکھنا کہ ان سے تمنا نظر کی ہے

اعلیٰ حضرت نے تلمیحات بھی بہت استعمال کی ہیں مثلاً ایک ہی غزل میں یہ تلمیحات ملاحظہ ہوں۔

بندہ ملنے کو قریب حضرت قادر گیا　　لمعہ باطن میں گمنے جلوہ ظاہر گیا
تیری مرضی پا گیا سورج پھرا الٹے قدم　　تیری انگلی اٹھ گئی مَہ کا کلیجا چر گیا
بندھ گئی تیری ہوا ساوہ میں خاک اڑنے لگی　　بڑھ چلی تیری ضیاء آتش پہ پانی پھر گیا
تیری رحمت سے صفی اللہ کا بیڑا پار تھا　　تیرے صدقے سے نجی اللہ کا بجرا تِر گیا
تیری آمد تھی کہ بیت اللہ مجرے کو جھکا　　تیری ہیبت تھی کہ ہر بت تھرتھرا کر گر گیا
میں ترے ہاتھوں کے صدقے کیسی کنکریاں تھیں وہ　　جن سے اتنے کافروں کا دفعتہً منہ پھر گیا
کیوں جناب بو ہریرہؓ تھا وہ کیسا جام شیر　　جس سے ستر صاحبوں کا دودھ سے منہ پھر گیا

پھر اعلیٰ حضرت کے تبحر علمی کا تقاضہ بھی یہی تھا کہ وہ کوئی ایسی نعت لکھتے جو بے مثل ہوتی چنانچہ ایک نعت انہوں نے صنعت ملمع میں لکھی۔ دراصل ملمع اس صنعت کو کہتے ہیں کہ ایک مصرع یا شعر عربی کا ہو اور دوسرا مصرع یا دوسرا شعر فارسی کا ہو۔ اس میں زیادہ سے زیادہ بیس اشعار ہوا کرتے ہیں اس کی دو قسمیں ہیں۔

ملمع مکشوف یعنی جب ایک مصرع عربی میں اور ایک فارسی میں۔ ملمع محجوب یعنی جب ایک شعر عربی میں ہو اور دوسرا فارسی میں لیکن اعلیٰ حضرت نے ایسے ملمع اشعار لکھے ہیں جن میں



عربی، فارسی، ہندی (بھاشا) اور اردو چار زبانوں کے الفاظ ہیں۔

لم یات نظیرک فی نظر مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سرسو ہے تجھ کو شہ دوسرا جانا
البحر علا والموج طغٰی من بیکس و طوفاں ہوش ربا
منجدھار میں ہوں بگڑی ہے ہوا موری نیّا پار لگا جانا
یا شمس نظرت الی لیلی چو بطیبہ رسی عرضے بکنی
توری جوت کی جھل جھل جگ میں رچی مری شب نے نہ دن ہونا جانا
انا فی عطشی و سخاک اتم اے گیسوئے پاک اے ابر کرم
برسن ہارے رم جھم رم جھم دو بوند ادھر بھی گرا جانا

سبحان اللہ کیسے پیارے اشعار ہیں کہ پڑھنے والا جھومنے لگتا ہے یہ کل دس اشعار ہیں اور مقطع یہ ہے۔

بس خامہ خام نوائے رضا نہ یہ طرز مری نہ یہ رنگ مرا
ارشادِ احبا ناطق تھا ناچار اس راہ پڑا جانا

اس شعر سے ظاہر ہے کہ عقیدت مندوں کی درخواست پر اعلیٰ حضرت نے یہ ملمع لکھا ہوگا پھر ایک غزل محاسبہ نفس کے لئے ہے اور ایسی مرصع ہے کہ جدید اردو شاعری بھی اس پر ناز کرے گی اس کے چند اشعار یہ ہیں۔

سونا جنگل رات اندھیری چھائی بدلی کالی ہے
سونے والو جاگتے رہیو چوروں کو رکھوالی ہے
آنکھ سے کاجل صاف چرالیں یاں وہ چور بلا کے ہیں
تیری گٹھڑی تاکی ہے اور تونے نیند نکالی ہے
یہ جو تجھ کو بلاتا ہے یہ ٹھگ ہے مار ہی رکھے گا
ہائے مسافر دم میں نہ آنا مت کیسی متوالی ہے
سونا پاس ہے سونا بن ہے سونا زہر ہے اٹھ پیارے
تو کہتا ہے میٹھی نیند ہے تیرے مت ہی نرالی ہے
بادل گرجے بجلی تڑپے دھک سے کلیجہ ہو جائے

بن میں گھٹا کی بھیانک صورت کیسی کالی کالی ہے
پھر پھر کر ہر جانب دیکھوں کوئی آس نہ پاس کہیں
ہاں اک ٹوٹی آس نے ہارے جی سے رفاقت پالی ہے

پھر ایک قصیدہ مرصع بھی ہے جس کے ہر پہلے مصرع کے آخر میں بالترتیب حروف تہجی آتے ہیں مطلع یہ ہے۔

کعبے کے بدالدجے تم پہ کروڑوں درود
طیبہ کے شمس الضحیٰ تم پہ کروڑوں درود

یعنی یہاں پہلے مصرع میں ردیف سے پہلے الف ہے۔ چند اشعار کے بعد پہلے مصرع کا آخری حرف ''ب'' آتا ہے۔

ذات ہوئی انتخاب وصف ہوئے لاجواب
نام ہوا مصطفیٰ تم پہ کروڑوں درود

ایسے دو شعر ہیں پھر ''ت'' آخری حرف پہلے مصرع میں آتا ہے۔

تم سے جہاں کی حیات تم سے جہاں کا ثبات
اصل سے ہے ظل بندھا تم پہ کروڑوں درود

اس ترتیب سے اشعار آخر تک آتے ہیں۔

ان کے علاوہ صنعت اتصال تربیعی صنعت سوال و جواب وغیرہ کا استعمال بھی ہے اور فارسی کی رباعیوں کے قوافی میں بھی حروف تہجی کی ترتیب ملحوظ رکھی ہے۔

اعلیٰ حضرت کے شعری محاسن میں زبان و بیان کی بکثرت خصوصیات ہیں یہاں چند خصوصیات اجمالاً عرض کی جاتی ہیں دوسرے مجموعہ کلام میں تجنیس مماثل 'تجنیس مستوفی''، تجنیس زائد وغیرہ کی بکثرت مثالیں پائی جاتی ہیں ہم آسانی کے لئے ان مصطلحات کو ترک کر کے صرف اس قدر عرض کریں گے کہ اعلیٰ حضرت الفاظ کی تکرار سے بات سے بات پیدا کر دیتے ہیں مثلاً۔

واہ کیا جود و کرم ہے شہ بطحا تیرا
''نہیں'' سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا

جو گدا دیکھو لئے جاتا ہے توڑا نور کا
نور کی سرکار ہے کیا اس میں توڑا نور کا

مٹ گئے مٹتے ہیں مٹ جائیں گے اعداء تیرے
نہ مٹا ہے نہ مٹے گا کبھی چرچا تیرا

میں تو کہا ہی چاہوں کہ بندہ ہوں شاہ کا
پرلطف جب ہے کہہ دیں اگر وہ ''جناب'' ہوں



طور پر کوئی کوئی چرغ پہ یہ عرش سے پار
سارے بالاؤں پہ بالا رہی بالائی دوست

محمد ﷺ برائے جناب الٰہی
جناب الٰہی برائے محمد ﷺ

دم نزع جاری ہو میری زباں پر
محمد ﷺ محمد ﷺ خدائے محمد ﷺ

سر تا بقدم ہے تن سلطان زمن پھول
لب پھول دہن پھول ذقن پھول بدن پھول

دیکھ کے حضرت غنی پھیل پڑے فقیر بھی
چھائی ہے اب تو چھاؤنی حشر ہی آنہ جائے کیوں

ہے تو رضا نرا ستم جرم ہ گر لجائیں ہم
کوئی بجائے سوز غم ساز طرب بجائے کیوں

☆☆

یہ کتاب کن میں آیا طرفہ آیہ نور کا
غیر قائل کچھ نہ سمجھا کوئی معنی نور کا

یہاں چھڑکا نمک واں مرہم کا نور ہاتھ آیا
دل زخمی نمک پر وردہ ہے کس کی ملاحت کا

سونا پاس ہے سونا بن ہے سونا زہر ہے اٹھ پیارے
تو کہتا ہے میٹھی نیند ہے تیری مت ہی نرالی ہے

پھر ایک جگہ تو لفظ کی رعایت سے کتنے مضامین تیار کئے ہیں فرماتے ہیں۔

ہم خاک ہیں اور خاک ہی ماوا ہے ہمارا
خاکی تو وہ آدم جد اعلیٰ ہے ہمارا

اللہ ہمیں خاک کرے اپنی طلب میں
یہ خاک تو سرکار سے تمغہ ہے ہمارا

جس خاک پہ رکھتے تھے قدم سید عالم ﷺ
اس خاک پہ قرباں دل شیدا ہے ہمارا

اس نے لقب خاک شہنشاہ سے پایا
جو حیدر کرار کہ سولی ہے ہمارا

اے مدعیو خاک کو تم خاک نہ سمجھے
اس خاک میں مدفوں شہ بطحا ہے ہمارا

ہے خاک سے تعمیر مزار شہ کونین
معمور اسی خاک سے قبلہ ہے ہمارا

ہم خاک اڑائیں گے جو وہ خاک نہ پائی
آباد رضا جس پہ مدینہ ہے ہمارا

حسن تعلیل کی بڑی نادر مثالیں ملتی ہیں مثلاً۔

ڈوبا ہوا ہے شوق میں زمزم اور آنکھ سے
جھالے برس رہے ہیں یہ حسرت کدھر کی ہے

دیکھو قرآن میں شب قدر ہے مطلع فجر
یعنی نزدیک ہیں عارض کے وہ پیارے گیسو

شرم سے جھکتی ہے محراب کہ ساجد ہیں حضور
سجدہ کرواتی ہے کعبہ سے جبیں سائی دوست

اس قسم کی عمدہ مثالیں بھی پائی جاتی ہیں مثلاً ۔

دندان ولب وزلف ورخ شاہ کے فدائی     ہیں ور عدن لعل یمن مشک ختن پھول

آپ نے اس کثرت سے محاورات اور استعارات استعمال کئے ہیں کہ ان سب کو جمع کیا جائے تو ایک لغت تیار ہوسکتی ہے۔ دیکھئے صرف قصیدے کے اشعار میں کتنے محاورات ہیں۔

دھارے چلتے ہیں عطا کے وہ ہے قطرہ تیرا
تارے کھلتے ہیں سخا کے وہ ہے ذرّہ تیرا
اغنیا پلتے ہیں در سے وہ ہے باڑا تیرا
اصفیا چلتے ہیں سر سے وہ ہے رستہ تیرا
فرش والے تیری شوکت کا علو کیا جانیں
خسر وا عرش پہ اڑتا ہے پھریرا تیرا
تیرے قدموں میں جو ہیں غیر کا منہ کیا دیکھیں
کون نظروں پہ چڑھے دیکھ کے تلوا تیرا
آنکھیں ٹھنڈی ہوں جگر تازے ہوں جانیں سیراب
سچے سورج وہ دل آراء ہے اجالا تیرا
دل عبث خوف سے پتا سا ارا جاتا ہے
پلہ ہلکا سہی بھاری ہے بھروسہ تیرا
ایک میں کیا میرے عصیاں کی حقیقت کتنی
مجھ سے سو لاکھ کو کافی ہے اشارہ تیرا
تیرے ٹکڑوں سے پلے غیر کی ٹھوکر پہ نہ ڈال
جھڑکیاں کھائیں کہاں کھا کے صدقہ تیرا
میرے تقدیر بری ہو تو بھلی کر دے کہ ہے
محو و اثبات کے دفتر پہ کڑوڑا تیرا
تو نے اسلام دیا تو نے جماعت میں لیا
تو کریم اب کوئی پھرتا ہے عطیہ تیرا



کس کا منہ تکیے کہاں جائیے کس سے کہیے
تیرے ہی قدموں پہ مٹ جائے یہ پالا تیرا
تیرے صدقے مجھے اک بوند بہت ہے تیری
جس دن اچھوں کو ملے جام چھلکتا تیرا
حرم و طیبہ و بغداد جدھر کیجئے نگاہ
جوت پڑتی ہے تری نور ہے چھنتا تیرا

اس کے بعد اور مشہور قصیدہ ہے جس میں بکثرت محاورات ہیں کچھ اشعار یہ ہیں۔

صبح طیبہ میں ہوئی بٹتا ہے باڑا نور کا     صدقہ لینے نور کا آیا ہے تارا نور کا
باغ طیبہ میں سہانا پھول پھولا نور کا     مست بو ہیں بلبلیں پڑھتی ہیں کلمہ نور کا
تیرے ہی ماتھے رہا اے جان سہرا نور کا     بخت جاگا نور کا چمکا ستارہ نور کا
تاج والے دیکھ کر تیرا عمامہ نور کا     سر جھکاتے ہیں الٰہی بول بالا نور کا
بینیٔ پر نور پر رخشاں ہے بکہ نور کا     ہے لِواء الحمد پر اڑتا پھریرا نور کا
تو ہے سایہ نور کا ہر عضو ٹکڑا نور کا     سایہ کا سایہ نہ ہوتا ہے نہ سایہ نور کا

محاورات کی چند اور مثالیں ملاحظہ ہوں۔

اے دل یہ سلگنا کیا جلنا ہے تو جل بھی اٹھ     دم گھٹنے لگا ظالم کیا دھونی رمائی ہے

اعلیٰ حضرت کی شاعری کی یہ چند خصوصیات عرض کی گئیں اگر مزید غور کیا جائے تو اور بھی محاسن نظر آئیں گے لیکن ان تمام محاسن پر غالب ایک چیز ہے اور وہ عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم ان کی تعلیم اور ان کا پیام بھی صرف یہی ہے۔

ٹھوکریں کھاتے پھرو گے ان ﷺ کے در پر پڑ رہو
قافلہ تو اے رضؔا اول گیا آخر گیا

پھر کس بے قراری سے یہ شعر صفحہ قرطاس پر آیا۔

جان و دل ہوش و خرد سب تو مدینہ پہنچے
تم نہیں چلتے رضا تو سامان گیا



ڈاکٹر جمیل جالبی

# حدائق بخشش......مجموعۂ صدق وصداقت

حدائق بخشش اعلیٰ حضرت احمد رضا بریلوی کا مجموعہ کلامہ ہے جو کئی بار شائع ہو کر اہل دل واہل فن دونوں سے داد وتحسین وصول کر چکا ہے۔ حدائق بخشش کو میں نے اس وقت بھی پڑھا تھا جب میں جوان تھا اور آج بھی پڑھا جب میں اس دور سے گزر چکا ہوں۔ یاد رہے کہ عہد جوانی میں اس کلام نے سرورِ عشق سے مجھے شاد کام کیا تھا اور عہد موجود میں اس کلام نے شعورِ عشق سے ایسا سرشار کیا کہ کیفیت عشق بھی مختلف ہوگئی اور احساسات وجذبات بھی۔ وقت بدلتا ہے تو انسان بھی بدل جاتا ہے۔ اس کی باطنی کیفیات اور اثر ونفوذ کے پیمانے بھی بدل جاتے ہیں۔ لفظ وہ رہتے ہیں۔ لیکن ان سے نکلنے والی روشنی کے رنگ بدل جاتے ہیں اور اس کے ساتھ معنیٰ بھی بدل جاتے ہیں۔ یہی اچھی اور زندہ رہنے والی شاعری کا کرشمہ ہے اور اعلیٰ حضرت احمد رضا خان کے کلام کا بھی یہی کمال ہے اور اسی وجہ سے یہ کلام مجھے ہمیشہ کی طرح آج بھی دل سے پسند ہے۔

اردو نعت گوئی کی روایت اتنی ہی پرانی ہے جتنی خود اردو شاعری کی............آج تک ہزاروں اشعار حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح میں اظہارِ عشق اور بیانِ عقیدت کے طور پر کہے جا چکے ہیں لیکن معلوم ہوتا ہے۔ کہ جو کچھ کہا جاتا تھا وہ پھر بھی نہ کہا جا سکا۔ شاعروں نے اعتراف عجز کیا تو کہا............سب کہنے کی باتیں ہیں کچھ بھی نہ کہا جاتا۔ یہی اعتراف عجز نعت گوئی کی جان اور نعت گوئی کا جواز ہے۔

حدائق بخشش میں اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی نے طرح طرح سے اپنے جذبات واحساسات کا اظہار کیا ہے اور اس طور پر کیا ہے کہ بہت کم شعراء نے ایسا کیا ہوگا لیکن قدم قدم پر محسوس ہوتا ہے کہ شاعر کی پیاس اور اظہار کی تشنگی اسی طرح منہ کھولے العطش العطش پکار رہی ہے۔ یہی عشق صلی اللہ علیہ وسلم کا کرشمہ ہے۔

صحیح مسلم میں یہ حدیث آئی ہے کہ ''رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میں



سے کوئی ایمان میں کامل نہیں ہو سکتا جب تک میں اس کے بیٹے والد اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں۔ اس کے معنیٰ یہ ہوئے کہ حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم جزو ایمان ہے اور یہی حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم نعت گوئی کی بنیاد ہے۔ عشق نہ ہو تو انسان راکھ کا ڈھیر ہے اور عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم نہ ہو تو انسان بے حس و بے جان لاشہ ہے۔ جو معاشرے حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سرشار ہیں۔ زندہ ہیں۔ قادر ہیں، آباد ہیں اور جو حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے ناآشنا ہیں وحشی ہیں، تہذیب سے ناآشنا ہیں، انسانیت سے محروم ہیں۔ عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم فصل کو وصل میں بدل دیتا ہے اور نعتیہ شاعری معیار آدمیت کو فلک افلاک تک لے جاتی ہے۔ احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمۃ کی شاعری نے مجھے عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے سرشار کیا مجھ پر کیفیات روحانی کے نئے دروا کئے اور میری لے اور میری آواز اور لہجے میں ان کی آواز اور لے شامل ہو گئی۔ یہی اچھی عشقیہ شاعری کی تاثیر ہے۔

حدائق بخشش کے بارے میں ایک اور بات میں یہ کہنا چاہتا ہوں کہ اس کلام کو اپنے سرہانے رکھئے اور روز ایک آدھ نعت دھیرے دھیرے اس کی کیفیات کو اپنے باطن میں سموتے ہوئے پڑھئے تو آپ رفتہ رفتہ محسوس کریں گے کہ حضرت کا کلام ہی نہیں بلکہ خود حضرت آپ سے کلام کر رہے ہیں اور روح عشق مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے اندر جلوہ گر ہو رہی ہے۔ ان کی آواز میں ایک جادو ہے، ایک سحر، ایک طلسم ہے اور زبان و بیان پر ایسی قدرت ہے کہ کم کو نصیب ہوگی۔ چند شعر سنیے۔

اے شافع امم شہ ذی جاہ لے خبر — للہ لے خبر مری للہ لے خبر
دریا کا جوش ناؤ نہ بیڑا نہ ناخدا — میں ڈوبا تو کہاں ہے مری شاہ لے خبر
منزل کڑی ہے رات اندھیری میں نابلد — اے خضر لے خبر میری اے ماہ لے خبر
پہنچے پہنچنے والے تو منزل مگر شہا — ان کی جو تھک کے بیٹھے سرِ راہ لے خبر
جنگل درندوں کا ہے میں یار شب قریب — گھیرے ہیں چار سمت سے بدخواہ لے خبر
منزل نئی عزیز جدا لوگ ناشناس — ٹوٹا ہے کوہِ غم میں پرکاہ لے خبر

مانا کہ سخت مجرم و ناکارہ ہے رضا
تیرا ہی تو ہے بندہ درگاہ لے خبر

ان اشعار میں عشق سے پیدا ہونے والا وہ کرب ہے جو ایک ایسی روح پھونک رہا ہے

جواحمد رضا خاں کی شاعری اوران کے عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی پہچان ہے۔انہوں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات وصفات اورحیات وسیرت کو کیفیت عشق سے ملا کر ایک نیا رنگ پیدا کیا ہے۔

یہ تین شعراور سنئے ؛

بلبل نے گل ان کو کہا قمری نے سرو جانفزا
حیرت نے جھنجلا کر کہا یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

خورشید تھا کس زور پہ کیا بڑھ کے چمکا تھا قمر
بے پردہ جب وہ رخ ہوا یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

ڈر تھا کہ عصیاں کی سزا اب ہوگی یا روزِ جزا
کی ان کی رحمت نے صدا یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

اعلیٰ حضرت احمد رضا خان بریلوی کے کلام میں یہ تاثیر عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے آئی ہے اوریہی وہ رنگ ہے جوان کے کلام کو ہمیشہ تازہ، زندہ اور پراثر رکھے گا۔

مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام

☆☆☆



ڈاکٹر فرمان فتح پوری

# رضا بریلوی ـــــ ایک منفرد نعت گو شاعر

شاعری، خواہ اس کا موضوع کچھ بھی ہو، شاعر سے جذبے کی شدت اور پاکیزگی کا مطالبہ کرتی ہے۔ جذبے کی شدت اور پاکیزگی سے مراد یہ ہے کہ شاعر اپنے موضوع سے مخلص ہو، گہرا لگاؤ رکھتا ہو اور اپنی لگن میں سچا ہو، اس سچائی اور لگن کو غالب نے دل گداختہ کا نام دیا ہے۔ اقبال نے خونِ جگر کہا ہے اور بعض نے شاعر کے خلوص سے تعبیر کیا ہے۔ جس نسبت سے شاعر کے جذبات سچے، ملتہب اور گہرے ہوں گے اسی نسبت سے اس کی شاعری سچی، مؤثر اور گہری ہوگی۔ یوں سمجھ لیجئے کہ جذباتی صداقت کے بغیر منطقی یا علمی صداقت کے زور پر اعلیٰ درجے کی شاعری جنم نہیں لے سکتی۔ کسی شخص کا علمی تجربہ اس کا ناقل وتفکر اور مشاہدہ ومطالعہ ممکن ہے بلند پایہ تصنیف وتالیف کے لئے مددگار ثابت ہو۔ لیکن تخلیق شعر میں معاون نہیں ہوسکتا۔ خاص طور پر نعتیہ شاعری علم وفکر کے ساتھ ساتھ شاعر کے جذبات محبت کا ایسا ارتعاش والتہاب چاہتی ہے جو مولانا احمد رضا خان صاب بریلوی کی طرح اس بات پر والہانہ یقین رکھتا ہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ گرامی کائنات میں بے مثال ہے، نہ ماضی میں اس کی مثال نظر آتی ہے اور نہ حال میں، اور نہ مستقبل میں اس کی مثال کا امکان ہے۔ کہنے کا مطلب یہ ہے کہ جب تک کوئی شاعر پورے وثوق، مکمل یقین اور پوری شدت جذبات کے ساتھ یہ عقیدہ نہ رکھتا ہو کہ

لم یات نظیرک فی نظر، مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سر سو ہے تجھ کو شہ دوسرا جانا

اور جب تک اس عقیدے پر عامل نہ ہو اس وقت تک نہ تو کوئی شاعر صف اول کا نعت گو شاعر کہا جا سکتا ہے نہ اس کی نعتیہ شاعری دوسروں کو مسحور ومتاثر کرسکتی ہے اور نہ اس میں وہ شگفتگی ودل آویزی پیدا ہوسکتی ہے جو مندرجہ بالا شعر میں نظر آتی ہے۔ اس شعر میں یا اس نعت کے دوسرے اشعار میں جو اثر آفرینی اور دلکشی ہے وہ صرف اس سبب سے نہیں کہ اس میں مولانا احمد

رضا خانصاب نے غیر معمولی قادرالکلامی کا ثبوت دیا ہے اور ہر شعر میں عربی، فارسی، اردو اور پوربی بولی کی فنکارانہ پیوندکاری سے ادب کے قارئین کو حیرت میں ڈال دیا ہے۔ زبان وبیان کے سلسلے میں اس نوع کی قادرالکلامی دوسرے شعراء کے یہاں بھی ملتی ہے بلکہ اردو شاعری کی تاریخ میں الفاظ کی شعبدہ گری وضائع لفظی میں کمال دکھانے والے شاعر بہت سے ہیں۔ لیکن صاحب نقد و نظر خوب واقف ہیں کہ محض کمالات لفظی کی بناء پر انہیں بڑا شاعر تسلیم نہیں کیا گیا۔ میر وسودا، آتش وناسخ، ذوق وغالب، امیر وداغ اور میر حسن ودیا شنکر نسیم کے نام ہماری تاریخ میں ساتھ ساتھ لئے جاتے ہیں۔ ان تقابلی مطالعات پر درجنوں مقالے لکھے جا چکے ہیں۔ طلبہ سے لے کر اساتذہ تک ان کی شاعرانہ خصوصیات کا موازنہ کرتے رہتے ہیں۔ لیکن کوئی صاحب ذوق اور انصاف پسند ناقد، سودا کو میر پر، ناسخ کو آتش پر، ذوق کو غالب پر، امیر کو داغ پر اور نسیم کو میر حسن پر ترجیح نہیں دے سکتا، حالانکہ زبان دانی اور لفظی صناعی کے جتنے کرتب سودا، ناسخ، ذوق، امیر اور نسیم کے یہاں دکھائے گئے ہیں۔ میر، غالب، آتش، داغ اور میر حسن کے یہاں نظر نہیں آتے۔ یہ اس امر کا بین ثبوت ہے کہ شاعری کا حقیقی تعلق الفاظ وتراکیب سے نہیں، جذبات ومحسوسات کی سچائی اور گہرائی سے ہے۔ چنانچہ مولانا احمد رضا خانصاب بریلوی کی مذکورہ بالا نعت میں بھی جو دل نشینی ودل آویزی اور لطافت ہے وہ اس بنا پر ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بے پناہ محبت کا صاف و شفاف چشمہ اس کی تحت میں بہہ رہا ہے۔ مستی اور والہانہ پن کا ایک آبشار ہے جس کی طراوت، خنکی اور مٹھاس سے اہل دل سیراب ہو رہے ہیں۔ اگر ایسا نہ ہوتا اور یہ نعت محض لفظی صناعی کا ایک نمونہ نہ ہوتی تو ہرگز زبان زد خلائق نہ ہوتی، اس کی مقبولیت حلقہ خواص سے نکل کر عوام تک نہیں پہنچتی اور اس کے اشعار سے اعلیٰ تعلیم یافتہ لوگوں کے سوا کوئی اور لطف نہ لے سکتا۔ لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ ایسا نہیں ہے کوئی شخص اس کے الفاظ کو پوری طرح سمجھتا ہو یا نہ سمجھتا ہو۔ اس میں جذبات کی ایسی شدت، ایسی صداقت اور ایسی گہرائی ہے کہ سننے اور پڑھنے والوں کے دل خود بخود اس طرف کھنچتے ہیں اور جب کبھی کسی محفل یا جلسے میں یہ نعت خاص لحن سے پڑھی جاتی ہے سامعین خواہ ان کی علمی وادبی سطح کچھ بھی ہو۔ وجد میں آجاتے ہیں اور جھوم جھوم اٹھتے ہیں اور خود کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں حاضر محسوس کرتے ہیں۔ دل کشی واثر پذیری کا جادو اس نعت میں حضرت احمد رضا بریلوی کی جذباتی صداقت نے جگایا ہے ورنہ سچ بات یہ ہے کہ انہیں مختلف زبانوں کی پیوند کاری اور الفاظ وتراکیب کا شعبدہ دکھانا مقصود نہ تھا۔ ایک فطری اور خلاق شاعر کی حیثیت سے وہ



پوری طرح محسوس کرتے تھے اور ایک باشعور ناقد کی طرح خوب جانتے تھے کہ اعلیٰ درجہ کی شاعری، الفاظ سے نہیں بلکہ درونِ خانہ کے ہنگاموں یعنی شدید جذباتی تلاطم اور تموج سے وجود میں آتی ہے بات یہ ہے کہ شاعری ایک طرح کا شعوری عمل ہو کر بھی سراسر شعوری عمل نہیں ہے۔ شعر کہے نہیں جاتے، بنائے نہیں جاتے ہیں۔ شعر کے لئے الفاظ جوڑے نہیں جاتے، قافیے تلاش نہیں کئے جاتے، استعارات وکنایات اور تراکیب ومحاورات، دانستہ تراشے نہیں جاتے بلکہ شعرا اپنے پورے وجود کے ساتھ خود بخود ذہن شاعر پر نازل ہوتا ہے۔ دنیا کے ہر بڑے اور حقیقی شاعر نے شعر گوئی کے سلسلے میں یہی کہا ہے اور حضرت احمد رضا بریلوی کی نعتیہ شاعری بھی اس خاص معیار پر پوری اترتی ہے۔ ہر چند کہ جس نعت خاص کا ذکر اس جگہ کیا گیا وہ احباب کی فرمائشیں پر کہی گئی ہے اور جیسا کہ اس نعت کے مقطع میں ہے۔

بس خامۂ خام نوائے رضا نہ یہ طرز تیری نہ یہ رنگ تیرا
ارشادِ احبّا ناطق تھا ناچار اس راہ پڑا جانا

مولانا احمد رضا خاں صاحب نے خود واضح کر دیا ہے کہ نہ تو ان کا یہ رنگ سخن تھا اور نہ اس طرزِ شاعری سے ان کی طبیعت کو کوئی مناسبت تھی صرف احباب کے حکم کی تعمیل میں انہوں نے ایسا کیا اور اپنی غیر معمولی قادرالکلامی کا لوہا منوالیا۔ ورنہ یہ حقیقت ہے کہ ان کی نعتیہ شاعری بنیادی طور پر فلسفیانہ موشگافیوں یا علم وفن کی بھول بھلیوں کی شاعری نہیں بلکہ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات وصفات سے گہری وابستگی اور شدید جذباتی لگاؤ کی شاعری ہے۔ ان کی نعتیہ شاعری پر معصومیت، شیفتگی، سادگی اور عاشقانہ سرمستی کی جو چاندنی چھٹکی ہوئی ہے اور یہ چاندنی قاری کے درونِ خانہ میں جس قسم کا مدوجزر پیدا کرتی ہے وہ بے سبب نہیں ہے۔ جذبات اپنے اظہار وابلاغ میں کسی خاص قسم کی لغات، تراکیب اور استعارات کا سہارا نہیں لیتے بلکہ فطری انداز میں روزمرہ کی زبان میں انتہائی سادگی سے خود بخود ظاہر ہو جاتے ہیں۔ حقیقی جذبہ، خواہ اس کا تعلق محبت سے ہو یا نفرت سے، خوف سے ہو یا جستجو سے، غم سے متعلق ہو یا خوشی سے، مصنوعی سہاروں کا محتاج نہیں ہوتا، اپنے نمود واظہار کی راہ خود پیدا کر لیتا ہے بلکہ بعض اوقات تو جذبے کے اظہار کے لئے الفاظ کی ضرورت نہیں ہوتی۔ آدمی کے چہرے بشرے، رفتار، حرکات وسکنات اور نشست و برخاست سے جذبات خود بخود نمایاں ہو جاتے ہیں۔ اس لئے گہرے اور سچے جذبات کی عشقیہ شاعری خواہ اس کا تعلق مجاز سے ہو یا حقیقت سے اپنی تفہیم وترسیل کے لئے کسی لغت یا شرح کی

محتاج نہیں ہوتی بلکہ خود بخود عام وخاص ہر قسم کے قاری وسامع کے ذہن وقلب میں اتر جاتی ہے مجازی سطح پر اردو شاعری کی تاریخ میں میر تقی میر کی عشقیہ شاعری اس کی ایک واضح مثال ہے۔ عشقِ رسول اور نعت گوئی کے حوالے سے یہی صورت مولانا احمد رضا خاں صاحب کی شاعری کی ہے جس طرح ان کے جسم کا رواں رواں آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت سے سرشار ہے اسی طرح ان کی نعتیہ شاعری کا ایک ایک لفظ عشق رسول میں ڈوبا ہوا ہے اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے گہرے جذباتی لگاؤ کا مظہر ہے۔ اس لئے حضرت بریلوی کی نعتیہ شاعری جتنی زیادہ سادہ ہے اتنی ہی زیادہ............ پرکار بھی ہے اور اپنے قاری اور سامع کو متاثر کئے بغیر نہیں رہتی، رئیس المتغزلین مولانا حسرتؔ موہانی خود عاشقانِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں سے تھے۔ انہوں نے اپنے شعر کے متعلق حکم لگایا ہے کہ

شعر دراصل ہے وہی حسرتؔ — سنتے ہی دل میں جو اتر جائے

مولانا احمد رضا خاں صاحب کی نعتیہ شاعری اس معیار پر پوری اترتی ہے جو شخص ان کے اشعار سنتا ہے سر دھنتا ہے اور جو ایسا نہیں کرتا گویا وہ اپنے ذوقِ سخن کا مذاق اڑواتا ہے۔

عاشقانہ جذبات کے اظہار میں سادگی اور پاکیزگی کا جو رچاؤ شروع سے آخر تک حضرت رضا بریلوی کے مجموعہ نعت حدائق بخشش میں نظر آتا ہے، وہ اردو کے دوسرے نعت گو شعراء کے یہاں بہت کم دکھائی دیتا ہے۔ ان کے یہاں غزل کے پیرائے میں لمبی لمبی نعتیں ملتی ہیں اور بعض نعتوں میں بڑی مشکل زمینوں اور ردیفوں میں طبع آزمائی کی گئی ہے لیکن آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کا تیز دھارا سنگلاخ زمینوں کو چیرتا ہوا اس طرح گزر گیا کہ شادابی اور زرخیزی کے جو آثار مولانا احمد رضا خاں صاحب کی ان نعتوں میں پیدا ہو گئے ہیں وہ دوسروں کے ہاں نرم اور ہموار زمینوں میں بھی نظر نہیں آتے۔ میری مراد ایسی نعتوں سے ہے جو جن میں بعض کے مطلع اس انداز کے ہیں کہ

سر تا بقدم ہے تن سلطان زمن پھول — لب پھول دہن پھول ذقن پھول بدن پھول

عارض شمس و قمر سے بھی ہیں انوار ایڑیاں — عرش کی آنکھوں کے تارے ہیں وہ خوشتر ایڑیاں

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں — کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتائے کیا کہ یوں

یاد وطن ستم کیا دشت حرم سے لائی کیوں — بیٹھے بٹھائے بدنصیب سر پہ بلا اٹھائی کیوں

ہے لبِ عیسیٰ سے جاں بخشی نرالی ہاتھ میں — سنگریزے پاتے ہیں شیریں مقالی ہاتھ میں



ان زمینوں میں اچھے شعر کہنا وہ بھی نعت میں جس میں قدم اٹھانا بقول عرفی تلوار کی دھار پر چلنا ہے۔ ہر شخص کے بس کی بات نہیں ہے۔ اس میں وہی کامیاب ہوسکتا ہے جسے توفیق الٰہی میسر ہو اور عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی سرشاری وسرمستی کے ساتھ زبان و بیان پر غیر معمولی قدرت حاصل ہو۔ برصغیر پاک و ہند کے علمائے دین میں بڑے بڑے صاحب علم و دانش اور علوم دینی و دینوی کے فاضل گزرے ہیں لیکن ان میں سے کوئی بھی ایسا نہیں جو ایک معتبر و تبحر عالم وفقیہ ہونے کے ساتھ ساتھ صف اول کا شاعر بھی ہو یا جس نے نعت گوئی میں کوئی ممتاز مقام پیدا کیا ہو۔ اس اعتبار سے مولانا احمد رضا خاں صاحب کی شخصیت بالکل منفرد اور یکتا ہے۔ وہ برصغیر کے ایک ایسے جید عالم ہیں جن کا حلقہ اثر دوسرے علماء کے مقابلے میں سب سے بڑا ہے اور ایک ایسے نعت گو شاعر ہیں جن کی نعتیں نہ صرف یہ کہ سب سے زیادہ مقبول ہیں بلکہ ان کی شاعری اس پایہ کی ہے کہ ان کا نام صرف اردو کے ممتاز ترین شاعروں کے نام کے ساتھ لیا جانا چاہئے۔

جہاں تک خالص نعتیہ شاعری کا تعلق ہے اردو میں جو قبول عام مولانا احمد رضا خاں صاحب کی شاعری کو میسر آیا کسی اور کو نصیب نہیں ہوا۔ ان کے ہم عصروں میں محسن کاکوردی کا نام یقیناً ایسا ہے جن کا معیارِ نعت گوئی کم و بیش وہی ہے جو مولانا احمد رضا خان صاحب کی نعتوں کا ہے۔ لیکن محسن کاکوردی کے مجموعہ نعت میں سے صرف ایک قصیدۂ لامیہ اور ایک مثنوی ابرِ کرم کو ہی مقبولیت حاصل ہوسکی۔ ان نظموں سے بھی صرف اعلیٰ تعلیم یافتہ طبقہ ہی متعارف ہے۔ بات یہ ہے کہ ان میں زبان و بیان کے سلسلے میں علامات و استعارات کا جو اہتمام اور معیار پیش نظر رکھا گیا ہے اس سے خاص خاص لوگ ہی لطف اٹھا سکتے ہیں۔ اس کے برعکس احمد رضا بریلوی کی نعتیں اپنی مخصوص سادگی و پرکاری کے سبب عام و خاص میں یکساں مقبول ہیں۔ ہمارے ہاں ان کی نعتیں مخصوص محفلوں سے لے کر سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے عام جلسوں تک میں بڑے ذوق وشوق سے پڑھی اور سنی جاتی ہیں، شاید ہی کوئی مسلمان باذوق ایسا ہوگا جسے احمد رضا بریلوی کی درج ذیل نعتوں کے دو چار شعر یاد نہ ہوں۔

واہ کیا جود و کرم ہے شہ بطحا تیرا — نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا

لم یاتِ نظیرک فی نظر مثل تو نہ شد پیدا جانا
جگ راج کو تاج تورے سر سو ہے تجھ کو شہہ دوسرا جانا

وہ سوئے لالہ زار پھرتے ہیں — تیرے دن اے بہار پھرتے ہیں

حاجیو آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو　　کعبہ تو دیکھ چکے کعبے کا کعبہ دیکھو
چمک تجھ سے پاتے ہیں سب پانے والے　　مرا دل بھی چمکا دے چمکانے والے
صبح طیبہ میں ہوئی بٹتا ہے باڑا نور کا　　صدقہ لینے نور کا آیا ہے تارا نور کا

نعتیہ غزلوں سے قطع نظر مولانا احمد رضا خان صاحب کا سلام جس کا مطلع ہے

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزمِ رسالت پہ لاکھوں سلام

کو بھی غیر معمولی مقبولی حاصل ہے۔اس سے انکار نہیں کہ اکبر وارثی میرٹھی کا سلام

یا نبی سلام علیک　　یا رسول سلام علیک
یا حبیب سلام علیک　　صلوٰۃ اللہ علیک

بھی حد درجہ شہرت رکھتا ہے۔عورت، مرد، بچے، جوان سب ہی اسے بلند آواز سے پڑھنا پسند کرتے ہیں لیکن اس کے بعد اگر کسی سلام کو قبول عام کا درجہ ملا ہے تو وہ مولانا احمد رضا خاں صاحب کا سلام ہے۔ حفیظ جالندھری کے شاہنامے کا ایک ٹکرا جس میں ولادتِ نبوی کا ذکر ہے اور ماہر القادری کی نظم ''حدیث قدسی''، جس میں آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام بھیجا گیا ہے۔ کو بھی خاصی مقبولیت حاصل ہوئی ہے۔ بہت دنوں تک وہ ہر محفل اور ہر جلسے میں پڑھے گئے۔ لیکن نہ جانے کیوں جیسے جیسے وقت گزرتا گیا ان کی مقبولیت میں کمی ہوتی گئی۔اب وہ کسی محفل میں شاذ و نادر ہی سننے میں آتے ہیں۔اس کے برعکس مولانا احمد رضا صاحب کا سلام اگرچہ ڈیڑھ سو سے زائد اشعار پر مشتمل ہے اور حفیظ جالندھری اور ماہر القادری کے سلاموں سے قدیم اور طویل تر ہے پھر بھی آج تک بڑے اہتمام اور کثرت سے پڑھا جاتا ہے بلکہ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اس کی مقبولیت روز بروز بڑھتی جارہی ہے اور یہ کہنا پڑتا ہے کہ مولانا احمد رضا خان صاحب ممتاز ترین نعت گو ہونے کے ساتھ ساتھ مقبول ترین نعت گو شاعر بھی ہیں۔

☆☆☆



علامہ شمس بریلوی

# کلام رضا اور علم بیان و بدیع

شاعری اور علم بیان و بدیع کا چولی دامن کا ساتھ ہے، عصر حاضر میں شعرا اس کی ضرورت شاید محسوس نہ کریں یا وہ اپنی شاعری کے فروغ کے لئے اس کے لئے اس کی ضرورت نہ سمجھیں یہ ان کا شیوہ! لیکن شیوا بیانی کے لئے بیان و بدیع بہت ضروری ہیں ان کے بغیر شعر کے حسن میں نکھار اور بانکپن پیدا نہیں ہوتا، ممکن ہے کہ آج ان علوم کی عدم رعایت شاعری میں ہمارے علمی افلاس کے باعث ہو آج فن شاعری اور اس کے نکھار اور فروغ کے لئے جن علوم کی ضررت ہے وہ سطحیت کی حد تک پہنچ چکے ہیں نہ کسی شاعر کو علم بیان جاننے کی ضرورت اور نہ اس کے وقوف کی حاجت! نہ علم قافیہ کی پروا، نہ عیوبِ قافیہ کا ہوش! یہ تو جناب سب پرانی باتیں اور پرانے چونچلے ہیں نہ عصر حاضر کا نقد نگاران دقیانوسی پابندیوں کی طرف توجہ کرتا ہے، آج اس کی تنقید نہ معائب سخن کا جائزہ لیتی ہے نہ محاسن کلام پر نظر ڈالتی ہے۔

ایک وہ دور تھا کہ جناب حسرت موہانی مرحوم کے رسالہ 'نکاتِ سخن' کا تمام تر سرمایہ یہی دو باتیں تھیں، لیکن اب وہ زمانہ گزر گیا اب ان باتوں کا ذکر بے وقت کی راگنی ہے اب ان باتوں میں کون سر کھپائے۔اب ان علوم کے بغیر ہی جو لازمۂ شاعری ہیں، شاعر اور اس کی شاعری کو فروغ حاصل ہو رہا ہو تو تضیع اوقات سے فائدہ!! لیکن میں جو کچھ لکھ رہا ہوں اور جس شاعر پر لکھ رہا ہوں وہ عصر حاضر کے شاعر نہیں بلکہ انیسویں صدی کے ربع آخر اور بیسویں صدی کے ربع اول کے شاعر ہیں اور شاعر بھی غزل نگار نہیں بلکہ ایک نعت نگار شاعر ہیں اور ان کے نعتیہ کلام کا تنقیدی جائزہ لیا جارہا ہے۔اس دور میں شاعری کے جو لوازم تھے اور محاسن سخن اور معائب سخن کی جس کسوٹی پر اس وقت کلام کو پرکھا اور کسا جاتا تھا، اس وقت یہ بھی دیکھا جاتا تھا کہ شاعر فن شاعری اور علوم شاعری پر کس قدر دست گاہ رکھتا ہے، علم عروض پر اس کی گرفت کتنی ہے، اس وقت ردی کا لحاظ اور ماقبل ردی کا اعتبار تھا۔محاسن کلام پر جب نظر ڈالتے تو یہ بھی دیکھتے کہ کلام میں تشبیہ، استعارہ، کنایہ، مجاز مرسل کا استعمال کس طرح کیا ہے اور ضائع بدائع سے کلام کس حد تک مرصع ہے، کلام

میں معائب کیا کیا ہیں اور محاسن کس قدر ہیں، اس کا روزمرہ درست ہے یا نہیں اس کا کلام زبان کی غلطیوں سے پاک ہے یا نہیں، بندشوں کا درو بست کیسا ہے، مضمون آفرینی کتنی ہے، ندرت خیال کلام میں موجود ہے یا نہیں، سلاست و روانی کا کیا رنگ اور کیا معیار ہے۔

آج عصر حاضر کی تنقید کے لئے یہ باتیں یا یہ شرائط و قیود خارج از بحث ہیں اگر ان کو چھیڑیں تو تنقید پر قدامت پرستی کا لیبل لگ جاتا ہے آج تنقید نگار کسی شاعر کے کلام میں جن باتوں کو تلاش کرتا ہے اس کو مختصراً میں اوائل کلام میں بیان کر آیا ہوں، یہاں اس کے اعادہ کی ضرورت نہیں۔ آج بھی ہمارے دینی مدارس میں جو نصاب رائج ہے اور درس نظامی کے نام سے موسوم ہے اس میں اس فن پر مختصر معانی جیسی مبسوط کتاب موجود ہے یہ محاسن انشا پردازی اور شاعری پر مشتمل ہے جس میں علم معانی اور بیان کے مفصل اور مدلل مباحث موجود ہیں لیکن آج اس کے پڑھنے والے شعر نہیں کہتے اور جو شعر کہتے ہیں وہ اس کے پڑھنے سے معذور ہیں یا اس کی ضرورت نہیں سمجھتے۔ دور کیوں جائیے کہ اردو میں اس فن پر ایک گراں نما یہ تصنیف مولوی نجم الغنی کی ''بحر الفصاحت'' ہے لیکن آج یہ بحر الفصاحت بھی کتب خانوں کی زینت بنی رہتی ہے۔ اب کسے فرصت ہے کہ فصاحت و بلاغت کے جھمیلوں میں پڑے یا ان کے لوازم و قواعد پر غور کرے، فصاحت و بلاغت کے لطیف فرق پر غور کرے۔ شبلی کے موازنہ انیس و دبیر کا اصل محور یہی ہوگا! آج اس کی کیا ضرورت!!

انیسویں صدی اور بیسویں صدی کے اوائل تک یہ علوم بھی لوازمہ شاعری تھے، شاعر جب محبوب کے لئے لفظ چاند یا قمر استعمال کرتا تھا تو اس وقت وہ یہ جانتا تھا کہ وہ کلام میں استعارہ استعمال کر رہا ہے، آج بھی محبوب کو چاند، ماہ اور قمر کہنے والے ہزاروں ہیں لیکن آپ ان سے یہ دریافت کیجئے کہ انھوں نے محبوب کو چاند کہنے میں کس اصول کو ملحوظ رکھا ہے اور اس میں مستعار منہ مستعاد لہ، اور وجہ جامع کیا ہے تو اکثر تو آپ کو خلل دماغ کا مریض سمجھیں گے۔

میں چونکہ انیسویں صدی کے ربع آخر کے ایک شاعر پر تنقید کر رہا ہوں اور ان کے کلام کا تحقیقی جائزہ لے رہا ہوں اس لئے میرے لئے یہ بھی ضروری ہے کہ میں ان کی شاعری کا اس رخ سے بھی جائزہ لوں اور آپ کو بتاؤں کہ جناب رضا قدس سرہ کے یہاں علم بیان کی رعایت بھی ملحوظ رکھی گئی ہے یا نہیں ان کی شاعری میں حسین تشبیہات، لطیف استعارے بلیغ کنایے اور مجاز مرسل کے پاکیزہ قرینے موجود ہیں یا نہیں، ضائع بدائع سے کلام معمور ہے یا عاری ہے انہوں نے کن



صنعتوں کو زیادہ استعمال کیا ہے اور ان کے استعمال میں ندرت سے کام لیا ہے یا نہیں، کیا ان ضائع کے استعمال سے ان کی شاعری کی سلاست اور بندشوں پر کچھ اثر پڑا ہے یا نہیں، علم بیان کی رعایتوں سے کلام میں بلندی پیدا ہوئی ہے یا پستی، حسین تشبیہوں اور استعاروں نے کلام کو کس قدر دل کشی بخشی ہے یا کلام میں نقص پیدا ہو گیا ہے، آیئے اب آپ کو کلام رضا قدس سرہٗ کے اس رخ کی بھی سیر کراؤں :۔

## علم بیان اور کلامِ رضا

علم بیان کی تعریف اور اس کی تفصیل کا تو یہاں موقع نہیں ہے صرف اتنا ہی کہا جا سکتا ہے کہ تشبیہ[1]، استعارہ[2]، کنایہ[3] اور مجاز[4] مرسل علم بیان کے ارکان ہیں اور یہی وہ ارکان ہیں کہ عروس شعر کے ایسے حسین زیور ہیں جس سے اس کے حسن میں اور اس کی دل کشی اور جاذبیت میں بہت کچھ اضافہ ہو جاتا ہے اب رکن اول یعنی تشبیہ کا کلام رضا میں مقام دیکھئے۔ علم بیان کے ارکان کی طرح تشبیہ کے بھی ارکان ہیں یعنی تشبیہ، مشبہ، مشبہ بہ، حرف تشبیہ، وجہ تشبیہ اور غرض تشبیہ پر مشتمل ہے پھر ان میں سے ہر ایک کی متعدد قسمیں ہیں میں ان کی تفصیل میں نہیں جاؤں گا صرف یہ عرض کرنا ہے کہ تشبیہ جس قدر قریب کی ہوگی اسی قدر وہ لطیف بھی ہوگی، تشبیہ عقلی سے تشبیہ حسی کا لطف زیادہ ہے، نظم میں حرف تشبیہ کا بہت کم استعمال ہوتا ہے اور اگر کیا جائے تو اس کے لئے بڑے سلیقے کی ضرورت ہوتی ہے، میر تقی میر کے یہ چند شعر ملاحظہ کیجئے اس میں حرف تشبیہ بھی موجود ہے لیکن حرف تشبیہ نے لطف میں بدمزگی کے بجائے اور اضافہ کر دیا ہے۔ میر کہتے ہیں ؎

نازکی اس کے لب کی کیا کہئے — پنکھڑی اِک گلاب کی سی ہے
میں جو بولا کہا کہ یہ آواز — اسی خانہ خراب کی سی ہے

دیکھئے یہاں حرف تشبیہ نے کتنا مزا دیا ہے لیکن ایسا اتفاق بہت کم ہوتا ہے، حرف تشبیہ تو کہیں کہیں استعمال کر لیا جاتا ہے لیکن غرض تشبیہ اور وجہ تشبیہ کا استعمال بالکل نہیں ہوتا اگر اس کو استعمال کیا جائے تو پھر تشبیہ کا استعمال ہی بیکار ہو کر رہ جاتا ہے، اس کو ذہن سامع کے حوالہ کر دیا جاتا ہے۔

اب حضرت رضا قدس سرہٗ کے ان اشعار کو ملاحظہ کیجئے۔ ارشاد فرماتے ہیں :۔

مشبہ — مشبہ بہ — مشبہ — مشبہ بہ

لَکَ بَدْرٌ فِی الْوَجْهِ الْاَجْمَلُ خط، ھالۂ مه، زلف، اَمرِ اجل
تورے چندن چندر پرو کنڈل، رحمت کی بھرن برسا جانا

مشبہ بہ — مشبہ — مشبہ بہ — مشبہ
تابِ مراۃِ سحر، گردِ بیابانِ عرب غازۂ روئے قمر، دودِ چراغانِ عرب

---

مشبہ — مشبہ بہ
بزمِ قدسی میں ہے یادِ لبِ جاں بخش حضور عالمِ نور میں ہے چشمۂ حیوانِ عرب

---

مشبہ
شاخِ قامت شہ میں، زلف و چشم و رخسار ولب میں
مشبہ بہ
سنبل، نرگس، گل، پنکھڑیاں، قدرت کی کیا پھولی شاخ

مشبہ — مشبہ
مشکبو زلف سے رخ، چہرہ سے بالوں میں شعاع
مشبہ بہ — مشبہ بہ
معجزہ ہے حلبِ زلف و تتارِ عارض

---

مشبہ — مشبہ بہ
سر تا بقدم ہے تنِ سلطانِ زمن پھول
مشبہ — مشبہ بہ — مشبہ — مشبہ بہ — مشبہ — مشبہ بہ — مشبہ — مشبہ بہ
لب پھول، دہن پھول، ذقن پھول، بدن پھول

---

مشبہ — مشبہ
ہیں عکس چہرہ سے لبِ گلگوں میں سرخیاں
مشبہ بہ — مشبہ بہ
ڈوبا ہے بدرِ گل سے شفق میں ہلالِ گل

---



مشبہ بہ — مشبہ
ہیں کلامِ الٰہی میں شمس و ضحیٰ ترے چہرۂ نورِ فزا کی قسم
مشبہ بہ — مشبہ
قسمِ شبِ تار میں راز یہ تھا کہ حبیب کی زلفِ دوتا کی قسم

---

مشبہ
جا بجا پر تو فگن ہیں آسماں پر ایڑیاں
مشبہ بہ — مشبہ بہ — مشبہ
دن کو ہیں خورشید، شب کو ماہ و اختر ایڑیاں

---

مشبہ بہ — مشبہ
بینواؤں کی نگاہیں ہیں کہاں تحریرِ دست
رہ گئیں جو پا کے جودِ لایزالی ہاتھ میں

---

مشبہ بہ — مشبہ — مشبہ بہ
بلبل نے گل اُن کو کہا، قمری نے سَروِ جانفزا
حیرت نے جھنجھلا کر کہا، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

---

مشبہ ب
تیل کی بوندیں ٹپکتی نہیں بالوں سے رضاؔ
مشبہ بہ
صبحِ عارض پہ لٹاتے ہیں ستارے گیسو

---

مشبہ بہ — مشبہ بہ
بے داغ لالہ، یا قمرِ بے کلف کہوں
مشبہ بہ — مشبہ
بے خار گلبنِ چمن آرا کہوں تجھے؟

SABEEH (Kalam-e-Raza) FINAL Print.inp 32

مشبہ

منزل کڑی ہے شانِ تبسم کرم کرے

مشبہ بہ  مشبہ بہ

تاروں کی چھاؤں، نور کے تڑکے، سفر کریں

مشبہ بہ  مشبہ

وہ گل ہیں لب ہائے نازک ان کے جھڑتے رہتے ہیں پھول جن سے

گلاب گلشن میں دیکھے بلبل، یہ دیکھ گلشن، گلاب میں ہے

میں نے اوپر جو چند مثالیں دی ہیں وہ تمام تشبیہ سے تعلق رکھتی ہیں، میں نے ہر شعر کے اوپر مشبہ اور مشبہ بہ کو ظاہر کر دیا ہے۔ دیکھئے کس قدر حسین تشبیہات ہیں، اپ نے ہر شعر کو دیکھا ہوگا کہ مشبہ اور مشبہ بہ دونوں ارکان مذکور ہیں، ایسی لطیف اور پاکیزہ تشبیہات سے جنابِ رضؔا کا کلام معمور ہے، میں نے چند اشعار ہی پر اکتفا کیا ہے، آپ یہ دیکھئے کہ ان تشبیہات کے استعمال سے بندشوں کی چستی اور سلاست بیان پر کہیں حرف نہیں آتا۔

آئیے اب میں آپ کو جناب رضؔا قدس سرہٗ کے وہ اشعار دکھاؤں جن میں استعارات کا استعمال ہے، علمائے علم بیان کا اس پر اتفاق ہے۔ استعارہ تشبیہ سے زیادہ لطیف اور بلیغ ہوتا ہے اس لئے کہ اس میں مشبہ بہ کو عین مشبہ تسلیم کر لیتے ہیں یعنی مستعار منہ سے مستعار لہ کے لئے اس کا وصف عاریۃً لے لیتے ہیں پھر اس کو عین مستعار منہ یعنی مشبہ بہ تسلیم کر لیتے ہیں جس سے مشبہ کی خوبی اور اس کے حسن میں اور بھی اضافہ ہو جاتا ہے۔

نعت مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم میں یہ تو کسی طرح نہیں کہا جا سکتا کہ استعارہ نے مشبہ کی خوبی میں اضافہ کیا ہے بلکہ یہ کہنا درست ہوگا کہ مستعار لہ کی بدولت مستعار منہ کو بلندی نصیب ہوئی ہے لیکن شاعری کا مزاج الگ ہوتا ہے اور اس کا رنگ ایک جداگانہ کیفیت کا حامل ہے جس طرح اس میں تشبیہات استعمال ہوتی ہیں اسی طرح استعارات کا استعمال بھی روا رکھا گیا ہے اور شاید ہی کوئی ایسا نعت نگار شاعر یا غزل نگار شاعر ہوگا جس کی شاعری تشبیہات اور استعارات سے عاری ہو۔ اب میں آپ کے سامنے کلامِ رضؔا قدس سرہٗ سے چند ایسے اشعار پیش کرتا ہوں جن



میں لطیف اور پاکیزہ استعارات موجود ہیں، ملاحظہ کیجئے :۔

استعارہ

ایک دن آواز بدلیں گے یہ ساز    چہچہا کہرام ہو ہی جائے گا

منزل کڑی ہے، رات اندھیری میں نابلد

استعارہ  استعارہ

اے خضر لے خبر، مری اے ماہ لے خبر

استعارہ  تشبیہ

واللہ جو مل جائے مرے گل کا پسینہ

مشبہ بہ  مشبہ بہ

مانگے نہ کبھی عطر نہ پھر چاہے دلہن پھول

استعارہ

پنجۂ مہرِ عرب ہے جس سے دریا بہہ گئے

چشمۂ خورشید میں تو نام کو بھی نم نہیں

اوس مہر حشر پر پڑ جائے پیاسو تو سہی

استعارہ

اس گل خنداں کا رونا گریۂ شبنم نہیں

استعارہ

وہ کمالِ حسن حضور ہے کہ گمانِ نقص جہاں نہیں

استعارہ  استعارہ

یہی پھول خار سے دور ہے یہی شمع ہے کہ دھواں نہیں

جس کے جلوے سے اُحد ہے تاباں، معدنِ نور ہے اس کا داماں

استعارہ

ہم بھی اس چاند پہ ہو کے قرباں، دل سنگیں کی جلا کرتے ہیں

---

استعارہ

ماہِ من یہ نیّرِ محشر کی گرمی تابہ کے     آتشِ عصیاں میں خود جلتی ہے جان سوختہ

اس استعارے کے سلسلے میں ان چند اشعار ہی پر میں اکتفا کرتا ہوں، ورنہ حضرت رضا کے کلام میں بکثرت ایسے اشعار ہیں جن میں حسین ولطیف استعارے موجود ہیں، خصوصاً آپ کے مشہور سلام یعنی

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

کے ہر مصرعۂ اولیٰ میں تقریباً استعارہ موجود ہے، قارئین وہ سلام ملاحظہ فرمائیں اور دیکھیں کہ حضرت رضاؔ نے کیسے کیسے حسین استعارے اس سلام میں نظم فرمائے ہیں۔

## کنایہ

کنایہ علم بیان کا تیسرا رکن ہے، کنایہ کا استعمال بڑا سلیقہ چاہتا ہے، کبھی یہ استعارہ کے رنگ میں بھی استعمال ہوتا ہے اس وقت اس کو استعارہ بالکنایہ کہتے ہیں یعنی ایسا استعارہ جس میں کوئی کنایہ موجود ہو اگر استعارہ بالکنایہ کو سلیقہ سے استعمال نہ کیا جائے تو کلام کا لطف ہی ختم نہیں ہوتا بلکہ کلام چیستاں کی حد کو چھونے لگتا ہے اور ذہن اس کے سلجھانے میں مشغول ہو جاتا ہے۔

مومن خان مومنؔ کا یہ شعر ملاحظہ کیجیے ؛

دفن جب خاک میں ہم سوختہ ساماں ہوں گے
فلس ماہی کے گلِ شمعِ شبستاں ہوں گے

یا مرزا غالبؔ کا یہ شعر ملاحظہ فرمائیے ؛۔

ہے تصور میں نہاں سرمایۂ صد گلستاں
کاسۂ زانو ہے مجھ کو بیضۂ طاؤس و بس

بیضۂ طاؤس میں بھی استعارہ بالکنایہ ہے اور معنی کا دور از فہم ہونا ظاہر ہے۔ بہرحال



کنایہ اگر قریب کا ہے تو ذہن اس کی طرف فوراً متوجہ ہو جاتا ہے اور عقدۂ معنی کو کھول لیتا ہے اور اگر کنایہ بعید ہے تو ذہن کو معنی تک رسائی میں دقت ہوتی ہے، حضرت رضاؔ قدس سرہٗ کے یہاں کنایۂ بعید بہت کم ہیں لیکن ان کا تبحر علمی بسا اوقات ایسے کنائے استعمال کر جاتا ہے جو کنایۂ بعید کے ضمن میں آتے ہیں۔ ایسے چند اشعار ملاحظہ کیجئے جن میں کنایہ ہائے بعید استعمال ہوئے ہیں اور ذہن فوراً معنی کی طرف منتقل نہیں ہوتا۔ فرماتے ہیں ؛

انگلیاں ہیں فیض پر ٹوٹے ہیں پیاسے جھوم کر

استعارہ بالکنایہ

ندیاں پنجابِ رحمت کی ہیں جاری واہ واہ

---

استعارہ بالکنایہ

پانچ دریائے کرم میں ہیں رضا     پانچ فوارے چھلکنے والے

لیکن حضرت کے یہاں ایسے استعارہ ہائے بعید خال خال ہیں۔ اب میں چند ایسے اشعار پیش کر رہا ہوں جن میں حسین کنائے ہیں اور ان سے کلام کا لطف دوبالا ہو گیا ہے۔

منقبت حضرت سیدنا غوث الاعظمؓ میں فرماتے ہیں ؛

واہ کیا مرتبہ اے غوثؓ ہے بالا تیرا     اونچے اونچوں کے سروں سے قدم اعلیٰ تیرا

اس شعر میں اونچے اونچوں سے کنایہ ہے اور اولیائے کرام، اقطاب دہر اور جمیع ابدال واوتاد رحمہم اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین سے۔ اور کنایہ قریب کا قرینہ یہ ہے کہ یہ حضرات گرامی عوام کا تو ذکر ہی کیا خواص سے بھی بہت اونچے ہیں۔ اسی زمین میں فرماتے ہیں ؛

مزرعِ چشت و بخارا و عراق و اجمیر     کون سی کشت پہ برسا نہیں جھالا تیرا

یہاں مصرعۂ اول میں کنایۂ بعید ہے کہ چشت، بخارا اور عراق و اجمیر سے ذہن ان شہروں یا ملک عراق کی طرف تو فوراً رجوع ہو جاتا ہے لیکن حضرت مودود چشتیؒ، حضرت بہاء الدینؒ نقشبندی، حضرت شیخ الشیوخ شہابؒ الدین سہروردی عراقی اور حضرت خواجہ معین الدین سنجریؒ اجمیری رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کی طرف ذہن بڑے غور کے بعد منتقل ہوتا ہے کہ حضرت سیدنا غوث الاعظمؓ کے فیض سے یہ تمام حضرات مستفیض ہوئے ہیں۔

اب کنایات کا لطف اور حسین استعمال نعت مصطفوی صلی اللہ علیہ وسلم میں ملاحظہ کیجئے۔

فرماتے ہیں :۔

استعارہ بالکنایہ

تو جس کے واسطے چھوڑ آیا طیبہ سا محبوب　　بتا تو اس ستم آرا نے کیا نہال کیا

''ستم آرا'' سے کنایہ ہے دنیا کی طرف، وطن اور اپنے شہر کی طرف۔ میں نے چند اشعار لکھ کر ان کنایات کی تشریح کر دی ہے۔ اس جائزے کے محدود صفحات اس کی تفصیل سے مانع ہیں۔ لہٰذا اب میں صرف اشعار ہی پیش کرنے پر اکتفا کروں گا۔ ملاحظہ کیجئے :۔

چھوڑ کے اس حرم کو آپ بن میں ٹھگوں کے آبسو
پھر کہو سر پہ رکھ کے ہاتھ لٹ گئی سب کمائی کیوں

لب زلال چشمۂ کن میں گندھے وقتِ خمیر
مردے زندہ کرنا اے جاں تم کو کیا دشوار ہے

کالک جبیں کی، سجدۂ در سے چھڑاؤ گے
مجھ کو بھی لے چلو یہ تمنا حجر کی ہے

ہوا نہ آخر کہ ایک بجرا تموج بحر ہو سے اٹھا
دنیٰ کی گودی میں ان کو لے کر فنا کے لنگر اٹھا دیئے تھے

مصحفِ عارض پہ ہے خط شفیعہ نور کا　　لوسیہ کاروں مبارک ہو قبالہ نور کا
آبِ زر بنتا ہے عارض پر پسینہ نور کا　　مصحفِ اعجاز پر چڑھتا ہے سونا نور کا
میل سے کس درجہ ستھرا ہے وہ پتلا نور کا　　ہے گلے میں آج تک کوراہی کرتا نور کا

لو تہ دامن کہ شمع جھونکھوں میں روزِ جمع،
آندھیوں سے حشر اٹھا تم پہ کروڑوں درود

جیسا کہ میں اس سے قبل عرض کر چکا ہوں حضرت رضا قدس سرہٗ کے مشہور زمانہ سلام ''مصطفٰے جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام'' میں حسین تشبیہوں، استعاروں اور کنایوں کا لطف خاص موجود ہے، اس سلام کو ملاحظہ فرمائیے اور استعارات و کنایات کا لطف اٹھائیے۔



## مجازِ مرسل

علم بیان کا آخری رکن مجاز مرسل ہے، مجاز مرسل عروسِ شعر کا زیور ہے، جس طرح تشبیہ و استعاروں سے شعر میں حسن اور ایک شان پیدا ہو جاتی ہے اسی طرح مجاز مرسل کلام میں لطافت اور بانکپن پیدا کر دیتا ہے، مجازِ مرسل سے کلام میں بلندی اور رفعت بھی پیدا ہوتی ہے اور طرزِ ادا میں انوکھا پن بھی آ جاتا ہے۔ مجازِ مرسل اور اس کے معنی مجازی یا معنی مرادی میں تشبیہ و استعارے کا تعلق نہیں ہوتا بلکہ مجاز مرسل کے قرینے اور اس کے تسمیّات، استعارہ اور تشبیہ سے بالکل الگ تھلگ ہوتے ہیں۔ یہاں لفظ اپنے حقیقی معنی میں مطلقاً استعمال نہیں ہوتا بلکہ اس کے معنیٰ ہمیشہ مجازی ہوتے ہیں مگر ان معنی مجازی اور لفظ مستعملہ میں کوئی نہ کوئی قرینہ مراد ضرور ہوتا ہے یعنی کبھی کل بول کر جزو مراد لیتے ہیں اور کبھی جزو بول کر کل، کبھی سبب بول کر مسبب اور کبھی مسبب بول کر سبب مراد لیتے ہیں۔ کبھی ظرف بول کر مظروف مراد لیا جاتا ہے اور کبھی مظروف بول کر ظرف، اسی طرح چند اور قرینے بھی ہیں لیکن شاعری میں عموماً مذکورہ بالا قرینے ہی استعمال ہوتے ہیں، بہرحال مجاز مرسل بھی تشبیہ و استعارہ اور کنایہ کی طرح سے آرائش کلام کے لئے استعمال کیا جاتا ہے اور اس کے برمحل استعمال سے کلام بلیغ ہو جاتا ہے۔

شاعر کبھی ارادی اور کبھی غیر ارادی طور پر مجاز کے ان قرینوں کو استعمال کرتا ہے، میں یہاں حضرت رضا قدس سرہٗ کے ایسے چند اشعار پیش کر رہا ہوں جن میں مجاز مرسل کے قرینے بڑے ہی لطیف انداز میں استعمال کئے گئے ہیں، نعتیہ شاعری میں ان کے استعمال کے لئے بڑے سلیقے اور قرینے کی ضرورت ہے، حضرت رضا بریلویؒ نے جس خوبی اور قادرالکلامی کے ساتھ ان کو استعمال کیا ہے وہ قابل تعریف ہے۔ ملاحظہ فرمائیے :۔

فیض ہے یا شہ تسنیم نرالا تیرا
آپ پیاسوں کے تجسس میں ہے دریا تیرا

یہاں ظرف بول کر مظروف یعنی پانی مراد ہے۔ اب دیکھئے جزو بول کر کل مراد لیتے ہیں :۔

بحرِ سائل کا ہوں سائل نہ کنوئیں کا پیاسا
خود بجھا جائے کلیجہ مرا چھینٹا تیرا

یہاں چھینٹا کہہ کر پانی کی کثیر مقدار یعنی بحرِ سائل مراد لیا ہے۔

تیرے ٹکڑوں پہ پلے غیر کی ٹھوکر پہ نہ ڈال
جھڑکیاں کھائیں کہاں چھوڑ کے صدقہ تیرا

اور ٹکڑوں سے مراد شب و روز کی غذا ہے اور ٹکڑے اس کل کا جزو ہیں۔

حسنِ یوسف پہ کٹیں مصر میں انگشتِ زناں
سر کٹاتے ہیں ترے نام پہ مردانِ عرب

یہاں سر کٹانے سے مراد جان قربان کرنا ہے اور سر جسم کا جزو ہے یعنی یہاں جزو بول کر کل مراد لیا ہے، اسی طرح فرماتے ہیں :۔

اپنے مہمانوں کا صدقہ ایک بوند
مر مٹے پیاسے ادھر سرکار ہم

یہاں بوند سے پانی مراد ہے جو کل کا جزو ہے۔ یہاں بھی جز بول کر کل مراد لیا ہے۔ایک اور شعر ملاحظہ کیجئے:۔

میں ترے ہاتھوں کے صدقے کیسی کنکریاں تھیں وہ
جن سے اتنے کافروں کا دفعتہً منہ پھر گیا

یہاں بھی جزو بول کر کل مراد لیا ہے۔

اس قبیل کے چند اور اشعار ملاحظہ کیجئے :۔

یقیں ہے وقتِ جلوہ لغزشیں پائے نگہ پائے
ملے جوشِ صفائے جسم سے پابوس حضرت کا

تاج والوں کا یہاں خاک پہ ماتھا دیکھا
سارے داراؤں کی دارا ہوئی دارائی دوست

مسبب بول کر سبب مراد لیتے ہیں۔

زبانِ خار کس کس درد سے ان کو سناتی ہے،
تڑپنا دشتِ طیبہ میں جگر افگار فرقت کا

زبانِ خار سے نطق مراد ہے اور زبان آلہ یا مسبب ہے گویائی کا

ابرِ نیساں مومنوں کو تیغِ عریاں کفر کو



جمع ہیں شانِ جمالی و جلالی ہاتھ میں

یہاں ابر نیساں سے مراد بارش رحمت ہے اور تیغ عریاں سے مراد غضب ہے اور یہ دونوں سبب ہیں اور بارش و غضب دونوں مسبب :۔

قافلہ نے سوئے طیبہ کمر آرائی کی     مشکل آسان الٰہی مری تنہائی کی

محل بول کر حال مراد ہے یعنی قافلہ کہہ کر اس سے اہل قافلہ مراد لئے ہیں۔

فرماتے ہیں :۔

یَا قَافِلَتِیْ زِیْدِیْ اَجَلَکْ رحمے بر حسرتِ تشنہ لبک
مورا جیرا لرجے درک درک، طیبہ سے ابھی نہ سنا، جانا

جھلک سی اک قدسیوں پہ آئی ہوا بھی دامن کی پھر نہ پائی
سواری دولہا کی دور پہنچی، برأت میں ہوش ہی گئے تھے

برأت سے مراد برات کے لوگ یعنی براتی ہیں۔

رخصتِ قافلہ کا شور، غش سے ہمیں اٹھائے کیوں
سوتے ہیں ان کے سایہ میں کوئی ہمیں جگائے کیوں

کیا اس کو گرائے دہر جس پر تو نظر رکھے
خاک اس کو اٹھائے حشر جو تیرے گرے دل سے

ظرف بول کر مظروف مراد لینا :۔

جودِ شاہِ کوثر اپنے پیاسوں کا جویا ہے آپ
کیا عجب اُڑ کر جو آپ آئے پیالی ہاتھ میں

پیالی سے مراد آبِ کوثر ہے جو پیالی کا مظروف ہے۔

وہ تو نہایت سستا سودا بیچ رہے ہیں جنت کا،
ہم مفلس کیا مول چکائیں اپنا ہاتھ ہی خالی ہے

ہاتھ ظرف ہے اور دولت یا رقم مظروف ہے۔

مظروف بول کر ظرف مراد لیں:۔

بہاریں آئیں جوبن پر گھرا ہے ابر رحمت کا
لبِ مشتاق بھیگیں دے اجازت ساقیا مُل کو

یہاں مُل بول کر جو مظرف ہے، ظرف یعنی پیالہ مراد لیا ہے جو دور میں آنے کی اجازت کا منتظر ہے۔

اس قبیل کے اور بہت سے اشعار ''حدائقِ بخشش'' میں موجود ہیں خصوصاً فارسی کلام میں ان مجازات کی کثرت ہے، میں جہاں جناب رضا قدس سرہٗ کے فارسی کلام پر نقد ونظر کروں گا، وہاں ان اشعار کو پیش کروں گا۔ اب میں علم بیان کی بحث کو ختم کر کے علم بدیع کی طرف آتا ہوں کہ شعر کے لئے یہ بھی ایک ضروری چیز ہے۔ ضائع بدائع سے جہاں کلام میں لطف اور خوبی پیدا ہوتی ہے وہاں وہ شاعر کی قادرالکلامی اور پاٹگاہ علم کو بھی ظاہر کرتا ہے۔

---

علم بیان کی طرح ضائع بدائع کا استعمال حسن کلام کا موجب ہے، اس سے کلام کا لطف دوبالا ہوجاتا ہے اسی لئے اس کو لوازمِ شاعری میں شمار کیا جاتا ہے لیکن ضائع بدائع کا استعمال بقدر اعتدال پسندیدہ ہے ورنہ حد سے زیادہ استعمال حسن کے بجائے کلام میں بے کیفی اور بے رنگی کا باعث بن جاتا ہے، عربی شاعری ہو یا فارسی شاعری یا اردو کا کلام ہر زبان میں ہر صنف سخن میں ہمیشہ سے ضائع بدائع کا استعمال ہوتا رہا ہے لیکن کسی شعر میں بالقصد کسی صنعت کا استعمال خواہ وہ معنوی ہو یا لفظی کلام میں بے کیفی پیدا کر دیتا ہے کہ ایسی صورت میں شعر آورد بن جاتا ہے، آمد کی کیفیت اس سے ختم ہوجاتی ہے۔

صنف قصیدہ میں شعراء ے ضائع بدائع کو خوب خوب سمویا ہے کہ قصیدہ سراپا آورد ہے آمد کا تو وہاں پتہ بھی نہیں ہوتا، مبالغہ، اغراق وغلو قصیدے کی جان ہیں، غزل میں حسن تعلیل، مراعاۃ النظیر اور تضاد کی بڑی گنجائش ہوتی ہے چناں چہ جب کسی شاعر کے کلام کا تنقیدی جائزہ لیا جاتا ہے تو یہ بھی دیکھا جاتا ہے کہ اس شاعر نے ضائع بدائع کا استعمال کس طرح کیا ہے اور اعتدال کو ملحوظ رکھا ہے یا نہیں یا یہ کہ ضائع کے استعمال نے اس کے کلام کو بے کیف تو نہیں بنا دیا ہے، قصیدے کی طرح گزل میں ضائع بدائع کے استعمال کی بڑی گنجائش ہے اور قصیدے کی طرح غزل میں بھی مبالغہ اور غلو بہت مزا دیتا ہے، لفظی صنعتیں بھی اکثر غزل کے اشعار کو پر کیف بنا دیتی ہیں لیکن جس طرح ان کا استعمال قصیدے اور غزل میں آسان ہے اتنا ہی نعت شریف کے تنگ اور ''ہشدار



کہ رہ ہر دم تیغ است قدم را'' جیسے اہم موضوع میں ان کا استعمال دشوار اور مشکل ہے کہ نعت پاک کی سرزمین میں مبالغہ اور غلو کا گزر نہیں البتہ بعض دوسری صنعتیں استعمال ہوسکتی ہیں خاص طور پر تلمیح ____ تضاد، لف ونشر (مرتب یا غیر مرتب) مراعاۃ النظیر اور تنسیق الصفات، لیکن ان کے استعمال کے لئے بھی بڑے سلیقے اور ڈھنگ کی ضرورت ہے اسی طرح تلمیح کا استعمال بھی تاریخی درایت کا داعی ہے اس وقت مجھے بے ساختہ مولانا ظفر علی خان مرحوم کا ایک مشہور شعر یاد آ گیا ؎

وہ شمع اجالا جس نے کیا چالیس برس تک غاروں میں
اک روز چمکنے والی تھی سب دنیا کے درباروں میں

نعت پاک کا شعر ہے لیکن ملاحظہ کیجئے کہ تلمیح میں تاریخی درایت کا فقدان ہے کہ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نزول وحی سے چند ماہ پہلے خلوت نشینی کی طرف مائل ہوئے تھے اور یادِ الٰہی کے لئے غارِ حرا میں تشریف لے جایا کرتے تھے۔ آپ کا یہ معمول چند ماہ قبل بعثت تھا، نہ کہ چالیس سال! آپ نے ملاحظہ فرمایا کہ تلمیح نعت پاک میں تاریخی رایت چاہتی ہے۔

ہاں تو میں عرض کر رہا تھا کہ نعت گو شعراء عظام جیسے جناب محسن کاکوروی، جناب شہیدی، حضرت امیر مینائی، حضرت علامہ اقبالؒ وغیرہم نے اپنے نعتیہ کلام میں ضائع کا استعمال کیا ہے لیکن اعتدال کے ساتھ اور اس امر کو بخوبی ملحوظ رکھا ہے کہ صنعت کا استعمال کلام کی کیفیت اور لطافت کو ختم نہ کر دے۔ حضرت کعب بن زہیرؓ نے اپنے مشہور قصیدے ''**بَانَت سُعَاد**'' میں جہاں تشبیب لکھی ہے وہاں مبالغہ کا خوب رنگ جمایا ہے، ان کے اس قصیدے کے دو چار اشعار میں تشبیب سے، بطور مثال پیش کرتا ہوں ملاحظہ کیجئے۔

فرماتے ہیں :۔

مِنْ كُلِّ نَضَّاخَةِ الذِّفْرىٰ اِذَا عَرَقَتْ
عَرْضَتُهَا طَامِسُ الْاَعْلَامِ مَجْهُوْلُ
تَرى الْغُيُوْبَ بِعَيْنَىْ مُفْرَدٍ لَهِقٍ
اِذَا تَوَ قَّدَتِ الْحِزَانُ وَالْمِيْلُ

مادہ شتر کی تعریف میں آپ نے مبالغہ کا زور ملاحظہ فرمایا لیکن جب تشبیب کے بعد گریز اور گریز سے نعت مبارک کی سرزمین پر قدم رکھتے ہیں تو پھر یہ زور وشور ختم ہوجاتا ہے اور اس طرح عرض کرتے ہیں۔

لیلتہ القدر میں مطلع الفجرِ حق
مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام (حدائق:۲:۱۶)

ورفعنا لک ذکرک کا ہے سایہ تجھ پر
بول بالا ہے ترا ذکر ہے اُونچا تیرا (حدائق:۱:۹)

’’حدائقِ بخشش‘‘ حضرت رضا کی نعتوں کا مجموعہ ایک ایسی متاعِ بے بہا ہے جس پر اُردو کی نعتیہ شاعری میں ہمیشہ ناز کرے گی۔ حضرت رضا کی نعتیں سادہ، سہل، عام فہم، سوز و گداز قلب اور عاشقانہ جذبات سے مملو ہیں۔مخصوص فنی نقطۂ نظر سے بھی مشکل اور سخت زمینوں میں آپ کی نعتیں بندش و تراکیب اور قدرتِ بیان کا سارا حسن رکھتی ہیں۔اُردو کلاسیکی شاعری کے وہ سارے اوصاف جن پر اہلِ زبان کو ناز ہے حضرت رضا کے کلام میں بھرے پڑے ہیں۔شوخیٔ طبع کے باوجود آپ نے بڑی احتیاط سے عروسِ سخن کو ان تمام زیورات سے آراستہ کیا ہے جو نعت گوئی کے تقدس و احترام کے ساتھ اس کے حسن کو چار چاند لگاتے ہیں۔شاعر کو اپنی تخلیقی علویت احساس تھا۔

یہی کہتی ہے بلبلِ باغِ جناں کہ رضا کی طرح کوئی سحر بیاں
نہیں ہند میں واصفِ شاہِ ہدیٰ مجھے شوخیٔ طبع رضا کی قسم (حدائق:۱:۳۳)

انھیں زبان و بیان پر ملکہ حاصل تھا۔ فارسی و عربی میں مہارت کے ساتھ ساتھ مقامی زبانوں کا ستھرا شعور رکھتے تھے۔کلام کی سنجیدگی لب ولہجہ کی بلند آہنگی، طنطنہ اور زور اس میدان میں بے مثل استادی کی دلیل ہے۔ڈاکٹر طلحہٰ رضوی برق، کلامِ رضا پر رائے دیتے ہوئے لکھتے ہیں:

’’ان کے یہاں کچھ ایسے الفاظ بھی بڑی عمدگی سے اَدا ہوئے ہیں جو لکھنؤ کی خالص بیگماتی اُردو کا جزو ہیں۔روزمرہ، محاورہ اور لب ولہجہ کا یہ نکھرا اور شستہ انداز ان کے کلام کا خاص جوہر ہے۔اس کے ساتھ ساتھ سخت اور دُشوار زمینوں میں حضرت رضا نے جو مضامین باندھے ہیں وہ ان کی قادرالکلامی کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔آپ کی طبعیت مشکل پسند تھی اور یہ مشکل بھی انھیں اتنی سہل تھی۔کوئی تکلیف ہی نہیں۔‘‘(۲۶)

مثلاً:

اور شہد نمائے زہر در جام
گم جاؤں کدھر تری بدی سے (حدائق:۱:۶۵)



بندہ ملنے کو قریبِ حضرتِ قادر گیا
لمعۂ باطن میں گمنے جلوۂ ظاہر گیا (حدائق:۱:۱۹)

ہے کون کہ گریہ کرے یا فاتحہ کو آئے
بیکس کے اُٹھائے تری رحمت کے بھرن پھول (حدائق:۱:۳۲)

اپنے کوچہ سے نکالا تو نہ دو
ہیں تو حد بھر کے خدائی خوار ہم (حدائق:۱:۳۴)

یاد وطن ستم کیا دشت حرم سے لائی کیوں
بیٹھے بٹھائے بدنصیب سر پہ بلا اُٹھائی کیوں
نام مدینہ لے لیا چلنے لگی نسیم خلد
سوزش غم کو ہم نے بھی کیسی ہوا بتائی کیوں
غفلت شیخ و شاب پر ہنستے ہیں طفل شیرخوار
کرنے کو گدگدی عبث آنے لگی بہائی کیوں (حدائق:۱:۴۱،۴۲)

کیا ٹھیک ہو رُخِ نبوی پر مثالِ گل
پامالِ جلوۂ کفِ پا ہے جمالِ گل
رنگ مژہ سے کرکے خجل یادِ شاہ میں
کھینچا ہے ہم نے کانٹوں پہ عطرِ جمالِ گل (حدائق:۱:۳۰)

عارض شمس و قمر سے بھی ہیں انور ایڑیاں
عرش کی آنکھوں کے تارے ہیں وہ خوشتر ایڑیاں
دو قمر، دو پنجۂ خور، دو ستارے، دس ہلال
ان کے تلوے، پنجے، ناخن، پائے اطہر، ایڑیاں
چرخ پر چڑھتے ہی چاندی میں سیاہی آگئی
کر چکی ہیں بدر کو ٹکسال باہر ایڑیاں (حدائق:۱:۳۵/۳۶)

مولانا احمد رضا خان نے نہ صرف عربی، فارسی اور اُردو تین زبانوں میں شاعری کی بلکہ بعض نظمیں خصوصی التزام کے ساتھ ہندی بھاشا کی آمیزش سے بھی لکھیں۔ بہرطور مولانا احمد رضا خان کے کلام کا بیشتر حصّہ زبان کی لطافت، سلاست، پاکیزگی اور روانی کا آئینہ دار ہے۔ ان کی نعت گوئی، سادگیٔ زبان، طرزِ اَدا کی دلکشی، روزمرہ کی لطافت اور محاورہ بندی سے مملو ہے۔ البتہ جہاں حضور رسول اکرم ﷺ کی عظمت و رفعت اور کمالاتِ نبوت کا اظہار کیا ہے وہاں رفعت مضامین کی مناسبت سے بلندیٔ خیال، شکوہِ الفاظ، قرآن و احادیث سے موضوع کا استدلال انھیں ایسی منزل پر لے جاتی ہے کہ زبان کی سادگی اور سلاست پیچھے رہ جاتی ہے لیکن وہاں بھی زبان کے وقار کا منفرد عالم ہوتا ہے۔ جب جب یہ بلند اور وقیع مضامین، موزونیت کا پاکیزہ لباس زیب تن کرتے ہیں تو کلام بلاغت کی انتہا کو پہنچ جاتا ہے۔ ایک حقیقت ہے کہ علم و فضل اور زبان دانی کے میدان میں مولانا کی ہمہ جہتی خراجِ عقیدت وصول کرتی رہے گی۔ اور یہ بھی درست ہے کہ ان کی شاعری فنی نقطۂ نگاہ سے معیار و کمال کی حامل اور سر بسر حمد و نعت و منقبت پر ہی مشتمل ہے۔

مولانا احمد رضا خان کی شاعری کا جس قدر مطالعہ کرتے جایئے کمالاتِ شعری کے انکشافات کے ساتھ زبان دانی کے معاملات بھی عیاں ہوتے ہیں لیکن اس امر کی ضرورت بھی بڑھتی جاتی ہے کہ مولانا کی شعری لفظیات پر ایک مکمل اور بسیط تحقیقی مطالعے کا ڈول ڈالا جائے۔ اس تحقیق کے بعد یہ جاننا اور آسان ہو جائے گا کہ اُردو زبان میں عربی و فارسی اور مقامی لفظیات کی آمیزش اور ہم آہنگی کے نتیجے میں مولانا احمد رضا خان نے اُردو لغت کو کس درجے مقامی ارضی اور سماجی ثروت سے مالا مال کیا ہے۔

☆☆☆



ڈاکٹر شکیل احمد اعظمی

# کلامِ رضا کے بعض اشعار کی فنی ولسانی توضیحات

اعلیٰ حضرت عظیم البرکت فاضل بریلوی قدس سرہٗ العزیز مختلف علوم و فنون میں کامل دست گاہ رکھتے تھے۔ علومِ دینیہ کے علاوہ بعض ایسے علوم و فنون پر بھی آپ کو پورا عبور حاصل تھا جن کے جاننے والے اور سمجھنے والے بھی تقریباً آج ناپید ہو چکے ہیں۔

علومِ دینیہ میں ہمہ وقت بدرجۂ غایت اشتغال و انہماک کے باوجود محض حبِ رسالت اور جوشِ عقیدت کی بنا پر تسکینِ جذبات و حصولِ برکات کے لیے آپ شعر کہہ لیا کرتے تھے۔ یعنی شاعری نہ تو آپ کا تمغائے امتیاز تھا اور نہ ہی مشغلہ، جیسا کہ خود فرماتے ہیں:

پیشہ مرا شاعری نہ دعوا مجھ کو　　ہاں شرع کا البتہ ہے جذبہ مجھ کو

بایں ہمہ جب آپ کے منظوم کلام کا تحقیقی و تنقیدی مطالعہ کیا جاتا ہے اور محاسن و معایبِ سخن کا جائزہ لیا جاتا ہے تو آپ کے اسقام و معایب سے پاک اور فنی ولسانی اوصاف و محاسن پر مشتمل کلام کو دیکھ کر بے ساختہ کہنا پڑتا ہے۔

ملک سخن کی شاہی تم کو رضا مسلم　　جس سمت آ گئے ہو، سکّے بٹھا دیے ہیں

لفظی و معنوی صنائع و بدائع، دینی، شرعی حزم و احتیاط، فنی ولسانی آداب و مستلزمات اور قرآن و حدیث پر مشتمل نعتیہ اور مدحیہ مضامین غایت عقیدت و محبت کے ساتھ پوری قادر الکلامی اور فنی چابک دستی کے ساتھ نظم کر دینا، آپ کی شاعری کی ممتاز اور نمایاں خصوصیات ہیں۔

اس تمہید کے بعد ملاحظہ فرمائیں امام احمد رضا اکیڈمی بریلی شریف کی جانب سے شائع ہونے والے سال نامہ 'تجلیاتِ رضا' کے معاون مدیر جناب مولانا صغیر احمد مصباحی صاحب اور دیگر ادبی و شعری ذوق رکھنے والے احباب کی جانب سے اعلیٰ حضرت کے بعض اشعار کی طلب کردہ فنی ولسانی توضیحات و تشریحات، مولانا صغیر احمد صاحب تحریر فرماتے ہیں:

(ا) زیرِ میزاب ملے خوب کرم کے چھینٹے　　ابرِ رحمت کا یہاں زور برسنا دیکھو

مناسب سمجھیں تو اہلِ زبان وادب کے اشعار سے استدلال فرمادیں ’کہ زور برسا کیا‘ ہے؟

(۲) غبار بن کر نثار جائیں، کہاں اب اس رہ گزر کو پائیں
ہمارے دل حوریوں کی آنکھیں، فرشتوں کے پر جہاں بچھے تھے

(۳) ابنِ زہرا سے ترے دل میں ہیں یہ زہر بھرے   بل بے او منکر بے باک یہ زہرا تیرا

بل بے (کلمۂ تحسین) کیا اس کا استعمال اہلِ ادب کے یہاں ملتا ہے؟ بالترتیب جواب ملاحظہ فرمائیں:

جواب (۱)

زیرِ میزاب ملے خوب کرم کے چھینٹے   ابرِ رحمت کا یہاں زور برسنا دیکھو

پہلے مستند اساتذہ کے کلام سے اس نوع کے استعمالات پیش کر رہا ہوں، بعد میں خاص ’زور برسنا‘ کے تعلق سے کلام اساتذہ سے امثال ونظایر پیش کروں گا:

لوگ جب ذکرِ یار کرتے ہیں   دیکھ رہتا ہوں دیر منھ سب کا (میر)

مصرعِ ثانی میں ’دیکھ رہتا ہوں‘ ’دیکھتا رہتا ہوں‘ کی جگہ اور دیر منھ سب کا — دیر تک کی جگہ استعمال ہوا ہے۔

صنم خانے سے اُٹھ، کعبہ گئے ہم   کوئی آخر ہمارا بھی خدا تھا (میر)

مصرعِ اولیٰ ’اُٹھ کعبہ گئے ہم‘ ’اُٹھ کر‘ کی جگہ استعمال ہوا ہے۔

پڑھیں گے شعر رو رو لوگ بیٹھے   رہے گا دیر تک ماتم ہمارا (میر)

مصرعِ اولیٰ ’رو رو‘، ’رو رو کر‘ کی جگہ استعمال ہوا ہے۔

کون آیا ہے برے وقت کسی پاس اے داغ   لوگ دیوانہ بناتے ہیں کہ وہ آئے ہیں (داغ)

’کسی پاس‘، ’کسی کے پاس‘ کی جگہ استعمال ہوا ہے۔

جھوم جھوم ایسے بادل آنے لگے   پانو توبہ کے لڑکھڑانے لگے

جھوم جھوم، جھوم جھوم کر کی جگہ استعمال ہوا ہے۔

ہم تو ویران ہو، اس طرح وطن سے نکلے   روح جس طرح کسی شخص کے تن سے نکلے (ذوق)

ویران ہو، ویران ہو کر کی جگہ استعمال ہوا ہے۔

اس نے مارا رُخِ روشن کی دکھا تاب مجھے   چاہیے جائے کفن چادرِ مہ تاب مجھے (ذوق)

دکھا تاب، دکھا کر تاب کی جگہ استعمال ہوا ہے۔



کوئی بھی تدبیر جب دیکھی نہیں چلتی ہے، تب   میں رقیبِ رُوسیہ سے ذوق مل رہنے لگا

مصرعِ ثانی میں مل رہنے لگا، مل کر رہنے لگا کی جگہ استعمال ہوا ہے۔

ذکر کچھ چاک جگر سینے کا سن سن اپنے   کر کے میں ضبطِ ہنسی، دیکھوں ہوں ناخن اپنے (ذوق)

سن سن اپنے، سن سن کر کی جگہ استعمال ہوا ہے۔

نرگس نے جو نہ دیکھا پھر آنکھ اُٹھا چمن میں   کیا جانے کس نے کس نے کیا کرلیا چمن میں (آتش)

آنکھ اُٹھا، آنکھ اٹھا کر کی جگہ استعمال ہوا ہے۔

اب آئیے خاص طور پر ’لفظ زور‘ کے استعمالات ملاحظہ فرمائیے۔ زور مختلف معانی میں مستعمل ہے۔ (۱) کثرت، زیادتی اور ازحد کے مفہوم میں:

یہ زورِ آتشِ رنگِ حنا نے گرمی کی   تری ہتھیلی کا تل صورت سپید ہوا (وزیر)

عالمِ مستی میں جرأت پڑھ غزل اک اور بھی   زور کیفیت اُٹھاتے ہیں ترے اشعار سے (جرأت)

(۲) زور (برائے تعجب) قیامت، غضب، بے ڈھب

غیر کو نام ہے سرنامہ مرے نام کا ہے   مہرباں زور یہ تم نے ستم ایجاد کیا (ناسخ)

(۳) زور بمعنی عجیب وغریب، انوکھا

خاک سر پر ہے، مہر و مہ پامال   اک فلک زورِ انقلاب ہوا (ناسخ)

(۴) زور بہ طور صفت بمعنی خوب، اچھا، عمدہ

یار کا آستاں بتایا ہے   زور دل نے مکان پایا ہے (جرأت)

زور کیفیت اس شراب میں تھی   لب پہ رکھتے ہی بس ہوئے بے ہوش (ممنون)

اب فاضل بریلوی کے مذکورہ شعر میں زور برسنا، بمعنی خوب برسنا۔ زور زور سے برسنا، موسلادھار برسنا، ازحد برسنا کا استعمال ازروئے زبان وقواعد بالکل درست ہے۔ کچھ حضرات نے زور برسنا کو کتابت کی غلطی پر محمول کرتے ہوئے روز برسنا، صحیح قرار دیا ہے۔

لیکن زیرِ میزاب کرم کے چھینٹے کے بالمقابل ابرِ رحمت کا زور برسنا یعنی زور زور سے برسنا ہی زیادہ موزوں، بلیغ، معنی خیز اور قرینِ قیاس ہے۔

جواب (۲)

غبار بن کر نثار جائیں، کہاں اب اس رہ گزر کو پائیں ہمارے
ہمارے دل حوریوں کی آنکھیں، فرشتوں کے پر جہاں بچھے تھے

حوریوں کا استعمال بجائے حوروں بالکل درست ہے۔ کلامِ اساتذہ سے استناد کے قبل اس کی لغوی تحقیق 'غیاث اللغات' کے حوالے سے ملاحظہ فرمائیں:

حوریوں بواؤ معروف مزید علیہ حوراں چہ گاہی درآخر لفظ حوریائے زائدہ آرند چنانکہ درہمیان وہمیانے (از جواہر الحروف)

## کلامِ اساتذہ سے استناد

وہ تو حوریانِ بہشت ہیں، کہ ہر اک فقیر سے شاد ہوں
یہ بتانِ ہند ہیں زاہدو، یہ حریص ہوتے ہیں زر سے خوش (داغ)

یہ حوریانِ فرنگی، دل و نظر کا حجاب     بہشتِ مغربیاں جلوہائے پابہ رکاب (اقبال)

'حوریاں' فارسی جمع ہے اور 'حوریوں' اردو جمع ہے۔

جواب (۳)

ابنِ زہرا سے ترے دل میں ہیں یہ زہر بھرے     بل بے او منکر بے باک یہ زہرا تیرا

لفظ بل بے کا استعمال کلامِ اساتذہ میں بہ کثرت ملتا ہے۔ مثالیں ملاحظہ فرمائیں:

بل بے اے آتشِ غم سینے میں مثلِ منقل     کثرتِ داغ سے انبار ہے انگاروں کا
بل بے چتون تری معاذ اللہ     اُف رے ٹیڑھی نگاہ کیا کہنا
(بےخود دہلوی)

مہروش بل بے ترے حسن جہاں تاب کی تاب     رُخ سے گرم آئینہ ہو، آئینہ سے زانو گرم
بل بے استغنا کہ وہ یاں آتے آتے رہ گیا     اُف رے بے تابی کہ یاں تو دم ہی نکلا جائے ہے
کھلے ہی جاتے ہیں سب غنچے زہے جوشِ نشاط     لوٹے ہی جاتے ہیں بل بے یہ ہنسی کی شدت
بل بے وحشت اب تلک بھی شاخِ آہو کی طرح     پیچ کھاتا ہے دھواں، میرے چراغِ گور کا
(ذوق)



## چند دیگر احباب کے سوالات

مدینہ چھوڑ کے ویرانہ ہند کا بھایا     یہ کیسا آہ! حواسوں نے اختلال کیا

کیا حواسوں کا استعمال از روئے قواعد درست ہے؟

حواس حاسہ کی جمع ہے، اور بلاشبہ اردو میں جمع الجمع کا استعمال درست نہیں ہے۔ جیسے عالم کی جمع علما اور علما کی جمع علماؤں، شاعر کی شعرا اور شعرا کی جمع شعراؤں، طبیب کی جمع اطبا اور اطبا کی جمع اطباؤں، کافر کی جمع کفار اور کفار کی کفاروں وغیرہ وغیرہ۔ لیکن اس مسلّمہ قاعدے کے باوجود اعلیٰ حضرت کے شعر میں حواسوں کا استعمال بالکل درست ہے۔ اس پر اعتراض اہلِ زبان کے استعمالات اور لغات سے ناواقفیت کی دلیل ہے۔ تائید میں 'فرہنگِ آصفیہ' کے مندرجات ملاحظہ فرمائیں:

حواسوں پر سے صدقہ دینا (۱) فعلِ متعدی ہوش درست کرنا۔ عقل کی خبر لینا۔ عقل بنوانا۔ جیسے اپنے حواسوں پر صدقہ دو۔ پھر تلاش کرنا۔

کیا اعلیٰ حضرت کے مندرجہ ذیل اشعار میں 'شتر گربہ' کا عیب نہیں؟

آنکھ عطا کیجیے، اس میں ضیا دیجیے     جلوہ قریب آ گیا تم پہ کروڑوں درود
کام وہ لے لیجیے تم کو جو راضی کرے     ٹھیک ہو نامِ رضا تم پہ کروڑوں درود

پہلے میں مختلف مستند اور مسلّم الثبوت اساتذہ کے کلام سے وہ اشعار پیش کر رہا ہوں، جن میں 'شتر گربہ' کا عیب موجود ہے:

میرے ہونے سے عبث رُکتے ہو
پھر اکیلے بھی تو گھبرائے گا (درد)

حسن میں آپ کے ہے شانِ خدا
عشق بازوں کے سجدہ گاہ ہو تم
تم فاتحہ بھی پڑھ چکے، ہم دفن بھی ہوئے
بس خاک میں ملائیے، چلیے سدھاریے (آتش)

جسے آپ گنتے تھے آشنا، جسے آپ کہتے تھے باوفا
میں وہی ہوں مومنِ مبتلا، تمھیں یاد ہو کہ نہ یاد ہو (مومن)

وعدہ آنے کا وفا کیجے یہ کیا انداز ہے
تم نے کیوں سونپی ہے، میرے گھر کی دربانی مجھے (غالب)

مکان دیدہ پسند خاطر اگر نہیں ہے کہ ہوں گے ظاہر
تو شب کو تشریف آپ لاؤ، ہمارے دل میں تمھارا گھر ہے

کیا مدنظر تم کو ہے، یاروں سے تو کہیے گر منھ سے نہیں کہتے، اشاروں سے تو کہیے (ذوق)

اب آیئے شترگربہ کے سلسلے میں ایک تحقیقی و تفصیلی بحث ملاحظہ فرمایئے:

اردو شاعری کا وہ دور جو ناسخ سے شروع ہو کر امیر و جلال پر ختم ہوتا ہے۔ زبان و بیان کے لحاظ سے اہم حیثیت رکھتا ہے۔ بہت سے قاعدے اسی زمانے میں وضع کیے گئے۔ شاعری کو نئی نئی پابندیوں میں مقید کرنے کا رجحان اسی دور کی پیداوار ہے۔

متروکات کی ساری غیر ضروری بحثیں، تذکیر و تانیث، تلفظ اور غلط و صحیح کے دبستان معیار کے ہنگامے اسی دور کی یادگار ہیں۔ داغؔ دہلوی کے ابتدائی دور شاعری تک اساتذۂ دہلی کے یہاں قواعدِ زبان و بیان کے سلسلے میں اساتذۂ لکھنؤ کی طرح سخت گیری نہ تھی اور نہ التزام کا وہ عالم تھا بلکہ سچ تو یہ ہے کہ شاعری کے سارے غیر ضروری ضابطے لکھنؤ میں وضع کیے گئے اور ان کی لازمی پابندی پر بھی وہیں زور دیا گیا۔ اساتذۂ دہلی کے یہاں یہ رجحان تقریباً مفقود تھا۔

اخفائے نون و اعلانِ نون، سقوطِ حرفِ علت، تراکیب مہند جیسے قاعدوں کو اساتذۂ دہلی نے قابلِ التفات ہی نہ سمجھا تھا اور متروکات کی فہرستیں بھی یہاں نہیں بنائی گئی تھیں۔

داغ نے البتہ ان ضوابط کی طرف باقاعدہ توجہ کی اور اپنے شاگردوں کے لیے ان پابندیوں کو ضروری قرار دیا۔ وہ تنہا اپنی ذات سے ایک انجمن تھے لیکن یہ بات بھی پیشِ نظر رکھنی چاہیے کہ داغ کے یہاں اس رجحان کے فروغ پانے کی وجہ دراصل رام پور سے وابستگی تھی۔ جہاں لکھنوی شعرا کی کثرت تھی اور خود نواب کلب علی خاں والیِ رام پور کو متروکات، تذکیر و تانیث اور اس قسم کے دوسرے مسائل سے خاصی دل چسپی تھی۔

(ملخصاً از 'زبان اور قواعد' رشید حسن خاں)

شترگربہ کا عیب بھی اسی دور کی پیداوار ہے۔ چناں چہ خود داغ اپنے منظوم ہدایت نامے میں تحریر فرماتے ہیں:



ایک مصرع میں ہو تُو، دوسرے مصرع میں تم یہ شترگربہ ہوا، میں نے اسے ترک کیا

اور جناب امیر مینائی جو داغ کے ہم عصر تھے اور اپنے زمانے کے معروف و مستند استاد تھے۔ اپنے ایک شاگرد حکیم برکم کو تحریر کرتے ہیں۔ بحرؔ لکھنوی (تلمیذ ناسخ) نے جو ایک شعر میں:

اب مجھ سے التیام کی باتیں نہ کیجیے دل تم سے پھٹ گیا، جگر افگار ہو گیا

مصرعِ اولیٰ میں 'کیجیے' کے ساتھ خطاب کیا اور دوسرے مصرع میں 'تم' سے۔ یہ بحر ہی پر موقوف نہیں بلکہ اس زمانے تک اکثر معاصرینِ بحر جن کا شمار اساتذہ میں ہے۔ اس کے تارک نہ تھے۔ ان کے بعد متاخرین نے اس اختلافِ خطاب سے احتراز کیا۔ میں بھی انھیں تارکین میں ہوں۔

امیر مینائی کے یہاں نظم کے علاوہ نثر میں بھی شترگربہ پایا جاتا ہے۔ مکاتیب امیر مینائی سے صرف اس کی ایک مثال پیش کی جاتی ہے۔

'یہ لوکاٹ اعلیٰ قسم کے نہ تھے۔ جیسا کہ سہارن پور کے لوکاٹ مشہور ہیں اور تم بھیجا کرتے ہو۔ تاہم آپ کے خلوص و محبت کا تہِ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں'

ان تفصیلات سے یہ ثابت ہو جاتا ہے کہ عہد داغ و امیر تک شترگربہ کا استعمال عام تھا۔ بے تکلف نظم و نثر میں استعمال ہوتا تھا۔ اس سے احتراز لازم نہ تھا۔ اخیر دور داغ و امیر میں لوگوں نے اس کو عیب سمجھ کر ترک کر دیا اور بعضوں نے ترک نہ کیا۔ اعلیٰ حضرت فاضل بریلوی داغ و امیر کے ہم عصر تھے۔ اس وقت تمام اساتذۂ سخن اس کو استعمال کرتے تھے اور اس کو عیب نہیں سمجھتے تھے۔ بعد میں کچھ اساتذہ نے اصلاحِ زبان و حسنِ زبان کی خاطر اسے ترک کر دیا تھا۔

جس دور میں زبان و بیان امام احمد رضا کے کلام میں اس طرح کے اختلافِ ضمایر و خطاب پر حرف گیری کرنا، شعری محاسن و معایب کو اسی دور کے تناظر میں دیکھنا چاہیے:

قاعدہ یہ ہے کہ ہر دور کے آثارِ حیات
دیکھے جاتے ہیں، اسی دور کی تہذیب کے ساتھ

☆☆☆

سلیم شہزاد

# ''حدائقِ بخشش'' کی ایک مناجات

امام احمد رضا خاں قادری بریلوی کے شعری مجموعے موسوم بہ ''حدائق بخشش'' کا نمایاں وصف یہ ہے کہ اس میں حمد، نعت، منقبت، مناجات اور سلام وغیرہ اصناف کے علاوہ غزلوں اور رباعیوں میں بھی تقدیسی شاعری کے رنگ خاصے نمایاں ہیں۔ اس شاعری کے ہیئتی جائزے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس میں غزل کی ہیئت کو فوقیت حاصل ہے اور اس ہیئت میں شاعر نے بڑی فن کارانہ آزادیوں اور دو مصرعوں اور ردیف قافیے پر مشتمل ایک خاصی محدود ہیئت میں معنوی گہرائی اور گیرائی کے بروے کار لا کر اسے بیکراں وسعتوں سے ہم کنار کر دیا ہے۔ ''حدائق'' کی تخلیقات میں شاعر کا مخصوص فکر و فلسفہ، اس کی عقیدت و ارادت اور شاعرانہ خلوص وغیرہ جن بے شمار پہلوؤں سے اپنا اظہار کرتے ہیں، ان کی وجہ سے حمد و نعت وغیرہ اصناف کی یہ غزلیہ ہیئت دیگر صنفی خواص سے بھی متصف ہو گئی ہے۔ مثلاً اس میں مسلسل غزل، قصیدے، مثنوی اور نظم کا فکری ربط اور موضوعی ارتکاز نمایاں طور پر محسوس کیا جا سکتا ہے۔ ''حدائق'' کے مطالعے سے یہ ایک وصف بھی اجاگر ہوتا ہے کہ رضاؔ کی شاعری میں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا کردار نعت گوئی کا روایتی کردار نہیں بل کہ یہاں تقدیس بیانی اور شعریت کے امتزاج کے ساتھ ساتھ شاعری کی ہر تخلیق میں سببِ واقعہ اور معلول کی علّتِ غائی کے طور پر آں حضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا نامِ نامی شاعر کی زبان پر آ جاتا ہے۔ ''حدائق'' کے مطالعے سے صاف محسوس ہوتا ہے کہ شاعر کے تخلیقی تحت الشعور میں پنہاں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا اسمِ مبارک شعری اظہار کے وقت قرطاس و قلم کے ربط کی شرط پوری ہوتے ہی اس کے شعور کی سطح پر آ کر تخیل اور وجدان سے وصل کرتا اور گہرِ آب دار کی طرح شعر میں چمکنے لگتا ہے۔ اس تخلیقی صورت کی مثالیں دی جائیں تو یہ مضمون درکنار رہ جائے۔ ''حدائق'' سے ماخوذ صرف شعری لفظیات ملاحظہ ہو کہ اس کتاب کے صفحات پر عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اظہار کے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے تخاطب کے کون کون سے لسانی تعملات شعری ترکیبوں میں اپنی بہار دکھا رہے ہیں:

شہ بطحا/ شہ تسنیم/ رافع و نافع و شافع/ مظہرِ کامل/ ماہِ طیبہ/ شہ کوثر/ بدر الوجہ الاجمل/ نیرِ جاں/



جانِ عجم، شانِ عرب/ شافع امم/ سید والا/ گل مدینہ/ ساقیِ تسنیم/ شہ گردوں جناب/ شہ سوارِ طیبہ/ باغِ عرب کا سروِ ناز/ مدینے کی آرزو/ عالمِ امکاں کے شاہ/ خورشیدِ رسالت/ بادشاہِ کون و مکاں/ شمعِ طیبہ/ شہِ جود و عطا/ سیدِ بے سایا/ غم خوارِ امم/ ملیحِ دل آرا/ رحمت کا دریا/ چاند بدلی کا/ خضرِ ہاشمی/ شمعِ روزِ جزا وغیرہ وغیرہ۔

اس کتاب کے تمام حدیقوں سے گذر جائیے، شاعر اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور اصحاب و اولیا، کو جگہ جگہ مخاطب کرتا سنائی دیتا ہے البتہ کتاب کے حصۂ اول میں ایک چیز ایسی ہے کہ جس میں شاعر کا تخاطب (ایک شعر سے قطعِ نظر) ضمیرِ مخاطب ''تو'' کے توسط سے، آغاز میں تو معلوم ہوتا ہے کہ کتاب کے قاری سے ہے لیکن مقطع کہتا ہے کہ ان اشعار میں شاعر اپنے آپ سے خطاب کر رہا ہے۔ پندرہ اشعار پر مشتمل اس تخلیق کی بحر منفرد اور شاعر کے جذبات کو پوری طرح ظاہر کرنے والی ہے یعنی بحر متقارب مثمن اثرم مضاعف (فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فع) پہلا شعر جو مطلع ہے۔

سونا جنگل، رات اندھیری، چھائی بدلی کالی ہے
سونے والو، جاگتے رہیو، چوروں کی رکھوالی ہے

یہاں پہلے مصرعے سے جو ڈراونا منظر سامنے آ رہا ہے، اس کی لفظی تصویر (جسے آج کل کی تنقیدی اصطلاح میں شعری پیکر کہتے ہیں) صرف تین فقروں میں ماحول کی عکاسی کیے دے رہی ہے۔ شاعر یہاں ''سونے والوں'' یعنی ظاہر ہے کہ معاشرے کے افراد سے مخاطب ہے کہ یہ وقت تو سونے کا ضرور ہے مگر تم نے چوروں کو اپنے رکھوالی پر مقرر کر دیا ہے۔ کیا ایسے میں تمہارا نیند کے مزے لینا مناسب ہے؟ جب کہ پہرے پر لگائے گئے یہ چور بھی ایسے ہیں کہ

آنکھ سے کاجل صاف چرا لیں، یاں وہ چور بلا کے ہیں
تیری گٹھری تاکی ہے اور تو نے نیند نکالی ہے

سیدھا سادہ شعر ہے مگر شاعر کے گہرے تجربے کا غماز اور ''تجھے'' یعنی معاشرے کے عام فرد کو خبردار کرنے والا کہ آنکھیں کھول اور ان چالاک چوروں سے اپنی گٹھری ہو سکے تو بچا لے (اس شعر میں ''نیند نکالی ہے'' کا فقرہ ممکن ہے کہ علاقائی روزمرہ ہو۔ یہ اردو کا روایتی محاورہ نہیں)

اگلے شعر ؎
یہ جو تجھ کو بلاتا ہے، یہ ٹھگ ہے مار ہی رکھے گا
ہائے مسافر، دم میں نہ آنا، مت کیسی متوالی ہے

میں ''تجھ'' کا تخاطب ''مسافر'' سے ہے جو ظاہر ہے کہ ہر زمانے کا (بل کہ خاص طور سے ''آج''

کا) عام آدمی ہے جسے بلانے والے کو شاعر ٹھگ کہہ رہا ہے۔ اس لفظ کے معنی ہمارے زمانے کے سیاسی ماحول سے پوری طرح ربط رکھتے ہیں کہ بھولی عوام کو سیاست داں جس چالاکی سے ٹھگ رہے ہیں، شاعر اس کا بالاعلان تذکرہ کر رہا ہے مگر اسے افسوس ہے کہ ''مسافر'' کی مت ماری گئی ہے جو ایسے ٹھگوں کے دم میں آسانی سے آجاتا ہے۔ شاعر واضح طور پر کہتا ہے ؎

سونا پاس ہے ، سونا بن ہے ، سونا زہر ہے ، اٹھ پیارے
تو کہتا ہے : نیند ہے میٹھی ، تیری مت ہی نرالی ہے

مسافر کے پاس سونا ہے (جس کی حفاظت ضروری ہے) کیوں کہ سونے سنسان بن میں وہ لُٹ سکتا ہے اس لیے سونا یعنی نینداس کے لیے زہر ہے۔ پس شاعر اسے ''پیارے'' کہہ کر جگا رہا ہے مگر یہ پیارا مسافر تو خوابِ خرگوش کے مزے لے رہا ہے، وہ اپنی میٹھی نیند سے جاگنا نہیں چاہتا۔ اس کی اِس بے حسی پر شاعر کڑھ رہا ہے کہ نرالی مت ہے تیری۔

اس شعر میں ایک لفظ کے مختلف تلفظ اور مختلف معنوں سے شاعر نے بڑی فن کاری سے کام لیا ہے۔ پہلا ''سونا'' ایک قیمتی دھات ہے۔ دوسرے لفظ (بمعنی سنسان) کے تلفظ میں واو معروف لاکر شاعر نے تجنیس محرف سے شعر کو سجا دیا ہے۔ پھر تیسری بار ''سونا'' بمعنی نیند بھی تجنیس تام نظم کی ہے جو پہلے لفظ ''سونا'' سے تلفظ میں یکساں ہے۔

آنکھیں ملنا ، جھنجھلا پڑنا ، لاکھ جماہی انگڑائی
نام پر اٹھنے کے لڑتا ہے ، اٹھنا بھی کچھ گالی ہے

اس شعر میں بھی سوئے ہوئے مسافر سے شاعر مخاطب ہے مگر اس کا لہجہ بتا رہا ہے کہ اب وہ مسافر کے سوئے رہنے پر کڑھ رہا ہے بل کہ اس کی بے حسی اور بے خبری پر اپنے آپ سے لڑ رہا ہے۔ پہلے وہ مسافر کے نیند میں کسمسانے کا ذکر کرتا پھر اس پر بگڑتا ہے کہ تو نیند سے جگانے کو گالی سمجھتا ہے۔ پہلے مصرع میں مسافر کی حالت کا پیکری بیان بڑا مصورانہ ہے۔

بعد کے چار شعر جنگل کی اندھیری رات میں طوفانِ باد و باراں کا منظر بڑے حقیقی رنگوں میں سامنے لا رہے ہیں۔ اس منظر میں شاعر اپنے آپ سے مخاطب ہے کیوں کہ سوئے ہوئے مسافر کو چھوڑ کر وہ اپنے سفر میں تنہا آگے بڑھ چکا ہے ؎

جگنو چمکے ، پتّا کھڑکے ، مجھ تنہا کا دل دھڑکے
ڈر سمجھائے کوئی پون ہے یا اگیا بیتالی ہے



بادل گرجے ، بجلی تڑپے ، دھک سے کلیجا ہوجائے
بن میں گھٹا کی بھیانک صورت کیسی کالی کالی ہے
پاؤں اٹھا اور ٹھوکر کھائی ، کچھ سنبھلا پھر اوندھے منہ
مینہ نے پھسلن کردی ہے اور دُھر تک کھائی نالی ہے
''ساتھی ساتھی'' کہہ کے پکاروں ، ساتھی ہو تو جواب آئے
پھر جھنجھلا کر سر دے پٹکوں ، چل رے ، مولا والی ہے

ان شعروں میں شاعرانہ فن کاریوں کے چند نمونے ملاحظہ کیجیے:

(۱) کھڑکے/ دھڑکے، قافیوں کی تکرار خوف کے ماحول کو اجاگر کر رہی ہے۔

(۲) اگیا بیتالی یا اگیا بیتال، گھور اندھیرے جنگل میں ملنے والے بھوت کی طرف اشارہ ہے۔ اگر چہ شاعر یعنی امام احمد رضا ایسی وہمی باتوں کو نہیں مانتے مگر شعری اظہار کا تقاضا ہے کہ تاریک جنگل کی طوفانی رات میں شدید خوف کی صورت کو اسی بھوت کے نام سے اجاگر کیا جائے۔ (اگیا بیتال : ہندوستانی عقیدے کے مطابق ایک آگ ہے جو جنگل کے اندھیرے میں کبھی نظر آتی، کبھی غائب ہوجاتی ہے۔ بھٹکا ہوا کوئی مسافر اسے حقیقی روشنی سمجھ کر اس کے پیچھے جاتا اور اس کا شکار ہوجاتا ہے)

(۳) گھٹا کی بھیانک کالی کالی صورت کا پیکر ہندی جمالیات کے مطابق خوف کا تصور پیدا کرنے اور دیکھنے سننے اور پڑھنے والے کو اسی خوف سے متاثر کرنے کی کوشش ہے۔

(۴) ''پاؤں اٹھا اور ٹھوکر کھائی'' والے شعر میں جو لسانی تعمل ملتا ہے وہ مخصوص صورتِ حال میں زبان کے عاجلانہ استعمال کی مثال ہے۔ یہاں ''اوندھے منہ'' کہہ کر جملہ بھی پورا نہیں کیا گیا ہے اور مان لیا گیا ہے کہ پڑھنے والا اس سے مسافر کے گر جانے کا تصور کرلے گا۔ اس شعر میں سنسکرت لفظ ''دُھر'' (بمعنی قطب، زمین کا انتہائی سرا، لامحدود دوری) مبالغے کے لیے لایا گیا ہے۔

(۵) چوتھا شعر شاعر/مسافر/ راوی، کی مجبوری کی منہ بولتی تصویر ہے۔

تنہائی اور مایوسی کے اندھیرے میں ؎

پھر پھر کر ہر جانب دیکھوں ، کوئی آس نہ پاس کہیں
ہاں ، اک ٹوٹی آس نے ہارے جی سے رفاقت پالی ہے

شاعر یعنی مَیں ایک ٹوٹی ہوئی آس کی رفاقت میں اپنا راستہ طے کر رہا ہوں۔ اس شعر میں فن

کاری یہ ہے کہ پہلے مصرع میں فقرے ''آس پاس'' کو دولخت کر کے شاعر نے ''آس پاس'' کے بے معنی ٹکڑے ''آس'' کو بامعنی کر دیا ہے۔ کہنا یہی ہے کہ کوئی آس پاس نہیں لیکن ''آس نہ پاس'' کہہ کر اس میں ''امید'' کے معنی جوڑ دیے ہیں اور بات کو کہیں سے کہیں پہنچا دیا ہے۔ اس پر بھی بس نہ کرتے ہوئے دوسرے مصرع کے لفظ ''آس'' کو اپنے معنوں میں برت کر پہلے مصرع کے بے معنی لفظ ''آس'' کے ساتھ ایسی تجنیس تام کی صورت خلق کر دی ہے جس کی دوسری مثال اردو شاعری میں مشکل ہی سے ملے گی۔ مستزاد یہ کہ ان ہم تلفظ لفظوں سے تضاد کی صنعت بھی پیدا ہو گئی ہے۔

اگلا شعر ؎ تم تو چاند عرب کے ہو پیارے، تم تو عجم کے سورج ہو
دیکھو، مجھ بے کس پر شب نے کیسی آفت ڈالی ہے

پچھلے تمام شعروں سے معنوی اور موضوعی طور پر غیر متعلق ہے۔ اس کی یہاں ضرورت نہ تھی مگر جیسا کہ کہا گیا ہے، شاعر کے تخلیقی تحت الشعور میں رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا تصور چوں کہ آرکی ٹائپ (نقشِ اولیں) کی طرح مجر ہے، یہاں وہ شعوری سطح پر آ کر کاغذ پر رقم ہو گیا ہے جب کہ فنی اور تکنیکی تقاضوں کے پیشِ نظر رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے تخاطب کا اس نظم میں کہیں محل نہیں۔ اس شعر کے بعد اس کا ثبوت ملتا ہے کہ شاعر اپنے اظہار میں اب دنیا کو لتاڑنے لگا ہے۔ کہتے ہیں

دنیا کو تو کیا جانے ، یہ بس کی گانٹھ ہے حرافہ
صورت دیکھو ظالم کی تو کیسی بھولی بھالی ہے
شہد دکھائے ، زہر پلائے ، قاتل ، ڈائن ، شوہر کُش
اس مردار پہ کیا للچانا ، دنیا دیکھی بھالی ہے

ابتدا میں جن چوروں اور ٹھگوں کی طرف اشارہ کیا گیا تھا، یہ دنیا انھیں کی آماجگہ ہے۔ دنیا کہہ کر شاعر انسانی معاشرے کو مزید وسعت دیتا اور مکانی کے ساتھ ساتھ زمانی لحاظ سے بھی اسے اپنے زمانے سے ہمارے زمانے تک پھیلا دیتا ہے۔ شاعری میں دنیا کو عام طور پر انھیں تشبیہوں اور کنایوں وغیرہ سے پکارا جاتا ہے یعنی حرافہ، ظالم، قاتل، ڈائن، مردار اور شوہر کُش۔ اس آخری صفت میں تاریخ اور اساطیر کی بہت سی کہانیوں کی طرف اشارے سمائے ہوئے ہیں۔

موضوعی لحاظ سے غیر متعلق شعر ''تم تو چاند عرب کے ہو............'' کی طرح بعد کا شعر ؎

وہ تو نہایت سستا سودا بیچ رہے ہیں جنت کا
ہم مفلس کیا مول چکائیں ، اپنا ہاتھ ہی خالی ہے



بھی اس تخلیق کے اندھیرے ماحول میں ٹوٹی ہوئی آس کی کرن کے شعری اظہار سے میل نہیں کھاتا پھر اس شعر میں تخاطب اچانک ''وہ'' (جمع غائب) اور ضمیر تقابل ''ہم'' (جمع متکلم) جیسے لسانی تعملات استعمال کیے گئے ہیں جن کا شعر میں محل نہیں ہے کیوں کہ پہلے شعر میں جو کردار ''تو'' ہے۔ ہم نے دیکھا کہ وہی کردار آگے چل کر ''مَیں'' میں بدل گیا ہے اور بڑی فن کاری سے بدلا ہے۔ یہاں وہ اور ہم کے اجتماع میں وہ بات نہیں ملتی۔

آخری شعر جس میں شاعر نے اپنا تخلص نظم کر کے خود کو مخاطبین (چور اور ٹھگ) سے مماثل قرار دیا ہے، اس مقطع سے پہلے ''تم تو چاند عرب کے ہو............'' والے شعر کی ضرورت تھی اگرچہ اس شعر اور مقطع میں استعمال کی گئی ضمیریں شترگربہ کے عیب کی مثالیں ہیں ؎

تم تو چاند عرب کے ہو پیارے ، تم تو عجم کے سورج ہو
دیکھو ، مجھ بے کس پر شب نے کیسی آفت ڈالی ہے

اور مقطع ؎

مولا ، تیرے عفو و کرم ہوں میرے گواہ صفائی کے
ورنہ رضاؔ سے چور پہ تیری ڈگری تو اقبالی ہے

اگر یہ دونوں اشعار اوپر دیے گئے طور پر ہوتے تو مقطع میں مولا کا تخاطب رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے ہوتا، بصورتِ دیگر (یعنی دونوں اشعار کے ساتھ نہ ہونے پر) یہ تخاطب اللہ تعالیٰ کی طرف مرجوع ہے کہ تیرے رحم و کرم کی صفت کو مَیں اپنی صفائی کے گواہ کے طور پر پیش کرتا اور تو نے جو مجھ پر نالش کی ہے، اسے مَیں اس دنیا کے ایک عام گناہ گار فرد ہونے کے اعتراف کے طور پر قبول کرتا ہوں۔ اس تاریک رات میں مجھے ایک تیرے رسول ہی سے آس ہے اور تیرے عفو کرم سے مجھے یقین ہے کہ تیرے حضور وہ میری صفائی پیش کریں گے۔

یہ پندرہ اشعار مجموعی طور پر دراصل ایک مناجاتی نظم تخلیق کرتے ہیں جس میں شاعر چوروں، ٹھگوں اور گناہ گاروں سے بھری ہوئی دنیا کی آفات کا تذکرہ اس طرح کرتا ہے کہ اندھیروں نے مجھے گھیر رکھا ہے، اب مجھ جیسے گناہ گار کی بخشش صرف اللہ تعالی کے عفو کرم اور استمدادِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر منحصر ہے۔

====

ڈاکٹر محمد اشرف کمال

# احمد رضا بریلوی کی نعتیہ شاعری میں زبان کا استعمال

زبان کا کردار ہمیشہ سے ادب اور خاص طور پر شعر و سخن میں بنیادی اہمیت کا حامل رہا ہے۔ عام زبان سے جس طرح ادبی زبان مختلف ہوتی ہے اسی طرح ایک درجہ اور زیادہ انحراف کے بعد ہم یہ بات کہہ سکتے ہیں کہ جیسے ادبی زبان کا عام زبان سے اختلاف ہے اسی طرح ادب میں شعری زبان باقی تمام اصناف نثر سے مختلف ہوتی ہے۔ یہ انسانی احساس میں جادوئی کیفیات پیدا کرنے کے لیے الفاظ کی معنوی تہوں میں چھپے بھیدوں کو جگانے کا وہ عمل ہے جس سے انسانی حس خوشی سے وہ انسلاک حاصل کرتی ہے جس سے کیف آوری اور لطف آمیزی کے لمحات میسر آتے ہیں۔

شاعری کی اصناف میں ایک اہم صنف نعت کی ہے۔ جس میں حضور اکرم ﷺ پر درود و سلام بھی بھیجا جاتا ہے اور ان کی شخصیت و سیرت کے مختلف پہلوؤں کو سامنے لا کر ان کی ثنا خوانی کی جاتی ہے۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم وہ ذات بابرکات ہیں جن کا ذکر ذکرِ خدا کے ساتھ ہمیشہ ہوتا رہے گا اور یہ ذکر کرنے والی سب سے پہلی ہستی خود رب کریم کی ہے۔ پروفیسر مفتی عبدالرؤف ذکرِ نبی کے بارے میں لکھتے ہیں:

> جب ہم نعت کے ماخذوں کی طرف رجوع کرتے ہیں تو ہمیں صحیفۂ قدسی یعنی قرآن پاک جو ایک کامل، اکمل اور مکمل دستور العمل اور جابطۂ حیات میں حضور ختمی مرتبت ﷺ کے مقام رفیع الشان کی ایک ایسی تصویر دکھائی دیتی ہے جس کے آگے انسانی زبانیں گنگ اور انسانی ذکر و تخیل عاجز دکھائی دیتے ہیں کیونکہ صحیفہ کاملہ میں خدائے بزرگ و برتر نے اپنی توحید کے روح پرور تذکروں کے ساتھ اپنے محبوب ﷺ کی عظمتوں کو بھی اجاگر



> کیا ہے ارشادِ ربانی تعالیٰ ہے:
>
> **ورفعنا لک ذکرک**
>
> ''اور ہم نے آپ (ﷺ) کی خاطر آپ (ﷺ) کے ذکر کو بلند کیا ہے۔''
>
> یہ ایک مختصر سی آیت ہے مگر مطلب و معانی کے اعتبار سے انتہائی جامع اور انتہائی فصیح و بلیغ ہے۔''(۱)

نعتیہ شاعری نے نہ صرف اُردو زبان بلکہ اُردو سے پہلے جس طرح عربی اور فارسی زبانوں کو وسعتِ لفظی کے ساتھ ساتھ معنوی خزانے عطا کیے اس کے بارے میں کوئی دوسری رائے نہیں ہے، لکھنے والوں نے جن کیفیاتِ عشق و مستی میں ڈوب کر حضور اکرمؐ کی ذات اقدس اور ان کی صفاتِ کاملہ پر قلم اٹھایا وہ اپنی مثال آپ ہے: بقول شیخ سعدی:

بلغ العلیٰ بکماله　　کشف الدّجیٰ بجماله
حسُنت جمیعُ خصاله　　صلّو علیه وآلیه

اس نعتیہ کلام میں روانی، بلاغت، الفاظ کی گنگناہٹ اور صوتی سرسراہٹ جس انداز میں قاری و سامع کو وجد آفرینی عطا کرتی ہے اس کی مثال نہیں۔

کی محمد سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں

درج بالا شعر میں علامہ اقبال نے جس نے لفظوں کی ساخت اور ان کے باہمی تعلق سے پیدا ہونے والے مفہوم کو آپس میں مربوط کیا ہے اس نے لفظوں کو ایک نیا معنوی لسانی تناظر عطا کیا ہے۔ اس شعر میں لفظ ''وفا'' اپنے محدود معنوں کے بجائے وسیع تر معنوی سیاق و سباق میں استعمال ہوا ہے۔ جس نے پورے شعر کی کیفیت کو ایک مرکزی نقطے پہ لا کھڑا کیا ہے۔

اسی طرح نعت میں الفاظ و تراکیب کی ترتیب اور مصرعوں کی تشکیل میں نہایت احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے کیونکہ یہاں عقیدہ، محبت اور نبی کریم ﷺ کی ذات سے والہانہ لگاؤ کو صرف اور صرف الفاظ کا پیکر دے کر پڑھنے والوں تک پہنچایا جا رہا ہے جس میں قاری اور قرأت کے کلیدی کردار سے بھی انکار ممکن نہیں۔

اُردو کی نعتیہ شاعری لکھنے والوں میں ایک اہم نام احمد رضا خاں بریلوی (۱۸۵۶ء، ۱۹۲۱ء) کا ہے۔ اُن کی شاعری میں اس عہد کے الفاظ کے برتاؤ اور ان کی معنوی ساختوں کا سراغ

ملتا ہے۔

مصطفٰے کے تنِ بے سایہ کا سایہ دیکھا
جس نے دیکھا مری جاں جلوۂ زیبا تیرا (۲)

احمد رضا خاں بریلوی کی نعتیہ شاعری میں علم وعمل کی روشنی کے ساتھ ساتھ ہدایت وعقیدت کے تاباں چراغ روشن نظر آتے ہیں۔

''احمد رضا خان نے الفاظ کے خوبصورت استعمال سے اپنے قاری کوایسی نعت دی ہے کہ جب تک اردوشاعری میں نعتیہ شاعری کا دور دورہ رہے گا آپ کی نعت، نعت نگاروں کو روشنی، نور اور علم وفن عطا کرتی رہے گی، ایک ایک لفظ کو ایک ہی شعر میں یوں استعمال کرتے ہیں کہ اس کا صوتی اور معنوی حسن بڑھنے کے ساتھ ساتھ فکر کا ابلاغ بھی آسان دکھائی دینے لگتا ہے۔'' (۳)

نعت لکھنا ایک مشکل کام ہے جس میں حضور اکرم کے مقام کے مطابق ان کے ادب واحترام کا خیال رکھنا پڑتا ہے اور ایک ایک لفظ اور ایک ایک حرف کو اس کے تمام سیاق وسباق، حوالہ جات اور متعلقات سمیت نہایت احتیاط سے استعمال کرنا پڑتا ہے کیونکہ ذرا سی لغزش اور کوتاہی نعت گوئی کی رفعتوں سے اٹھا کر گہری پست کھائیوں کی طرف لے جانے کا سبب بن سکتی ہے۔ شمس الرحمٰن فاروقی لکھتے ہیں:

''بہت سے لوگوں نے نعت کو فیشن کے طور پر یا رواجِ عام کی پابندی کی مجبوری کی بنا پر اختیار کر لیا ہے دوسری مشکل یہ کہ اکثر شعرائے کرام کو زبان پر پوری طرح قدرت نہیں، لہٰذا ان سے عجب عجب طرح کی بے تمیزیاں اور بھونڈے پن سرزد ہوتے رہتے ہیں۔'' (۴)

یہ بات طے ہے کہ نعت میں شاعر دوسری اصناف کی طرح تخیل آفرینی اور مبالغہ آرائی سے کام نہیں لے سکتا بلکہ اسے حقائق اور صداقتوں کو مدنظر رکھتے ہوئے نعت کے اشعار لکھنے پڑتے ہیں۔

اگر ہم احمد رضا خاں بریلوی کی نعتیہ شاعری کا جائزہ لیتے ہیں تو اس میں ہمیں نظر آتا



ہے کہ ان کے اشعار میں حضور اکرم ﷺ کی شخصیت اور ان کے خصائص سے والہانہ عقیدت ومحبت کا اثر جھلکتا ہے۔

احمد رضا بریلوی کے کلام کو پڑھ کر محسوس ہوتا ہے کہ ان کے ہاں اردو زبان میں عربی، فارسی کی آمیزش اس طرح کی گئی ہے کہ روانی اور سلاست متاثر نہیں ہوتی اور بہت سے الفاظ یوں استعمال کیے ہیں کہ جیسے وہ اردو ہی کے الفاظ ہوں، وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ بہت سے الفاظ ایسے ہیں جو کہ اردو زبان میں زیادہ مروج نہ ہو سکے یا جن کا استعمال عام نہ ہوا۔ ان کے اشعار زبان پر ان کی بھرپور دسترس اور موضوعات کا احاطہ کرنے کی صلاحیت کا منہ بولتا ثبوت ہیں۔

لفظ جب معنی کی سمت قدم بڑھاتا ہے تو زبان وبیان کے راستے پر فکر وفن کی ہر رکاوٹ عبور کر کے گہری تاثریت تک جا پہنچتا ہے۔ اور نعت میں یہ تاثریت دل میں جاگزیں ہو کر جس جذبے کی تحریک کا باعث بنتی ہے وہ حسیاتی بھی ہے اور ایمانی بھی۔ بقول پروفیسر محمد اکرم رضا:

''شاعری تو حسن وادا ہے۔ لفظوں کو بحور واوزان کے پیمانے میں سمانے کا نام ہے مگر جب اس پیمانۂ سخن گوئی کو حسنِ دوام بخشنے کا وقت آتا ہے تو پھر نعت کی بہار جاودانی سخن گوئی کی معراج بن کر اپنی ہمہ گیری کا سکہ منوالیتی ہے۔'' (۵)

اُن کی شاعری میں تلمیحات کا ایک جہان آباد ہے جنھیں پڑھ کر قاری قصے کہانیوں کی دنیا سے ہوتا ہوا ایک ایسے جہان میں پہنچ جاتا ہے جہاں اُس کا تعلق ماضی کے معتبر واقعات سے بھی جڑتا نظر آتا ہے اور عقیدت کی چوکھٹ پر اذنِ باریابی کا سبب بھی بنتا دکھائی دیتا ہے۔

عرش سے مژدہ بلقیسِ شفاعت لایا
طائرِ سدرہ نشیں مرغِ سلیمانِ عرب
حسنِ یوسف پہ کٹیں مصر میں انگشتِ زناں
سر کٹاتے ہیں ترے نام پہ مردانِ عرب (حدائق بخشش، ص۲۸)
حور سے کیا کہیں موسیٰ سے مگر عرض کریں
کہ ہے خود حسنِ ازل طالبِ جانانِ عرب (حدائق بخشش، ص۲۹)
کوچہ کوچہ میں مہکتی ہے یہاں بوئے قمیص
یوسفستاں ہے ہر اک گوشۂ کنعانِ عرب (حدائق بخشش، ص۲۹)

ہے لبِ عیسیٰ سے جاں بخشی نرالی ہاتھ میں
سنگریزے پاتے ہیں شیریں مقالی ہاتھ میں (حدائق بخشش،ص۶۲)
ہر خطِ کف ہے یہاں اے دستِ بیضائے کلیم
موجزن دریائے نورِ بے مثالی ہاتھ میں (حدائق بخشش،ص۶۲)
ماہِ شق گشتہ کی صورت دیکھو کانپ کر مہر کی رجعت دیکھو
مصطفیٰ پیارے کی قدرت دیکھو کیسے اعجاز ہوا کرتے ہیں (حدائق بخشش،ص۴۷)
جس نے مردہ دلوں کو دی عمر ابد
ہے وہ جانِ مسیحا ہمارا نبی

احمد رضا خاں کی نعتیہ شاعری میں تشبیہات، واستعارات، لفظی ومعنوی اشتراک سے جنم لیتا عقیدتوں کا ایک جہان آباد نظر آتا ہے۔ بے زباں کا بول اٹھنا، تشنوں کا سیراب ہونا، نیر حشر نے آگ لگا رکھنا، ایسی الفاظ کا برتاؤ شاعری میں مزید حسن پیدا کرتا چلا جاتا ہے۔

اے بلا بیخردی کفار رکھتے ہیں ایسے کے حق میں انکار
کہ گواہی ہو گر اس کو درکار بے زباں بول اٹھا کرتے ہیں (حدائق بخشش،ص۴۷)
خوب آنکھوں سے لگایا ہے غلافِ کعبہ
قصرِ محبوب کے پردے کا بھی جلوہ دیکھو (حدائق بخشش،ص۸۵)

وہ لفظی تضاد سے اس طرح کام لیتے ہیں کہ ایک لفظ کے ساتھ اس کا متضاد لفظ دے کر نیا معنوی لسانی منظر نامہ پیش کرتے چلے جاتے ہیں۔ وہ نبی کریم ﷺ کے جلووں کی روشنی کو اول سے آخر تک پھیلا ہوا دیکھتے ہیں۔

بزمِ آخر کا شمع فروزاں ہوا — نورِ اول کا جلوہ ہمارا نبی
بجھ گئیں جس کے آگے سبھی مشعلیں — شمع وہ لے کے آیا ہمارا نبی

دھارے چلتے ہیں عطا کے وہ ہے قطرہ تیرا — تارے کھلتے ہیں سخا کے وہ ہے ذرہ تیرا
فیض ہے یا شہِ تسنیم نرالا تیرا — آپ پیاسوں کے تجسس میں ہے دریا تیرا

درج بالا اشعار میں امام احمد رضا خاں بریلوی نے بزمِ آخر۔ نور اول، دھارے۔ قطرہ، تارے۔ ذرہ، پیاسوں۔ دریا، جیسے الفاظ سے معانی پیدا کرکے نعتیہ زبان کو ایک نیا رنگ عطا کیا ہے۔



یہاں چھڑکا نمک واں مرہم کافور ہاتھ آیا — دلِ زخمی نمک پروردہ ہے کس کی ملاحت کا

درج بالا اشعار میں دھارے اور قطرہ، تارے اور ذرہ۔ پیاسے اور دریا۔ نمک اور مرہم خوب لفظی تقابل اور تضاد کو پیش کرتے ہیں۔ اسی طرح دیگر اشعار میں شہِ کوثر کے ساتھ تشنہ۔

ان کے نعتیہ اشعار میں ایک لفظ کو اس کے متبادل اور متضاد لفظ کے ساتھ گوندھ کر شعری خیال کو ایسے پیرائے میں پیش کرتے ہیں جو کہ آواز کو ایک خوش کن لے میں ڈھالتا چلا جاتا ہے۔

ع عرش تا فرش ہے جس کے زیرِ نگیں (حدائق بخشش،ص۳۷)
ع کثرت بعد قلت پہ اکثر درود (ص۳۸)
ع انتہائے دوئی ابتدائے یکی (ص۳۸)
ع ہم فقیروں کی ثروت پہ لاکھوں سلام (ص۳۹)
ع دور و نزدیک کے وہ سننے والے کان (ص۴۰)

ان کی شاعری میں لفظوں اور تراکیب کا ایسا صوتی آہنگ ہے جو کہ لفظ کے ساتھ لفظ کی تکرار سے پیدا ہوتا چلا جاتا ہے۔ شوخ دیدہ، اشک چکیدہ، سرکشیدہ، گریباں دریدہ، حلق بریدہ، شرارِ جہیدہ۔

ع چھچھا کہرام ہو ہی جائے گا (حدائق بخشش،ص۲۰)
ع نورِ عینِ لطافت پہ الطف درود (ص۳۶)
ع سببِ ہر سبب منتہائے طلب (ص۳۹)
ع قدِ بے سایہ کے سائۂ رحمت مرحمت (ص۳۹)
ع لختِ لختِ دل ہر جگر چاک سے (ص۴۰)
ع جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آ گیا (ص۴۱)
ع پتلی پتلی گلِ قدس کی پتیاں (ص۴۲)
ع جن کے گچھے سے گچھے جھڑیں نور کے (ص۴۲)
ع دوش بر دوش ہے جن سے شانِ شرف (ص۴۳)
ع اللہ اللہ وہ بچپنے کی پھبن (ص۴۵)
ع بھینی بھینی مہکتی عبارت پہ شیریں درود (ص۴۶)

اچھی اچھی اشارت پہ لاکھوں سلام
سیدھی سیدھی روش پر کروروں درود
سادی سادی طبیعت پہ لاکھوں سلام (ص۴۶)

اسی طرح جھلاجھل، چقاچق،الصدق وصادقیں،داغ باغ، کے علاوہ مہ اور مہِ بہار،روح اور روحِ سخاوت،سال اور سالِ گل،تنِ سلطانِ زمن جیسے الفاظ کو جس طرح ترتیب دیا ہے اس سے نہ روانی متاثر ہوئی اور نہ کوئی معنوی تضاد پیدا ہوا،اور نہ صرف صوتی بلکہ سماعتی حسن میں بھی اضافہ ہوا۔

اندھے شیشے جھلاجھل دمکنے لگے (حدائق بخشش،ص۴۶)
شورِ تکبیر سے تھرتھراتی زمیں (ص۴۷)
وہ چقاچاق خنجر سے آتی صدا (ص۴۷)
روح روحِ سخاوت پہ لاکھوں سلام (ص۴۸)
الصدق وصادقیں سید المتقیں (ص۵۰)
یارب ہرا بھرا رہے داغِ جگر کا باغ
ہر مہ مہِ بہار ہو ہر سال سالِ گل (ص۴۳)
سرتا قدم ہے تنِ سلطانِ زمن پھول
لب پھول، دہن پھول، ذقن پھول، بدن پھول (ص۴۵)

ہم آواز لفظوں کو اکٹھا کر کے صوتی اعتبار سے ایک نیا انداز دیتے چلے جاتے ہیں:

ہوں مسلماں گرچہ ناقص ہی سہی اے کاملو
ماہیت پانی کی آخر یم سے نم میں کم نہیں
اُس میں زم زم ہے کہ تھم تھم اس میں جم جم ہے کہ بیش
کثرتِ کوثر میں زم زم کی طرح کم کم نہیں (ص۶۴)

درج ذیل اشعار میں بھی تکرار لفظی کے ذریعے خوبصورتی پیدا کی گئی ہے۔

حاجیو آؤ شہنشاہ کا روضہ دیکھو
کعبہ تو دیکھ چکے کعبہ کا کعبہ دیکھو (ص۸۴)



ترے منگتا کی خاموشی شفاعت خواہ ہے اُس کی
زبانِ بے زبانی ترجمانِ خستہ جانی ہے (ص۱۱۹)

ان کے شعری آہنگ کا رواں دواں اسلوب ایک ایسے شعری تجربے کی طرف لے جاتا ہے جہاں الفاظ ایک دوسرے سے باہم پیوست ہو کر ایک نئی شعری دنیا قاری کے سامنے کھول کر رکھ دیتے ہیں۔اُن کی شاعری میں ہم قافیہ الفاظ کا استعمال بھی خوبصورتی پیدا کرتا ہے:

اوجِ مہرِ ہدیٰ موجِ بحرِ ندیٰ (ص۴۸)

درج بالا مصرعے میں اوج۔موج،مہر۔بحر،ہدیٰ۔ندیٰ شعر کی ترکیب اور مصرعے میں الفاظ کی ترتیب کو ملٹی ڈائی منشنل بناتی چلی گئی۔اسی طرح

درّ درجِ نجف مہر برجِ شرف

میں درج۔برج،نجف۔شرف،صوتی اعتبار سے ایک ایسی اکائی کو تشکیل دیتے ہیں جو کہ ایک دائرے میں گھومتی گنگناتی ہوئی محسوس ہوتی ہے۔

سایۂ مصطفےٰ مایۂ اصطفےٰ (ص۵۰)
بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب
تا ابد اہل سنت پہ لاکھوں سلام (ص۵۴)

ان کے کچھ اشعار میں حضور اکرم ﷺ کی ذات بابرکات کی وجہ سے اشیاء اپنی تاثیر بدلتی نظر آتی ہیں۔

بے نشانوں کا نشاں مٹتا نہیں — مٹتے مٹتے نام ہو ہی جائے گا
ایک دن آواز بدلیں گے یہ ساز — چہچہا کہرام ہو ہی جائے گا

درج بالا اشعار میں بےنشانوں کا نشاں،چہچہا کہرام ہونا،الزام کا مدح ہونا،میں زبان کو خوب انداز میں استعمال کیا گیا ہے۔

ان کے ہاں نعتوں میں عربی اردو اور ہندی کے الفاظ ایک ساتھ استعمال ہوئے ہیں:

ع یا شمس نظرت الیٰ لیلی، چو بطیبہ رسی عرضے بکنی
ع توری جوت کی جھلجھل جگ میں رچی مری شب نے نہ دن ہونا جانا
ع انا فی عطش و سخاک اتم، اے گیسوئے پاک اے ابرِ کرم
ع برسن ہارے رم جھم رم جھم دو بوند اِدھر بھی گرا جانا

ان کے اسلوب کی روانی پائی جاتی ہے۔ اگر اسلوبیاتی حوالے سے ان کی شاعری کا تجزیہ کیا جائے تو ایک لفظ دوسرے کے شانہ بشانہ کھڑا ہوا ہے جیسے ایک دوسرے کے سہارے کھڑے ہوکر پوری قطار بن جاتی ہے کسی ایک لفظ کو بھی اپنی جگہ سے ہٹایا جائے تو پوری تسلسل اور اسلوب بیان کی پوری عمارت گر پڑے گی۔ ہر لفظ اپنی اپنی جگہ بولتا ہوا، گنگناتا ہوا، عقیدتوں کا اظہار کرتا سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی ثنا خوانی میں محو نظر آتا ہے۔

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام — شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام
جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا — اس جبینِ سعادت پہ لاکھوں سلام
جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی — ان بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام
جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آ گیا — اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام
نیچی آنکھوں کی شرم و حیا پہ درود — اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام
فتحِ بابِ نبوت پہ بے حد درود — ختمِ دورِ رسالت پہ لاکھوں سلام
صاحبِ رفعتِ شمس والقمر — نائبِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام

یہ قصیدہ ایک مقبول ترین قصیدہ ہے جو کہ نہ صرف برصغیر بلکہ باہر کے ممالک میں بھی بڑی ایمانی عقیدت واحترام کے ساتھ لَے میں پڑھا جاتا ہے۔

اس کے آگے اشعار میں مولانا احمد رضا خاں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی جس طرح سراپا نگاری کی ہے وہ اپنی مثال آپ ہے، اس میں ان کی مانگ، شانہ مبارک، ، سایہ، قد مبارک، گیسو مبارک ، شرم وحیا سے بھری آنکھیں، جبیں، بینی، بھوؤں کا ذکر کرکے اردو نعت میں موضوعاتی حوالے سے ایک نیا دروازہ کھولا ہے۔

اس میں احمد رضا خاں نے جس طرح لفظی ومعنوی تقابل کے ذریعے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح سرائی کی ہے اس میں ان کا سوزِ عشق وعقیدت اپنے کمال پر نظر آتا ہے۔ بقول کاشف عرفان:

> ''امام احمد رضا خاں شبِ معراج کے حوالے سے رسول اللہؐ کی شان بیان کرتے ہوئے لاشعوری طور پر وقت کی مختلف عددی قیمت کے لحاظ سے عرش اور فرش کے درمیان تقابل بھی فرما گئے۔ بنیادی طور پر اس تقابل کا مقصد معراج کے واقعہ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کا بیان ہے تاہم



> بادی النظر میں وقت کی زمانی حقیقت کی جانب اشارہ کر گئے۔''(۶)

فرش والے تری شوکت کا عُلو کیا جانیں — خسروا! عرش پہ اڑتا ہے پھریرا تیرا

آپ کا سجدہ اور محرابِ کعبہ کا سجدہ، نیچی آنکھوں اور اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام۔ فتحِ بابِ نبوت اور ختمِ دورِ رسالت۔ سرِ سروراں خم، سرِ تاجِ رفعت۔

یہ سلام بڑے خشوع وخضوع اور ذوق شوق سے پڑھا جاتا ہے، جتنا درود وسلام اور قصیدہ ونعت کے ذریعے پیارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح سرائی کی گئی، اتنی کسی اور کے حصے میں نہیں آئی۔ شان الحق حقی لکھتے ہیں:

> ''آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات ستودہ صفات سے کچھ معجزات ان کی حیات میں ظہور میں آئے ہوں یا نہ آئے ہوں، ان کی وفات کے بعد جو درود وسلام، لاتعد ولاتحصی، ان کی ذات گرامی پر بھیجے گئے وہ اپنی جگہ ایک معجزے سے کم نہیں۔ یہ میرے نزدیک سب سے بڑا اور سچا معجزہ ہے، جس کا جواب محال ہے۔ نعتوں کا سلسلہ الگ ہے۔ میں نہیں سمجھتا کہ کسی اور برگزیدہ شخصیت کے لیے، اتنے منظومات، سلام، گیت، بھجن یا مدحتیں لکھی گئی ہوں گی۔ حضرت عیسیٰؑ کی شان میں بہت سے odes, hymns, songs لکھے گئے ہیں، جیسے سپنسر کا Ode to the Nativity of Christ (برمیلادِ مسیح) مگر ان کی تعداد اس کا عشر عشیر بھی نہ ہوگی۔''(۷)

قرآن پاک میں ارشاد ہوا ہے:

**اِنَّ اللہَ وَ مَلٰئِکَتَہ یُصَلّوْنَ عَلَی النّبی، یاایھا الذین آمنو صلوا علیہ وسلمو تسلیما**

ترجمہ: بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر اے ایمان والو! ان پر درود اور خوب سلام بھیجو۔(۸)

بلاشک وشبہ حضور اکرم کی ذات اقدس ہی وہ ذات ہے جس پر عرش اور فرش دونوں پر ہمہ وقت درود وسلام بھیجا جاتا ہے۔

ان کی شاعری میں لفظی وصوتی حوالے سے نغمگی پائی جاتی ہے جو کانوں کو بھلی لگتی ہے

اور احساس و جذبات میں بے خودی سی پیدا کرتی چلی جاتی ہے۔

''مولانا احمد رضا کے یہاں مضامین و موضوعات کا جو تنوع ہے، تکنیک، ساختیات اور لسانی تجربے کے اعتبار سے وہ اپنے ہم عصروں میں امتیازی شان رکھتے ہیں ان کی نعت گوئی کو عصری یا زمانی اعتبار سے مقید نہیں کیا جاسکتا۔''(۹)

اردو زبان میں محاورات کا استعمال زبان کی فصاحت و بلاغت اور اس کے معنوی کینوس کا وسیع کرنے کا سبب بنا ہے۔ نثر میں تو محاورات کا چلن آسان ہے مگر شاعری میں اور وہ بطور خاص نعتیہ شاعری میں محاورات کو برمحل اور برموقع استعمال کرنا فنی حوالے سے نہ صرف نعت بلکہ زبان کو بھی پہلے سے کئی قدم آگے بڑھانے کا عمل ہے۔ بقول سید نور محمد قادری:

''اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں صاحب رحمتہ اللہ علیہ بے مثل مصنف، کامیاب مترجم، بلند پایہ شاعر اور صاحب طرز ادیب تھے۔ آپ کے مجموعہ ہائے نظم و نثر میں ایسے ٹکڑے جابجا بکھرے پڑے ہیں جو فصاحت و بلاغت اور شگفتگی و سلاست کا بہترین مرقع ہیں۔ روزمرہ اور محاورہ پر آپ کو بے پناہ عبور حاصل ہے۔''(۱۰)

ان کی نعتیہ شاعری میں جو محاورے استعمال ہوئے ان میں آپ میں آنا، ارمان نکالنا، آنکھوں تلے اندھیرا چھانا، بات بڑھانا، بول بالا ہونا، پر جلنا، ٹوپی تھامنا، آئینہ دکھانا، اختر شماری، چاندنی چھٹکنا، خون رلانا، خاک ہو جانا، خاک میں ملنا، خاک اڑنا، دن پھرنا، دم میں دم آنا، سکہ بٹھانا، کوہ غم ٹوٹ پڑنا، کلمہ پڑھنا، گل کھلانا، نظروں سے گرنا نظر چرانا، ہوا بگڑنا، کاجل چرانا جیسے بے شمار محاورات شامل ہیں جو اُن کی شاعری کی زبان کو مزید معنوی خوبصورتی عطا کرتے ہیں۔

ان کی شاعری میں صنائع بدائع، الفاظ و تراکیب، محاورات اور روزمرہ کا ایسا استعمال ملتا ہے جس سے ان کی نعتوں میں کشش اور وجد آفریں سرور پیدا ہوتا چلا جاتا ہے۔

ع ستم گر الٹی چھری سے ہمیں حلال کیا (حدائق بخشش، ص۲۵)
ع تری مرضی پا گیا، سورج پھرا اُلٹے قدم (ص۲۶)
ع بڑھ چلی تیری ضیا آتش پہ پانی پھر گیا (ص۲۶)



ملک سخن کی شاہی تم کو رضا مسلّم
جس سمت آگئے ہو سکے بٹھا دیے ہیں (ص۶۱)

گل کھلے گا آج یہ اُن کی نسیمِ فیض سے
خون روتے آئیں گے ہم مسکراتے جائیں گے (ص۹۸)

کون آفت زدہ ہے کس پہ بلا ٹوٹی ہے
کس مصیبت میں گرفتار ہے، صدمہ کیا ہے (ص۱۰۶)

مولانا احمد رضا خاں بریلوی نے اپنی نعت میں جہاں حضور اکرم ﷺ کی ذات مقدس سے اپنی عقیدت و محبت کا اظہار کیا ہے وہاں اس کے ذریعے اردو زبان کو سادگی اور شگفتگی بھی عطا کی ہے۔ اُن کی نعتیہ زبان کے حوالے سے ڈاکٹر فرمان فتح پوری لکھتے ہیں:

''سادہ و بے تکلف زبان اور برجستہ و شگفتہ بیان ان کے کلام کی نمایاں خصوصیات ہیں۔ ان کے نعتیہ اشعار اور سلام سیرت کے جلسوں میں عام طور پر پڑھے اور سنے جاتے ہیں۔''(۱۱)

الفاظ کے معنوی الٹ پھیر سے خوب کام لیتے ہیں، جیسے چلتے پھرتے مردے:

جب آ گئی ہیں جوشِ رحمت پہ ان کی آنکھیں
جلتے بجھا دیے ہیں روتے ہنسا دیے ہیں (ص۶۰)

وہ جوشِ عقیدت اور کیف و سرور میں آتے ہیں تو حضور اکرم ﷺ کے حضور خود کو انتہائی عاجز بندہ قرار دیتے ہیں اور اُن کے سامنے اپنی پست حیثیت اور عاجزی کا برملا اظہار کرتے ہیں:

اُن کے آگے دعویِٰ ہستی رضا
کیا بکے جاتا ہے یہ ہر بار ہم (حدائق بخشش، ص۵۰)

سرکار ہم کمینوں کے اطوار پر نہ جائیں
آقا حضور اپنے کرم پر نظر کریں (ص۵۹)

کوئی کیوں پوچھے تیری بات رضا
تجھ سے کتے ہزار پھرتے ہیں (ص۶۰)

مجموعی طور پر اگر ہم مولانا احمد رضا خاں کی نعتیہ شاعری کی زبان کا جائزہ لیں تو ہم کہہ سکتے ہیں کہ اس میں علمی وفکری بلندی کے ساتھ ساتھ سلاست، روانی، فصاحت و بلاغت پائی جاتی ہے۔ مصرعوں میں الفاظ وتراکیب کی ترتیب سے ایسا لگتا ہے جیسے وہ بے ساختہ لکھتے چلے جارہے ہوں۔ احمد رضا خاں بریلوی کے بارے میں جاوید رسول جوہر اشرفی لکھتے ہیں:

’’آپ کے یہاں تصنع تکلف نہیں بلکہ بے ساختگی ہے۔‘‘ (۱۲)

کلام کا سادہ اور بے ساختہ ہونا، عوام میں سنا جانا اس بات کی دلیل ہے کہ اسے عوامی مقبولیت حاصل ہوگئی، یہ جتنا سنا اور پڑھا جائے گا اس کا اجروثواب نہ صرف سننے اور پڑھنے والوں کو ملتا ہے بلکہ لکھنے والے کو بھی اس کا کریڈٹ اور ثواب ملتا رہتا ہے۔ مولانا احمد رضا خاں اپنے نعتیہ کلام کی وجہ سے آج بھی عشقِ رسول سے اسی طرح فیض یاب ہورہے ہیں جیسا کہ ان کا کلام سننے اور پڑھنے والے۔ اور بلا مبالغہ جتنا کلام سیرت اور میلاد کی محفلوں میں ان کا پڑھا جاتا ہے شاید ہی کسی اور اُردو کے نعتیہ شاعر کا پڑھا جاتا ہو۔ قرأت کے عمل کا یہ تسلسل اور عقیدتوں کا سفر اُن کی شاعری میں زبان کی سادگی اور خیال وفکر کی بلندی سے وجود میں آیا۔



## حواشی وحوالہ جات

۱۔ مقدمہ از پروفیسر مفتی عبدالرؤف مشمولہ سارا عالم ہے منور آپؐ کے انوار سے (غیر مسلم شعرا کا نعتیہ کلام) مرتبہ ڈاکٹر اظہار احمد گلزار، لاہور، حق پبلیکیشنز، ۲۰۰۹ء، ص ۲۸۔

ورفعنا لك ذكرك...... یہ آیت پارہ ۳۰، سورۃ الانشراح، ع ۱۸، آیت ۴

۲۔ امام احمد رضا خان قادری، حدائق بخشش، لاہور، کتب خانہ امام احمد رضا، ۲۰۱۶ء، ص ۵

۳۔ اعلیٰ حضرت احمد رضا خاں بریلوی کا رنگِ نعت از احسان اللہ طاہر مشمولہ مفیض نعت تبصرہ نمبر ۲، ص ۳۸

۴۔ نامہ از شمس الرحمٰن فاروقی، مشمولہ نعت نامے بنام صبیح رحمانی، مرتبہ ڈاکٹر محمد سہیل شفیق، کراچی، نعت ریسرچ سنٹر، ۲۰۱۴ء، ص ۵۱۱

۵۔ سیرتِ مصطفٰی ﷺ کی بہار جاوداں (اردو نعت کے آئینے میں) از پروفیسر محمد اکرم رضا، مشمولہ اردو نعت میں تجلیاتِ سیرت، مرتبہ سید صبیح الدین رحمانی، کراچی، نعت ریسرچ سنٹر، ص ۱۳۳

۶۔ کاشف عرفان، نعت اور جدید تنقیدی رجحانات، کراچی، نعت ریسرچ سنٹر، ۲۰۱۶ء، ص ۱۷۲



۷۔ نامہ از شان الحق حقی، مشمولہ نعت نامے بنام صبیح رحمانی، مرتبہ ڈاکٹر محمد سہیل شفیق، کراچی، نعت ریسرچ سنٹر، ۲۰۱۴ء، ص ۴۶۹، ۴۷۰

۸۔ سورۃ الاحزاب، پارہ ۲۲، آیت ۵۶، کنز الایمان ص ۶۱۷

۹۔ اردو کی نعتیہ شاعری کا تاریخی وتہذیبی مطالعہ، مشمولہ اردو نعت کی شعری روایت، مرتبہ صبیح رحمانی، کراچی، اکادمی بازیافت، ۲۰۱۶ء، ص ۲۰۷

۱۰۔ سید نور محمد قادری، مولانا احمد رضا خاں صاحب اور محاوروں کا استعمال مشمولہ نعت گو اعلیٰ، فیصل آباد، حضرت نمبر مرتبہ فقیرِ مصطفٰی امیر، مئی تا اگست ۲۰۱۰ء، جلد ۱، شمارہ ۱، ص ۱۸۰

۱۱۔ فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، اردو کی نعتیہ شاعری، لاہور، آئینہ ادب، ۱۹۷۴ء، ص ۸۶

۱۲۔ جاوید رسول جوہر اشرفی: نعت کا لغوی، ارتقائی تاریخی تنقیدی تحقیقاتی، تجزیاتی اور مطالعاتی جائزہ، مشمولہ نعت انسائیکلو پیڈیا مرتبہ مولانا ڈاکٹر محمد طہور خان پارس، کراچی، رنگ ادب پبلی کیشنز، ۲۰۱۴ء، ص ۳۹



پروفیسر کاشف عرفان

# کلامِ رضا میں ثقافتی عناصر کی تشکیل
## (ساختیاتی جائزہ)

مولانا احمد رضا خان بریلوی اردو کے معروف نعت گو شاعر تھے۔اُن کی نعتیہ شاعری روایت سے منسلک رہتے ہوئے اپنا ایک علیحدہ، منفرد اور مختلف فکری و معنوی نظام تشکیل دیتی ہے۔جس کی بنیاد میں عشقِ رسول ﷺ کی معطر کیفیات تخلیقی کوڈ اور شعری گرامر کی صورت میں موجود نظر آتی ہیں اور پچھلی ایک صدی سے قارئین کے ہر ہر مشامِ جاں کو عشقِ رسول ﷺ کی مہک سے معطر کر رہی ہیں۔کلامِ رضا میں فکری سطح پر نبی اکرم ﷺ کے عہد سے بیسویں صدی تک کا تاریخی اور تہذیبی پھیلاؤ دیکھا جا سکتا ہے۔مولانا احمد رضا خان ایک بلند پایہ عالم دین اور مذہبی مبلغ تھے لیکن ساتھ ہی ساتھ وہ تاریخ کے طالب علم بھی تھے لہذا فکری سطح پر وہ اسلام کی تاریخی و تہذیبی اقدار کی ہمہ گیریت کو عشقِ رسول ﷺ کے تناظر میں پیش کرتے رہے اور فن اور زبان و بیان کی سطح پر ان کے ہاں ہندی، عربی، فارسی اور اردو کا خوبصورت امتزاج نظر آتا ہے۔

ساختیات کی رُو سے کوئی بھی فن کار اپنے عہد کے اثرات اور زبان کے اجتماعی نظام سے باہر جا کر نہیں سوچ سکتا۔وہ زبان سے اُس علامتی نظام کو بھی حاصل کرتا ہے جو زبانوں کے اندر مختلف حیاتیاتی تغیرات سے پیدا ہوتا ہے گویا فن کار (ادیب، شاعر، نقاد، محقق) اپنے عہد کی ثقافت کو زبانوں کے اُس نظام کے ذریعے خود میں جذب کر لیتا ہے جس کے تحت اُس کا ادب پروان چڑھتا ہے۔مولانا کے نعتیہ کلام میں ثقافتی عناصر کی تلاش سے قبل مجھے ڈاکٹر ناصر عباس نیّر کے الفاظ یاد آتے ہیں۔

> ''ساختیات کی رُو سے کوئی شخص چاہے بھی تو زبان کے نظام سے باہر نہیں جا سکتا۔
> وہ زبان ہی نہیں سیکھتا اُس زبان کے ذریعے وہ علامتی نظام بھی جذب کرتا ہے جس
> میں ثقافتی رسمیات و اقدار سے لے کر تصورِ کائنات تک کوڈ صورت میں موجود



> ہوتا ہے۔''(۱)

مولانا احمد رضا خان کی نعتیہ تخلیقات میں ثقافتی عناصر کی تلاش کے ڈانڈے عرب کی سرزمین سے برصغیر کی مذہبی رسمیات تک پھیلے ہوئے ہیں۔فہرست سازی کی جائے تو مولانا کی نعت پر کچھ اِس طرح کے اثرات ملتے ہیں:

(۱) عشقِ رسول ﷺ (۲) قران و حدیث اور سنّت (۳) تاریخی حقائق (۴) تہذیبی اشتراکات (۵) ثقافتی عناصر (۶) زبانوں کے اشتراک اور اختلاف سے پیدا ہونے والے اثرات (۷) مرّوجہ ادبی روایت (۸) سپردگی کی کیفیت (۹) مخصوص لفظیات۔

مولانا کے ہاں تاریخی سے دلچسپی بہت نمایاں ہے یہی وجہ ہے کہ مذہبی تلمیحات کا ایک علیحدہ ہی رنگ ان کی شاعری میں نظر آتا ہے

بُراق کے نقشِ سُم کے صدقے وہ گُل کھلائے کہ سارے رستے
مہکتے گلبُن مہکتے گُلشن ہرے بھرے لہلہا رہے تھے

پانسو سال کی راہ ایسی ہے جیسے دو گام
آس ہم کو بھی لگی ہے تری شنوائی کی

گشتگانِ گرمیِ محشر کو وہ جانِ مسیح !!
آج دامن کی ہوا دے کر جلاتے جائیں گے (۲)

مولانا احمد رضا خانؒ کی نعتیہ تخلیقات کے فکری و فنی حُسن و جمال پر ناقدانِ فنِ نعت سیر حاصل گفتگو کر چکے ہیں اگرچہ کچھ وجوہات کے باعث ہمارے عہد کے ممتاز اور اہم ترین نعت گو شاعر کی تخلیقات پر کھل کر ادبی گفتگو نہ ہونے دی۔مولانا کی شخصیت بہت محبوب ہے۔اردو کے مذہبی ادب میں آج کے جدید ادبی نظریات کے تناظر میں مولانا کی نعتیہ تخلیقات کی تفہیم نہیں کی گئی تو اِس کی بہت سی وجوہات ہیں۔اِس حوالے سے نعت رنگ ۱۸ (احمد رضا خان) کے ادارتی نوٹ میں سید صبیح رحمانی کہتے ہیں۔

> ''اردو کے کسی اور نعت گو پر اتنا نہیں لکھا گیا جتنا مطبوعہ مواد مولانا احمد رضا خانؒ پر
> موجود ہے لیکن مقالات و مضامین کی یہ کثرت ہمارے لیے خوشی کا باعث تو ہو سکتی
> ہے اطمینان کا نہیں۔خوشی اس بات کی کہ کسی نہ کسی بہانے ایک عظیم نعت گو کی یاد اور

خصوصیات کے سبب ایک مصرعے میں معانی کا ایک جہان پنہاں ہوتا ہے۔ ہر لفظ اپنے جلو میں ایک تصور رکھتا ہے، اور ہر تصور کا ایک مخصوص پس منظر ہوتا ہے۔اس طرح الفاظ کا برموقع اور برمحل استعمال ہمیں ایک ایسی فضا کی سیر کرواتا ہے، جہاں ہم ذہنی طور پر آسودگی اور سرشاری محسوس کرتے ہیں۔نعتیہ سراپا نگاری میں سرکار ہردوعالم کے چہرہ انور کو مرکزیت حاصل ہے۔ظاہر ہے کسی انسان کی خوب صورتی کا اولین تاثر اس کے چہرے کا محتاج ہے اور چہرہ حسن و جمال کا مرکزی مقام متصور ہوتا ہے۔یہی وجہ ہے کہ Linda a Jackson چہرے کو مرکزی مقام دیتے ہوئے کہتی ہیں:

> "It is certainly not surprising that the face has occupied centre stage in the research on phyisical appearence-after all, the face is usually the first source of information available about a person, and after the most potent source of information available to the perciever."(12)

کسی شخصیت کا عمومی جسمانی انداز، گفت گو، چال ڈھال اور دیگر جسمانی حرکات کم و بیش اس کی ذات کا مستقل حصہ ہوتی ہیں۔کلاسیکی عہد کے شعرانے اس پہلو سے خوب فائدہ اٹھایا ہے۔انھوں نے اس زاویے سے موضوعِ شخصیت کا تجزیہ کر کے اس کو سمجھنے اور سمجھانے کی کوشش کی ہے۔جیسے البیلی چال، ماتھے کی شکن، چشم ولب کی مختلف کیفیات، آنکھوں سے ٹپکنے والی نخوت، اور کسی غیرت ناہید کی دیپک جیسی تان وغیرہ۔اس سے کسی شخصیت کی ذہنی کیفیات کو سمجھنے میں مدد ملتی ہے۔نفسیات کی دنیا میں اسے بصری متخیلہ سے جوڑا جاتا ہے۔کسی منظر کو انسان جب ایک دفعہ دیکھ لیتا ہے تو اس کے متخیلہ میں وہ اپنی اصل حالت کے ساتھ بہت عرصے تک موجود رہتا ہے۔ ماہرین نفسیات کے مطابق سوچ کے عمل میں ذہنی تصاویر یا تمثال، الفاظ اور تعقلات کی مدد سے کسی انسان کی سوچ کو واضح اور اس کے تخیل کو دل پذیر بناتے ہیں۔اس مرحلے پر سراپا سے متعلق صدیوں پرانے انسانی تصورات بھی اپنا رنگ جماتے ہیں۔نفسیات دانوں کے مطابق:

> ’’بہت سے ایسے نظریات قائم ہیں۔جن کے مطابق فرد کی آنکھوں کے رنگ، قد، ہاتھوں کی لکیروں، ناک، کان یا چہرے کی عمومی بناوٹ کی بنیاد پر اسے مخصوص خصوصیات کا حامل قرار دے دیا جاتا ہے۔‘‘(۱۳)



اس طرح کے وضع کردہ خودساختہ نظریات کی کوئی سائنسی یا منطقی توجیہ تو پیش نہیں کی گئی، اس کے باوجود عوام الناس کے ذہن پر ان تصورات کے اثرات سے انکار ممکن نہیں۔بشریاتی علوم کے ماہرین نے تو کسی کے جسمانی خدوخال کے پس منظر میں متعلقہ شخصیت کی دقیق نفسیاتی پرتوں کو کھولنے کی کوشش بھی کی ہے۔’’انیسویں صدی عیسوی کے ایک اطالوی ماہر انسانیات سیزر لومبروسو (Cesare Lamborso) نے چہرے کے خدوخال اور جسم کی عمومی بناوٹ کی بنیاد پر شخصیت کی تشریح کرنے کی کوشش کی ہے۔اس نے سر کے سائز، آنکھوں کے درمیانی فاصلے، ٹھوڑی کی شکل، اور بالوں اور آنکھوں کے رنگ کو بعض شخصی خصوصیات سے منسلک کیا ہے۔‘‘(۱۴)

شعرا بھی مشاہدے اور متخیلہ کے ذریعے سے کسی شخصیت کے سراپا کی تصویر کھینچتے ہیں تو اس سے ان کے حسن و جمال کے تصور کے ساتھ ساتھ اس شعور کی غمازی بھی ہوتی ہے جو صدیوں کے تہذیبی سفر کے بعد مرتب ہوتا ہے۔اردو نعت کی عظیم الشان روایت ہیں سراپا نگاری کے خاص زاویے ہیں۔حضرت امیر مینائی رحمتہ اللہ علیہ، حضرت محسن کاکوروی رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت احمد رضا خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ برصغیر کی ان چند شخصیات میں سرفہرست ہیں، جو ذات حق نے اس خطے میں فروغ نعت کے لیے منتخب کیں۔اعلیٰ حضرت احمد رضا بریلوی ۱۰ شوال ۱۴ جون ۱۸۵۶ء کو بریلی (اتر پردیش) میں پیدا ہوئے (۱۵)، ان کی شخصیت کی متعدد جہتیں ہیں، عشاقِ رسول میں بلند مقام رکھتے ہیں، ان کی شخصیت کے آفاق بھی اس قدر وسیع اور متنوع ہیں کہ ایک مضمون میں ان کا احاطہ کرنا ممکن نہیں۔حضرت والہ کی نعتیہ شاعری کے پس منظر میں شعور کی وہ سطحیں دکھائی دیتی ہیں جن کا تعلق ایک عظیم روایت سے ہے، ڈاکٹر عبدالغفور عزیزی کے مطابق:

> امام احمد رضا عقلی اور نقلی علوم وفنون کے جامع اور بہ ذات خود علم وآگہی کا ایک جہان تھے۔ان کی تبحر علمی کا ان کی شاعری پر اثر انداز ہونا ایک فطری اور لازمی امر ہے۔امام موصوف کی مضمون ومعنی آفرینی اور ان کے فکر وتخیل کی رفعت کے جو نمونے ادبی محاسن کے طور پر دیکھے جاتے ہیں، ایسی مثال کم ملتی ہے(۱۶)

سراپا نگاری کی مروجہ تعریفیں اپنی جگہ لیکن نعت شریف کا معاملہ جدا ہے۔نعتیہ شاعری میں سراپا نگاری کے پس منظر میں صوفیانہ روایات کا جائزہ لیں تو ایک اور جہانِ معنی کا انکشاف ہوتا ہے۔حضرت والہ نے اکثر سراپے متصوفانہ انداز فکر سے تخلیق کیے ہیں، اس لحاظ سے انھوں نے سراپا

نگاری کوایک منفرد زاویۂ عطا کیا ہے۔فاضل بریلوی کی نعت میں سراپا نگاری حسن کی تجلیات حقیقت کومجاز کے پردے میں مخفی رکھتی ہیں اور کبھی وہ اس مجاز کے ذریعے حقیقت آشکار کرتے ہیں۔انھوں نے خاص طور پر جہاں زلف وچشم کا ذکر کیا ہے، وہاں ان کی سراپا نگاری میں بوقلمونی پیدا ہوئی ہے۔ حضرت والہ کے ہاں زلف ایک علامت بن کر محبوب حقیقی کے رخ روشن پر تعینات کا پردہ تان لیتی ہے۔ یہ جب سیاہ بادلوں کی طرح محبوب کے مہ تاب نما زلف کا لفظ کاکل یا گیسو سے جدا ہے۔

فاضل بریلوی نے اہتمام کے ساتھ اپنے قصیدہ سلامیہ میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا سراپا بیان کیا ہے، اس کے علاوہ ان کی دیگر شاعری میں بھی سرکار ہر دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مقدس سراپا کا تذکرہ ملتا ہے، یہاں مثال کے طور پر حضرت والہ کے اشعار دیکھیں ۔ان کے ہاں سراپا نگاری میں زلف کس طرح ایک وسیع استعارہ بن کر سامنے آتی ہے:

لک بدرفی الوجه الاجمل خط ہالہء مہ زلف ابر اجل
تورے چندن چندر پروکنڈل رحمت کی بھرن برسا جانا
ہے کلام الٰہی میں شمس وضحٰی ترے چہرہ نور فزا کی قسم
قسم شب تار میں راز یہ تھا کہ حبیب کی زلف دوتا کی قسم
وہ کرم کی گھٹا گیسوئے مشک سا
لکہ ء ابر راء فت پہ لاکھوں سلام

تصوف کی دنیا میں زلف ایک ایسا جز وسراپا ہے جو سالک کو اس کے مقام تک رسائی حاصل کرنے میں رہ نمائی کرتا ہے۔ اگر وہ محبوب کو چھپا دے تو افسردہ دلی پیدا کرتی ہے۔ الجھ جائے تو الجھاؤ کا باعث بنتی ہے اور سنور جائے تو طالب کو بھی سنوار دیتی ہے۔ محبوب اور اس کے اعضائے سراپا کا علامتی پس منظر سمجھنا خاصا دقیق ہے، مثلاً زلف تصوف میں انقباض کی نشانی ہے، اس کا مختلف زاویوں سے شاعری میں استعمال متعدد جہتوں کا حامل ہے، زلف اگر چہرے کو چھپا لے تو رابطے کے تعطل کی علامت ہے، اگر زلف کی خوشبو کا ذکر ہو تو اس سے مرشد اور مسترشد کے مابین تعلقات کی بحالی مراد ہے۔ مولانا شاہ خالد میاں فاخری کے مطابق

''زلف سلسلۂ تعینات ، جذب الٰہی ، مقامِ راز و اخفا، مظاہر کثرت، پریشانی یا پریشان کن حالات اور ابتلا کی علامت ہے۔ اس کا ابتلا کا باعث ہونا زلف کی درازی بھی ہے اور سیاہی بھی۔ جس طرح زلف رخِ محبوب



پر پردہ ڈال لیتی ہے۔ سیاہ تعینات بھی حسن حقیقی یا ذاتِ واحد کو چھپا لیتے ہیں۔ زلف کی پیچ داری معاملات من وتو کا اشکال میں ہونا ظاہر کرتے ہیں، خواجہ میر درد کے ہاں زلف یا گیسو کے حوالے سے جو اشعار ملتے ہیں، ان سے تصوف کی ان اصطلاحات کے معنی اخذ ہو سکتے ہیں، زلف کے ساتھ رخسار کا ذکر بے وجہ نہیں، صوفیہ کے نزدیک رخسار کو بدن کے ساتھ بعینہ وہی نسبت ہے جو سورہ فاتحہ کو قرآن مجید سے ہے جہاں زلف کے ساتھ رخ، رخسار یا رو کا ذکر آئے وہاں کفر کے ساتھ ایمان یا مشکل کے ساتھ آسانی کا کنایہ مراد لیا جاتا ہے۔(۱۷)

زلف اور اس کے متعلقہ اوصاف کی سراپا گری دراصل بصری اور شامی خصوصیات کی حامل ہے۔اس میں بصارت کے ساتھ قوت شامہ بھی حظ اٹھاتی ہے۔محبوب کی عنبریں زلفیں منتشر حواس کی تسکین کرتی ہیں۔ زلف کے ساتھ خوشبو جیسی پراسرار شے بھی حضرت والہ کے ہاں سراپا نگاری میں زلف ایک وسیع استعارہ بن کر سامنے آتی ہے۔ زلف، کاکل اور گیسو معمولی فرق سے ایک ہی ہیں۔ حضرت والہ کی شاعری میں ایک غزل ایسی ہے جس کا ردیف ہی گیسو ہے۔ ایک نظر دیکھیے کس خوب صورتی کے ساتھ ردیف کے تقاضے نبھائے گئے ہیں۔

ہم سیہ کاروں پہ یا رب تپش محشر میں — سایہ افگن ہوں ترے پیارے کے پیارے گیسو
سوکھے دھانوں پہ ہمارے بھی کرم ہو جائے — چھائے رحمت کی گھٹا بن کے تمہارے گیسو
بھینی خوشبو سے مہک جاتی ہیں گلیاں واللہ — کیسے پھولوں میں بسائے ہیں تمہارے گیسو
دیکھو قرآں میں شب قدر ہے تا مطلع فجر — یعنی نزدیک ہیں عارض کے وہ پیارے گیسو
تیل کی بوندیں ٹپکتی نہیں بالوں سے رضا — صبح عارض پہ لٹاتے ہیں ستارے گیسو

زلف اور اس کے متعلقہ اوصاف کی سراپا گری دراصل بصری اور شامی خصوصیات کی حامل ہے۔اس میں بصارت کے ساتھ قوت شامہ بھی حظ اٹھاتی ہے۔محبوب کی عنبریں زلفیں منتشر حواس کی تسکین کرتی ہیں۔ زلف کے ساتھ خوشبو جیسی پراسرار شے بھی وابستہ ہے۔ سید عابد علی عابد کے مطابق:

''زلف ، کاکل اور گیسو کا ذکر شعر میں بالعموم اور غزل میں بالخصوص اس لیے آتا ہے کہ خوشبو اور مہک ان چیزوں سے وابستہ ہے اور ظاہر ہے

قانون اسلاف افکار کے ماتحت خوشبو میں یہ پر اسرار طاقت ہوتی ہے کہ
وہ بھولی بسری یادیں جو دل کے نہاں خانہ میں کہیں سوئی پڑی ہوتی ہیں۔
اس کے ذکر سے جاگ پڑتی ہیں''(۱۸)

آنکھ انسانی جسم کا سب سے حساس عضو ہے۔ یہ حسن ازل کی مشاہدہ بیں ہے۔ چشم، آنکھ یا نظر قلب کو سہلانے اور گرمانے کا کام دیتی ہے، یہ کہیں مردہ جسم میں جان ڈال دیتی ہے اور کہیں بدن سے جان نکال بھی لیتی ہے۔ مجازی محبوب کے عشق میں چہرے کے نقش و نگار بنیادی کردار ادا کرتے ہیں تو جمالِ خداوندی کے زیارت کے طالبوں کی صورت حال بھی اس سے الگ نہیں، صوفیہ کے نزدیک چشم کا ایک مخصوص کردار ہے۔ شاہ سید محمد ذوقیؒ کے مطابق:

''تصوف کی شاعری میں لفظ چشم سے کبھی بصارت ازلیہ کی جانب اشارہ ہوتا ہے۔ کبھی شہودِ حق حسب استعداد سالک کی جانب اور کبھی نظر حق تعالیٰ اور اس نظر کے اثرات کی جانب، دل بر کی چشمِ شوق کا اثر یہ ہے کہ عشاق کے دلوں میں بعد و فراق و پندار خودی سے بیماری کا احساس پیدا ہوتا ہے، کبھی خمار غم سے جسم ٹوٹتا ہے، کبھی محبوب کی نظر کو اپنی جانب ملتفت پا کر ایک مستی پیدا ہوتی ہے۔''(۱۹)

چشم کے مختلف غمزے ہیں، کبھی یہ چشمِ مست ہوتی ہے اور کبھی چشم شوخ، بیمارِ چشم، خمارِ چشم اور کرشمۂ چشم بھی اس کی مخصوص اصطلاحیں ہیں۔ خانۂ چشم ہے یہ خانۂ خمار نہیں۔ حضرت والہ کی شاعری سرکار ہر دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی چشم عنایت کی منتظر رہتی ہے۔ کب وہ نگاہ عاصی پر اٹھے اور دنیا و آخرت کے سارے گناہ دھل جائیں۔

کس کی نگاہ کی حیا پھرتی ہے میری آنکھ میں　　نرگس مست ناز نے مجھ سے نظر چرائی کیوں
جب آ گئی ہیں جوش رحمت پہ اس کی آنکھیں　　جلتے بجھا دیے ہیں، روتے ہنسا دیے ہیں
دل نکل جانے کی جا ہے آہ کن آنکھوں سے وہ　　ہم سے پیاسوں کے لیے دریا بہاتے جائیں گے
ان کی آنکھوں پہ وہ سایہ افگن مژہ　　ظلہء قصر رحمت پہ لاکھوں سلام
آنکھیں یہ نہیں سبزہء مژگاں کے قریب　　چرتے ہیں فضائے لا مکاں میں آہو
سرگیں آنکھیں حریم حق کے وہ مشکیں غزال　　ہے فضائے لامکاں تک جن کا رمنا نور کا



انسانی وجود میں چہرہ سب سے زیادہ افضلیت رکھتا ہے، اہل عشق کے نزدیک اس کی حیثیت وہی ہے جو قرآن مجید میں سورہ یٰسین کی ہے۔ فاضل بریلوی کی نعت میں سرکار ہر دو عالم کے چہرہ انور کا حسن متعدد زاویوں سے بیان کیا گیا ہے۔ یہ مرکزی مقام جمال ان کے نزدیک مقصود کائنات ہے، چند مثالیں دیکھیں؛

جیسے قرآن ہے ورد اس گل محبوبی کا　　یوں ہی قرآں ہی وظیفہ ہے وقار عارض
کیا ٹھیک ہے رخ نبوی پر مثال گل　　پامال جلوہء کف پا ہے جمال گل

وصف رخ ان کا کیا کرتے ہیں شرح والشّمس وضحیٰ کرتے ہیں
ان کی ہم مدح و ثنا کرتے ہیں جن کو محمود کہا کرتے ہیں

پردہ اس چہرہ انور سے اٹھا کر اک بار　　اپنا آئینہ بنا اے مہ تاباں ہم کو

وہ ظل رحمت وہ رخ کے جلوے کہ تارے چھپتے نہ کھلنے پائے
سنہری زر بفت، اودی اطلس، یہ تھان سب دھوپ چھاؤں کے ہیں

عشق و تصوف کی دنیا میں عارف کا تجربہ سب سے جدا ہے، عارفانہ خصوصیات کے حصول کے بعد ہستی ثانی کسی تجریدی (Abstract) تجربے کی بجائے حسی تجربے کے ساتھ ظاہر ہوتی ہے۔ ایک فلسفی کے برعکس صوفی الجھے ہوئے ریشم کی ڈور میں اپنا ہاتھ الجھانے کی بجائے حق الیقین کی بات کرتا ہے، حضرت احمد رضا بریلوی کا عشق رسول مشاہدہ حق کی گفتگو کرتا ہے۔ وہ عشق کے جس سیلاب بلا کی زد میں آئے ہوئے ہیں وہ تیز و تند ہونے کے باوجود ان کے محبوب کا سراپا آنکھوں سے اوجھل نہیں ہونے دیتا۔ شاعر کی چشم بینا میں محبوب کا سراپا اس طرح موجود ہے جیسے آندھی کے بطون میں ہی اس کی شدت چھپی ہوتی ہے۔ حضرت والہ کے خیال میں عام آنکھ سے انسان کا دیدار تحقیق شدہ اور مسلم ہے لیکن اس کے لیے ماہیت کی کلیت اور ہویت کی جزویت پر تفصیلی نظر ڈالنی ضروری ہے، وہ حسن کے تشبیہی اور تنزیہی مراتب کو الگ کرنے اور روح اور جسم کے مابین فرق روا رکھنے کے قائل ہیں۔ یہاں حضرت خواجہ میر درد نقشبندی کی تصنیف 'علم الکتاب'' میں سے ایک اقتباس قابل غور ہے:

''تمہارا مقصود وہی عالی مراتب ہو اور کہو کہ میں نے انسان کو ظاہری آنکھ سے نہیں دیکھا اور نہ ہی دیکھ سکتا ہو۔ یہ مادی آنکھیں ان غیر مادی چیزوں کے دیدار کی اہلیت ہی نہیں رکھتیں تو یہ صحیح اور درست ہے، اور انسان کے

ظاہر و باطن پر مجموعی طور پر عرفانی نگاہ ڈالو اور کہو کہ میں نے ایک لحاظ سے انسان کو دیکھا ہے اور ایک لحاظ سے نہیں دیکھا تو یہ بھی درست اور صحیح ہے، اور اگر اپنے ہی ظاہر و باطن کو ملاحظہ کر کے کہہ دو کہ میں انسان کو ظاہراً بھی دیکھتا ہوں اور باطناً بھی تو بھی صحیح و درست ہے۔'' (۲۰)

سبزۂ خط صوفیہ کے نزدیک رخِ محبوب پر خوبی و لطافت کا مظہر ہے، یہ ایک ایسی حدِ فاصل ہے کہ غیبِ مطلق اور شہود دونوں کے درمیان موجود ہے اور یہاں رخ وحدت دن اور خط رات ہے، اس تناظر میں صوفیہ کے ہاں سبزۂ خط کی وضاحت کرتے ہوئے شاہ سید محمد ذوقیؒ رقم طراز ہیں:

''سبزہ خط جامع جمیع دقائق و نکاتِ حسن و جمال بن گیا ہے اور کوئی خوب روئی و ملاحت اس سے تجاوز نہیں کرسکتی، بہ لحاظ اس کے کہ یہ خط ظہورِ حیات ہے، اسے سبزہ زارِ جہانِ عالم بھی کہتے ہیں کیوں کہ نشو و نما کی ابتدا سبزہ سے ہوتی ہے اور مراتبِ ظہور میں مرتبۂ ارواح ابتدائی مرتبہ ہے۔'' (۲۱)

حضرت رضا بریلوی کی شاعری میں اس حوالے سے اشعار دیکھیں؛

مصحف عارض پہ ہے خط شفیعہ نور کا
لو سیہ کارو مبارک ہو قبالہ نور کا

ریش خوش معتدل مرہم ریش دل
ہالہء ماہ ندرت پہ لاکھوں سلام

حضرت والہ کے ہاں یہ دونوں اشیا اس طرح باہم آمیز ہیں کہ ان کی درجہ بندی خاصی مشکل ہو جاتی ہے۔ بعض اشعار میں تو سراپا نگاری میں موجود پاکیزگی سے درد کے قلب و نظر کی روحانی وسعتوں کا ادراک بھی ہوتا ہے۔ صوفیہ کے ہاں ایرانی تصوف کے غلبے کے سبب اعضائے سراپا کا جو علامتی نظام ہے وہ انسانی مزاج کو مہذب بنانے کے کام آکر اور اس کو حدِ اعتدال پر لاتا ہے، ڈاکٹر وزیر آغا اس علامتی نظام کے بارے میں لکھتے ہیں:

''صوفی شعرا کے ہاں خواہشات کی تکذیب نہیں ہوتی بل کہ ان کی تہذیب ہوتی ہے اور یہی فن کا مسلک بھی ہے، چناں چہ شراب اور محبوب اور اس کے سراپا کے تمام لوازم جنھیں پہلے صوفیہ نے خوف اور نفرت کی نظروں سے دیکھا تھا، صوفی شعرا کے ہاں علامتی روپ اختیار کر گئے حتیٰ



کہ نفسیاتی سطح کی محبت بھی ایک ارفع جذبۂ عشق میں مبدل ہو گئی'' (۲۲)

صوفیا کے نزدیک مجازی لباس میں محبوب کو پانے کی خواہش فطری ہے، کیوں کہ عشقِ حقیقی تک پہنچنے یہ بھی کا ایک ذریعہ ہے ڈاکٹر فرمان فتح پوری کے مطابق ''درد چوں کہ باطنی حسن کے متلاشی ہیں۔ جو ظاہر میں نہیں دیکھا جا سکتا، سچ پوچھو تو وہ اس کے لیے مجبور بھی تھے کہ حقیقت کے اظہار کے لیے مجاز کا سہارا تلاش کرتے۔'' (۲۳)

یہاں خواجہ میر درد کی اس مجبوری کو غزل کی ''تنگ نائے'' سے بھی جوڑا جا سکتا ہے جہاں بہ ہر حال اس کی مفاہیم و معنی کی حدود سے تجاوز کرنا زیادہ مناسب نہیں۔ صوفیہ کے ہاں محبوب اور اس کے سراپا کا مطالعہ مخصوص صوفیانہ اصطلاحات کے پس منظر میں خاصا منفرد اور دل چسپ ہے۔ چند مثالیں دیکھیں:

ابرو:

ہے جلوہ گہ نور الٰہی وہ رو
قوسین کی مانند ہیں دونوں ابرو

ہلال کیسے نہ بنتا کہ ماہ کامل کو
سلام ابروے شہ میں خمیدہ ہونا تھا

**صوفیانہ تفہیم:** جس طرح قابَ قوسین کو ذاتِ حق کا قرب حاصل ہے اسی طرح ابرو کو چشم کی ہم راہی میسر ہے۔

**قد/ قامت:**

ترا قد تو نادر دہر ہے کوئی مثل ہو تو مثال دے
نہیں پھولوں کے پودوں میں ڈالیاں کہ چمن میں سروِ چماں نہیں

ابوبکر و عمر، عثمان و حیدر جس کے بلبل ہیں
ترا سروِ سہی اس گل بن خوبی کی ڈالی ہے

سرو ناز تو قدم مغز راز حکم
یکہ تار فضیلت پہ لاکھوں سلام

**صوفیانہ تفہیم:** وجوب و امکان کی درمیانہ جگہ، وہ برزخ جو اجتماعِ ضدین یا جانبین یا طرفین ہے کیوں کہ قد و قامت میں بھی یہی صورت حال ہوتی ہے۔

لب:

وہ گل ہیں لب ہائے نازک ان کے ہزاروں جھڑتے ہیں پھول جن سے
گلاب گلشن میں دیکھے بلبل یہ دیکھ گلشن گلاب میں ہے

ہے لب عیسیٰ سے جاں بخشی نرالی ہاتھ میں      سنگ ریزے پاتے شیریں مقالی ہاتھ میں

**صوفیانہ تفہیم:** شاعر کے نزدیک محبوب کے لب حیات بخش ہیں۔کلام معشوق نیستی کو ہستی میں لاتا ہے، دردمند دل کو ہونٹوں کے ذریعے مژدۂ طرب سنایا جاتا ہے۔شاعر ابھی تک اس خوش خبری کو سننے سے محروم ہے۔

انگشت:

چاند اشارے کا ہلا حکم کا باندھا سورج      واہ کیا بات شہا! تیری توانائی کی
جنبش ہوئی کس مہر کی انگلی کو رضا      بجلی سی گری شیشہ ء مہ ٹوٹ گیا
چاند جھک جاتا جدھر انگلی اٹھاتے مہد میں      کیا ہی چلتا تھا اشاروں پر کھلونا نور کا

**صوفیانہ تفہیم:** انگشت گرہ کشائی کرتی ہے، اس لیے حل المشکلات ہیں۔نیک روحیں عالم برزخ میں بھی عقدہ کشائی کرتی ہیں۔

دہن:

خط کی گرد دہن وہ دل آرا پھبن      سبزۂ نہر رحمت پہ لاکھوں سلام

**صوفیانہ تفہیم:** صفتِ تکلم، جس کا ادراک آسان نہیں

تبسم:

جس تبسم نے گلستاں پہ گرائی بجلی      پھر دکھادے وہ ادائے گل خنداں ہم کو
جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں      اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام
اے ملیح عربی کردے نمک داں ہم کو      جس تبسم نے گلستاں پہ گرائی بجلی

**صوفیانہ تفہیم:** ایک نظر عنایت جس کا تعلق عطا سے ہے۔

چال:

کمان امکاں کے جھوٹے نقطو تم اول آخر کے پھیر میں ہو
محیط کی چال سے تو پوچھو کدھر سے آئے کدھر گئے تھے

تعالیٰ اللہ ماہ طیبہ عالم تیری طلعت کا      الٰہی منتظر ہوں وہ خرام ناز فرمائیں

**صوفیانہ تفہیم:** مطلوب ومقصود کا منطق الطیر کے پرندوں کی طرح سی مرغ کے ٹھکانے کی طرف روانہ ہونا۔



ظاہری اور باطنی آنکھ سے کسی بھی شے کا سراپا دیکھنا اہل تصوف کے نزدیک دراصل انسان کے قلبی افعال میں سے ایک فعل ہے۔اس سے شاید بصارت سے زیادہ بصیرت کا تعلق ہے۔عرفانی علوم سے وابستہ شخص اپنی آنکھ کے روزن سے مخفی اور ظاہر، حسن کی دونوں جہتوں کا دیدار کرتا ہے۔حضرت والہ کے ہاں اس کی چند مثالیں یوں ملتی ہیں:

ایک سینہ تک مشابہ اک وہاں سے پاؤں تک      حسن سبطین ان کے جاموں میں ہے نیما نور کا
میل سے کس درجہ ستھرا ہے وہ پتلا نور کا      ہے گلے میں آج تک کورا ہی کرتا نور کا
ایسی بندھی نصیب کھلے مشکلیں کھلیں      دونوں جہاں میں دھوم تمہاری کمر کی ہے
میرے ہر زخم جگر سے یہ نکلتی ہے صدا      پھر دکھادے وہ ادائے گل خنداں ہم کو
تاج روح القدس کے موتی جسے سجدہ کریں      رکھتی ہیں واللہ وہ پاکیزہ گوہر ایڑیاں
کوچہ کوچہ میں مہکتی ہے یہاں بوئے قمیص      یوسفستاں ہے ہر اک گوشہ ء کنعان عرب

نقاب الٹے وہ مہر انور جلال رخسار گرمیوں پر
فلک کو ہیبت سے تپ چڑھی تھی تپکے انجم کے آبلے تھے

گنہ مغفور ، دل روشن، خنک آنکھیں ، جگر ٹھنڈا
بچھا رکھا ہے فرش آنکھوں نے کم خواب بصارت کا

سر تا بقدم ہے تن سلطان زمن پھول
لب پھول، دہن پھول، ذقن پھول، بدن پھول

حضرت احمد رضا بریلوی صاحب کی نعتیہ شاعری اپنے جلو میں ایک خاص رنگ رکھتی ہے، وہ اپنے عہد کے شعرا سے منفرد اور جدا دکھائی دیتے ہیں۔انھوں نے اپنی نعت میں علم بیان و بدیع کی مہارتوں کے ساتھ ساتھ ، محاوروں اور ضرب الامثال کا جس خوب صورتی کے ساتھ استعمال کیا ہے اس کی مثال مفقود ہے۔

## حوالہ جات


۱۔ حیرت دہلوی، مرزا، بہ حوالہ شاہ چراغ الدین تونسوی، جمال لولاک، لاہور، فیروز سنز، ۱۹۸۸ء ص ۲۳
۲۔ حمید اللہ، ڈاکٹر، مضمون، مشمولہ، نقوش رسول نمبر، بحوالہ سیرت طیبہ کے شعری نقوش، ص ۱۲
۳۔۔ غیاث اللغات، مرتبہ، مولانا غیاث الدین، کراچی: ادب منزل، ۱۲۴۲ھ، ص ۲۶۲

۴۔ اعجاز اللغات جدید، لاہور: سنگ میل پبلی کیشنز،۱۹۹۲ء،ص۴۴۶

۵۔ فرہنگ تلفظ، مرتبہ، شان الحق حقی، اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان پاکستان،۲۰۰۲ء،ص ۶۱۷

۶۔ جامع نسیم اللغات اردو، مرتبہ، نسیم امرہوی، سید مرتضیٰ حسین فاضل لکھنوی، لاہور: شیخ غلام علی اینڈ سنز پرائیویٹ لمیٹڈ، س ن،ص ۶۹۵

۷۔ فرہنگ آصفیہ، جلدسوم، مرتبہ، مولوی سید احمد دہلوی، لاہور: اردو سائنس بورڈ،۲۰۰۶ء،ص ۲۹۹

۸۔ Dictionary Urdu and English, By Duncan forhas, Lahore: Sang-e-Meal Publications, 2002, P 463

۹۔ حفیظ صدیقی، ابوالاعجاز، تفہیم و تحسین شعر، لاہور: سنگت پبلشرز،۲۰۰۶ء،ص ۱۴۴

۱۰۔ شائستہ حمید، ڈاکٹر، ''اردو غزل میں پیکر تراشی''، ماہ نامہ، اخبار اردو، اسلام آباد: مقتدرہ قومی زبان پاکستان، ستمبر ۲۰۱۳ء،ص ۳۳

۱۱۔ John Press, The First and Fountain, the University of Chicago: 1927, P144

Linda, A Jackson and Physical Appearance and gender London: Barly House.12, 1988, P 177

۱۳ حمیرہاشمی، ودیگر، مرتبین، نفسیات، لاہور: اردو سائنس بورڈ،۲۰۰۷ء،ص ۴۹۵

۱۴۔ ایضاً، ص ۴۹۹

۱۵۔ فخرالدین چشتی، سیرت رضا، لاہور: مکتبہ فریدیہ،۱۹۸۷ء،ص ۷۹

۱۶۔ عبدالنعیم عزیزی، ڈاکٹر، اردو نعت گوئی اور فاضل بریلوی، کراچی: ادارہ تحقیقات امام رضا،۲۰۰۸ء،ص ۵۹۳

۱۷۔ خالد میاں، فاخری، مولانا، اصطلاحاتِ تصوف، کراچی: دائرۃ المصنفین، س ن، ۲۳

۱۸۔ عابد علی عابد، پروفیسر، تنقیدی مضامین، دہلی: ہندستان پبلشنگ ہاؤس، س ن، ۶۵

۱۹۔ محمد ذوقی، سید، سر دل براں، لاہور: الفیصل ناشران و تاجران کتب،۲۰۰۵ء

۲۰۔ درد، میر، خواجہ، علم الکتاب، مترجم، ڈاکٹر عبداللطیف، ص ۶۸۹

۲۱۔ محمد ذوقی، سید، سر دلبراں، ص ۲۳۱

۲۲۔ وزیر آغا، ڈاکٹر، تصورات عشق و خرد اقبال کی نظر میں، لاہور: اقبال اکادمی پاکستان،۱۹۷۷ء،ص ۷۵

۲۳۔ فرمان فتح پوری، ڈاکٹر، تحقیق و تنقید، کراچی: ماڈرن پبلشرز،۱۹۶۳ء،ص ۴۸






ڈاکٹر احمد بدر

# کلامِ رضا: کچھ لسانی گوشے

شاعری انسانی جذبات و احساسات، کیفیات و واردات، افکار و خیالات اور تجربات و مشاہدات کا منظوم پیرایۂ اظہار ہے۔ مذکورہ بالا عوامل و عناصر ہی کسی شاعر کے کلام میں موضوعات، اصناف، لب و لہجہ اور طرز ادا کا تعین کرتے ہیں جو کیفیت، احساس، فکر، خیال یا تجربہ، شعری پیکر میں ڈھلتا ہے اسی کی مطابقت و مناسبت سے الفاظ کا ڈھانچا تشکیل پاتا ہے اور اسی کی موزونیت پر معنوی گہرائی و گیرائی کا بھی انحصار ہے۔

شاعری کے لئے موضوعات کی کمی کبھی بھی نہیں رہی۔ کوئی موضوع انسان کے کسی جذبے یا کسی احساس کو چھو جاتا ہے۔ کوئی موضوع کسی خاص ذہنی و قلبی کیفیت کی عکاسی کرتا ہے۔ کوئی موضوع کسی شاعر کے فکر و خیال کو تحریک دیتا ہے۔ کوئی اس کے ذاتی مشاہدے اور تجربے پر مبنی ہوتا ہے۔ یہ ان موضوعات کا تنوع بھی ہے اور ان کی حد بھی۔ کوئی موضوع ایسا نہیں دکھائی دیتا جو بیک وقت سب کا احاطہ کر سکے۔ شاید شاعری اپنے موضوعات کی اسی تہی دامنی پر خجل رہتی اگر حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ والہٖ وسلم کی ذات والا صفات دنیائے آب و گل میں تشریف نہ لاتی اور نعت گوئی کا آغاز نہ ہوا ہوتا۔ آپ کی ذاتِ گرامی ایک ایسا موضوع ہے جس سے ایمان کا ہر دعوے دار اپنے جذبوں کی شدت، احساس کی گہرائی، کیفیت کی انتہا، وارداتِ قلبی کی رسائی، فکر کی پرواز، خیال کی بلندی، تجربوں کی وسعت اور مشاہدوں کی ہمہ جہتی کے مطابق جڑا ہوا ہے یہی وجہ ہے کہ بیشتر شعراء نے نعت گوئی کے دامن سے اپنا رشتہ استوار رکھا تا کہ تخلیقی جبلت کی تسکین کے ساتھ ساتھ آخرت میں سرخ روئی کا سامان بھی ہو سکے۔

اس وقت جب اردو میں نعت گوئی عربی اور فارسی کے وسیلے سے آئی، دنیائے ادب میں نعت گو شعرا کے جھنڈے گڑ چکے تھے اور بیشتر اردو شعراء، عربی نہ سہی فارسی شعرا اور ان کے نعتیہ سرمائے سے بخوبی واقف تھے۔ خود ہندوستان میں فارسی نعتیہ ادب کافی دقیع تھا۔ یہی وجہ تھی

کہ نعت گوئی یہاں اردو کے اولین دور سے ہی رائج و مقبول ہوگئی۔ اردو کی تاریخ کا مطالعہ کرتے ہوئے ہمیں خالص نعت گو شعرا اور جز وقتی نعت گو شعرا کی اچھی خاصی تعداد دکھائی دیتی ہے۔ اور اس میں ہر روز اضافہ بھی ہو رہا ہے۔ لیکن اس مجمع کثیر میں بھی ایک شاعر اپنے حسن اسلوب، طرز ادا، زور بیان، اظہار عقیدت، وفور عشق اور ندرت زبان کی وجہ سے نمایاں اور ممتاز دکھائی دیتے ہیں۔

یہ ہیں ـــــــ حضرت مولانا شاہ احمد رضا خان رضا بریلوی۔

اردو نعت کے تین نمایاں رنگ ہیں ـــــــ عقیدہ، عقیدت اور فن۔ کچھ نعتوں میں صرف عقیدۂ رسالت اور حضور کی ذات بابرکات کی جلوہ آرائی ہے۔ کچھ نعتوں میں صرف اور صرف اظہارِ عقیدت ہے۔ کچھ نعتیں محض اظہارِ فن کی مثالیں ہیں۔ اردو کے نعتیہ سرمائے کو کھنگال جائیے آپ کو ایسی مثالیں خال خال ہی ملیں گی جہاں عقیدہ، عقیدت اور فن تینوں ہم آہنگ ہوں۔ حضرت رضا اس معاملے میں استثنائی حیثیت کے حامل ہیں جن کی نعتوں میں ان تینوں رنگوں کی ہم آہنگی ایک عام سی بات ہے۔

پل سے گزارو راہ گزر کو خبر نہ ہو　　　جبریل پر بچھائیں تو پر کو خبر نہ ہو
کانٹا مرے جگر سے غم روزگار کا　　　یوں کھینچ لیجئے کہ جگر کو خبر نہ ہو
واہ کیا جود و کرم ہے شہ بطحا تیرا　　　نہیں سنتا ہی نہیں مانگنے والا تیرا
فیض ہے یا شہ تسنیم نرالا تیرا　　　آپ پیاسوں کے تجسس میں ہے دریا تیرا
میں تو مالک ہی کہوں گا کے ہو مالک کے حبیب　　　یعنی محبوب و محبّ میں نہیں میرا تیرا
آسماں خوان، زمین خوان، زمانہ مہمان　　　صاحب خانہ لقب کس کا ہے، تیرا تیرا

یہ اور ایسے سیکڑوں اشعار اس ہم آہنگی کی بہترین مثال ہیں، لیکن صرف اسی معاملے میں نہیں ایک اور سطح پر کلام رضا میں ہم آہنگی اپنے عروج پر نظر آتی ہے۔ یہ ہے لسانی ہم آہنگی۔ عربی و فارسی زبانوں پر ان کی قدرت ایک ایسی حقیقت ہے جس کا انکار ان کا بڑے سے بڑا مخالف بھی نہیں کرسکتا۔ عربی و فارسی کلام سے قطع نظر ان کا اردو کلام بھی بے تکلفی کے ساتھ استعمال ہوئے عربی و فارسی الفاظ کی تفہیم کے لئے لغت دیکھنے پر مجبور کر دیتا ہے۔ اور یہ ان کی علمیت کا تقاضا بھی ہے۔ حیرت تب ہوتی ہے جب بریلی کے اطراف میں رائج روہیل کھنڈ کی مقامی زبان بھی عربی و فارسی سے ہم آہنگ دکھائی دیتی ہے۔ اس کی بہترین مثال ان کی چار زبانوں والی مشہور زمانہ نعت ہے جس کے یہ ٹکڑے ایک وجد آفریں تاثر پیدا کرتے ہیں۔



جگ راج کو تاج تورے سر سو ہے　　　توری جوت کی جھل جھل جگ میں رچی
تورے چندن چندر پرو کنڈل　　　برسن ہارے رم جھم، رجم جھم
مورا جیرا لرجے درک درک　　　جب یاد آوت موہے کر نہ پڑت
پت اپنی بپت میں کا سے کہوں　　　مورا تن من دھن سب پھونک دیا

مقامی زبان، رنگ اور آہنگ کی فنکارانہ آمیزش کی ایک اور مؤثر مثال ملاحظہ ہو۔

سونا جنگل، رات اندھیری، چھائی بدلی کالی ہے　　　سونے والو جاگتے رہیو چوروں کی رکھوالی ہے
آنکھ سے کاجل صاف چرالیں، یاں وہ چور بلا کے ہیں　　　تیری گٹھڑی تاکی ہے اور تو نے نیند نکالی ہے
یہ جو تجھ کو بلاتا ہے، یہ ٹھگ ہے مار ہی رکھے گا　　　ہائے مسافر دم میں نہ آنا، مت کیسی متوالی ہے
جگنو چمکے، پتہ کھڑکے، مجھ تنہا کا دل دھڑکے　　　ڈر سمجھائے کون پون ہے یا اگیا بیتالی ہے
بادل گرجے، بجلی تڑپے، دھک سے کلیجہ ہو جائے　　　بن میں گھٹا کی بھیانک صورت کیسی کالی کالی ہے
دنیا کو تو کیا جانے یہ بس کی گانٹھ ہے حرافہ　　　صورت دیکھو ظالم کی تو کیسی بھولی بھالی ہے

مولیٰ میرے عفو و کرم ہوں میرے گواہ صفائی کے
ورنہ رضا سے چور پہ تیری ڈگری تو اقبالی ہے

ایک ہی نظم سے لئے گئے یہ چند اشعار کلام رضا کے لسانی رویہ کی وضاحت کر جاتے ہیں۔ بدلی، رکھوالی، کاجل، گٹھڑی، ٹھگ، مت، متوالی، پون، اگیا، بیتالی، بھیانک بن، بس کی گانٹھ وغیرہ کے استعمال کے ساتھ ساتھ چوروں کی رکھوالی ہونا، آنکھ سے کاجل چرانا، گٹھڑی تاکنا، نیند نکالنا، دم میں آنا، پتہ کھڑکنا وغیرہ محاورے جس بے تکلفی اور روانی سے نظم ہوئے ہیں ان کی مثال ملنی مشکل ہے۔ مقطع میں گواہ صفائی اور اقبالی ڈگری کو بھی اسی تناظر میں دیکھنا چاہیئے۔

ایک اور نعت کے چند اشعار خط کشیدہ الفاظ کے ساتھ دیکھیں تو ہم آہنگی کی خوب صورت مثالیں دکھائی دیں گی۔

شمس و قمر سلام کو حاضر ہیں السلام　　　خوبی انہی کی جوت سے شمس و قمر کی ہے
آنسو بہا کے بہہ گئے کالے گنہ کے ڈھیر　　　ہاتھی ڈوباؤ جھیل یہاں چشم تر کی ہے
دنداں کا نعت خواں ہوں نہ پایاب ہوگی آب　　　ندی گلے گلے مرے آب گہر کی ہے
ڈوبا ہوا ہے شوق میں زمزم اور آنکھ سے　　　جھالے برس رہے ہیں یہ حسرت کدھر کی ہے
گھڑیاں گئی ہیں برسوں کی یہ سبگھڑی پھری　　　مرمر کے پھر یہ سل مرے سینے سے سرکی ہے

کعبہ دلہن ہے تربت اطہر نئی دلہن    یہ رشک آفتاب وہ غیرت قمر کی ہے
دونوں بنیں سجیلی انیلی بنی مگر    جو پی کے پاس ہے وہ سہاگن کنور کی ہے
باب عطا تو یہ ہے، جو بہکا ادھر ادھر    کیسی خرابی اس نگھرے در بدر کی ہے

ان اشعار میں ہاتھی ڈوباؤ، سنگھڑی، سجیلی، انیلی، پی، سہاگن، کنور وغیرہ الفاظ کا برجستہ اور برمحل استعمال دیدنی ہے او بے گھر، بے راہ، خانہ وخراب وغیرہ کے مفہوم میں 'نگھرے' کی تو داد دینی مشکل ہے۔ محولہ بالا اشعار میں 'جھالا برسنا' بھی استعمال ہوا ہے، یہ کلام رضا میں اس کے علاوہ بھی موجود ہے۔

مزرع چشت و بخارا و عراق و اجمیر    کون سی کشت پہ برسا نہیں جھالا تیرا

اسی سے ملتا جلتا ایک اور محاورہ ''حدائق بخشش'' کے صفحات پر موجود ہے، وہ ہے بھرن پڑنا۔

پڑتی ہے نوری بھرن امڈا ہے دریا نور کا    سر جھکا اے کشت کفر آتا ہے ریلا نور کا

ان دونوں محاوروں سے محظوظ ہونے کے لئے دونوں کے معانی کا فرق ضرور سمجھنا چاہئے۔ جھالا یعنی وہ زور کا چلتا ہوا مینہ جو زمین کے کسی قطعہ پر برسے اور کسی قطعہ پر نہیں۔ اور بھرن' وہ زور کی بارش جو دم بھر میں جل تھل بھر دے۔' اس سے یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ شاعر نے یہ الفاظ یوں ہی نہیں نظم کر دیئے ہیں وہ ان کی معنوی تہہ داریوں سے بخوبی واقف ہیں۔ بر سبیل تذکرہ بارش کی ایک اور قسم ملاحظہ ہو۔

خود بجھا جائے کلیجہ مرا چھینٹا تیرا

کہنے کی ضرورت نہیں اس 'چھینٹے' کا 'چھینٹا' بھی اردو کے بہت سے بڑے بڑے غزل گو شعرا کو نصیب نہیں ہوا۔ بارش کی ایک اور قسم چھینٹے سے بھی ہلکی ہے۔ کلام رضا میں اس کی جھلک دیکھئے۔

یہ جھوما میزاب زر کا جھومر کہ آ رہا کان پر ڈھلک کر
پھوہار برسی تو موتی جھڑ کر حطیم کی گود میں بھرے تھے

عموماً کسی کی زبان دانی اور زبان پر گرفت کے لئے محاوروں کے استعمال کو ہی پیمانہ بنایا جاتا ہے۔ رضا بریلوی کی بامحاورہ زبان کے چند نمونے پیش ہیں۔

منہ دیکھنا، نظروں پہ چڑھنا :    تیرے قدموں میں جو ہیں غیر کا منہ کیا دیکھیں
کون نظروں پہ چڑھے دیکھ کے تلوار تیرا
دل میلا کرنا :    تو جو چاہے تو ابھی میل مرے دل کی دھلیں



کہ خدا دل نہیں کرتا کبھی میلا تیرا
منہ تکنا :    کس کا منہ تکیے، کہاں جائیے، کس سے کہئے
تیرے ہی قدموں پہ مٹ جائے یہ پالا تیرا
راج کرنا، باج لینا :    راج کس شہر میں کرتے نہیں تیرے خدام
باج کس نہر سے لیتا نہیں دریا تیرا
نمک چھڑکنا :    دل اعدا کو رضا تیز نمک کی دھن ہے
اک ذرا اور چھڑکتا رہے خامہ تیرا
بول بالا ہونا :    ورفعنا لک ذکر کا ہے سایہ تجھ پر
بول بالا ہے ترا، ذکر ہے اونچا تیرا
الٹے پاؤں پھرنا :    دل پہ کندہ ہو ترا نام کہ وہ دزد رجیم
الٹے ہی پاؤں پھرے دیکھ کے طغرا تیرا
کھیل بگڑنا، کھیل سنوارنا :    بگڑا جاتا ہے کھیل مرا
آقا آقا، سنوار آقا
پلہ ہلکا ہونا :    ہلکا ہے اگر ہمارا پلہ
بھاری ہے ترا وقار آقا
ہوا بتانا :    نام مدینہ لے دیا، چلنے لگی نسیم خلد
سوزش غم کو ہم نے بھی کیسی ہوا بتائی، کیوں!
طوطا اُڑ جانا :    باز اشہب کی غلامی سے یہ آنکھیں پھرتی
دیکھ اُڑ جائے گا ایمان کا طوطا تیرا
دُھونی رَمانا :    اے دل یہ سلگنا کیا، جلنا ہے تو جل بھی اٹھ
دم گھٹنے لگا ظالم کیا دھونی رمائی ہے
چھاؤنی چھانا :    دیکھ کے حضرت غنی پھیل پڑے فقیر بھی
چھائی ہے اب تو چھاؤنی حشر ہی آ نہ جائے کیوں

محاورہ دانی ایک چیز ہے لیکن اصل کمال تو محاورہ سازی ہے عام شاعر یا اہل زبان اس کی ہمت نہیں کرتا۔ یہ حق بھی کسی مجدد کو ہی پہنچتا ہے کہ وہ اپنی فکر رسا، قادر الکلامی اور صناعی سے

نئے نئے محاورے ایجاد کرے۔ کلام رضا کے مطالعہ کے دوران مجھے محاورہ سازی کی بھی بیسیوں مثالیں دکھائی دیں۔ چند ملاحظہ فرمائیں:

بائیں رستے جانا (غلط راہ یا پر خطر راہ پر جانا):

بائیں رستے نہ جا مسافر سن مال ہے راہ مار پھرتے ہیں

گٹھڑیاں کسنا (سفر کی تیاری کرنا) :

ہم بھی چلتے ہیں ذرا قافلے والو ٹھہرو گٹھڑیاں توشہ امید کی کس جانے دو

گٹھری باندھنا کا استعمال اردو شاعری میں ہے اور یہ محاورہ لغات میں بھی موجود ہے لیکن گٹھڑیاں کسنا کہیں میری نگاہ سے اس سے قبل نہیں گذرا۔

گما دنیا (بے خبر کردینا) : ایسا گما دے کہ ان کی ولا میں خدا ہمیں
ڈھونڈا کرے پر اپنی خبر کو خبر نہ ہو

ایک جگہ انہوں نے گم ہونے کے معنیٰ میں ''گمنا'' بھی استعمال کیا ہے

بندہ ملنے کو قریب حضرت قادر گیا لمعہ باطن میں گمنے جلوۂ ظاہر گیا

من مانتی مانگنا : مانگ من مانتی منہ مانگی مرادیں لے گا
نہ یہاں نا ہے، نہ منگتا سے یہ کہنا، کیا ہے

نیند نکالنا : نہ چونکا دن ہے ڈھلنے پر، تری منزل ہوئی کھوٹی
ارے او جانے والے نیند یہ کب کی نکالی ہے

یہ بھی توجہ طلب ہے کہ راہ کھوٹی کرنا یا ہونا تو رائج ہے لیکن منزل کھوٹی ہونا بھی ایک ندرت ہے۔

باڑا بٹنا (خیرات بٹنا) : صبح طیبہ میں ہوئی بٹتا ہے باڑا نور کا
صدقہ لینے نور کا آیا ہے تارا نور کا

کچا کرنا : نسخ ادیاں کر کے خود قبضہ بٹھایا نور کا
تاجور نے کر لیا کچا علاقہ نور کا

صاحب فرہنگ آصفیہ'' نے حالاں کہ 'کچا' کے ذیل میں ''غیر سرکاری کاغذ، اسٹامپ کا نقیض جیسے کچا کاغذ۔'' لکھا ہے لیکن کچا کرنا کے چار معانی لکھنے کے باوجود وہ معنی نہیں لکھا جو اس شعر سے برآمد ہوتا ہے۔ صاف ظاہر ہے کہ یہ محاورہ ان کی نظر سے نہیں گزرا تھا۔



ٹھوکر پہ ڈالنا : تیرے ٹکڑوں سے پلے غیر کی ٹھوکر پہ نہ ڈال
جھڑکیاں کھائیں کہاں چھوڑ کے صدقہ تیرا

فرہنگ آصفیہ میں ہی ٹھوکر کے ذیل میں گیارہ محاورے درج ہیں لیکن ٹھوکر پہ ڈالنا نہیں ہے۔

دھارے چلنا : دھارے چلتے ہیں عطا کے، وہ ہے قطرہ تیرا
تارے کھلتے ہیں سخا کے، وہ ہے ذرہ تیرا

واضح ہو کہ تارے کھلنا لغات میں ہے لیکن دھارے چلنا کہیں دکھائی نہیں دیا۔

دعویٰ پہنچنا : بحر و بر، شہر و قری، سہل و حزن، دشت و چمن
کون سے چک پہ پہنچتا نہیں دعویٰ تیرا

دعویٰ باندھنا اور دعویٰ جمانا وغیرہ لغات میں دستیاب ہے۔ دعویٰ پہنچنا بول چال میں رائج ہے ہر شخص اس کا مفہوم سمجھ سکتا ہے لیکن لغات اس سے خالی ہیں۔

نور چھننا : حرم، طیبہ و بغداد، جدھر کیجئے نگاہ
جوت پڑتی ہے تری، نور ہے چھنتا تیرا

نور جھلکنا لغات میں موجود ہے نور چھننا نہیں ہے۔

گردن میں ڈورا ہونا (رشتہ ہونا، تعلق ہونا) :

تجھ سے در، در سے سگ اور سگ سے ہے مجھ کو نسبت
میری گردن میں بھی ہے دور کا ڈورا تیرا

دام کھڑے کرنا یا ہونا لغات میں مل جائے گا مگر دام نقد ہونا ایجاد رضا ہے۔

کلیجہ چرنا اور مرضی پانا : تیری مرضی پا گیا، سورج پھرا الٹے قدم
تیری انگلی اٹھ گئی، مہ کا کلیجہ چر گیا

یہ دونوں ہی محاورے لغات میں موجود نہیں۔

چہرا لکھانا: فخر آقا میں رضا اور بھی اک نظم رفیع
چل لکھا لائیں ثنا خوانوں میں چہرا تیرا

چہرا لکھانا تو کہیں نظر نہیں آیا لیکن چہرہ کا ایک معنی یہ بھی ملا۔ ''حلیہ، ملازموں کے خال و خط جو دفتر ملازمت میں لکھے جائیں۔'' یہ معنی اس محاورے کا مفہوم واضح کرتا ہے اور شعر کا حسن عیاں ہو جاتا ہے۔

یہ اشعار رضاؔ بریلوی کے لسانی رویہ کی بھرپور وضاحت کے لئے کافی ہیں پھر بھی کچھ الفاظ اوران کا،شعر میں فنکارانہ استعمال ایسا ہے کہ ان کا ذکر کئے بغیر تشفی نہیں ہوتی۔

باعلانات: صدقہ پیارے کی حیا کا، کہ نہ لے مجھ سے حساب
بخش بے پوچھے، لجائے کو لجانا کیا ہے

بورا (دیوانہ،باؤلا) : عاقلو ان کی نظر سیدھی رہے
بوروں کا بھی کام ہو ہی جائے گا

چہچہا(خوش الحانی، خوش آوازی): ایک دن آواز بدلیں گے یہ ساز
چہچہا کہرام ہو ہی جائے گا

دھان پان : بار جلال اٹھا لیا گرچہ کلیجہ شق ہوا
یوں تو یہ ماہ سبز رنگ نظروں میں دھان پان ہے

کڑوڑا (وہ شخص جو عاملوں اور محصلوں پر خیانت کی نگرانی کے واسطے کوئی حاکم مقرر کرے۔ افسروں کا افسر، حاکموں کا حاکم۔ بڑا عہدیدار، جس کے ماتحت عہدیدار بھی ہوں۔ فرہنگ آصفیہ۔

میری تقدیر بری ہو تو بھلی کر دے، کہ ہے
محو و اثبات کے دفتر پہ کڑوڑا تیرا

اوجڑ (اجاڑ،ویران) : کوئی دن میں سرا یہ اوجڑ ہے
ارے او چھاؤنی چھانے والے

اندھیرا پاکھ : اترنے چاند ڈھلتی چاندنی جو ہوسکے کرلے
اندھیرا پاکھ آتا ہے، یہ دو دن کی اجالی ہے

سرمکھ (مقابل) : کوہ سرمکھ ہو تو اِک وار میں پر کالے
ہاتھ پڑتا ہی نہیں بھول کے اوچھا تیرا

یہاں ''ہاتھ اوچھا پڑنا'' جیسا قلیل الاستعمال محاورہ بھی جس صفائی سے نظم ہوا ہے اس کے موازنہ کے لئے ذوقؔ کا شعر ملاحظہ ہو ۔

ہاتھ تو اچھا پڑا تھا گر پڑے ہم آپ سے     دل کو قاتل کے بڑھانا کوئی ہم سے سیکھ جائے



یہاں یہ نشاندہی بھی مناسب ہے مصرع اول کا لفظ پرکالہ،بمعنی ٹکڑا، لخت یا حصہ، فارسی ہے۔ ایک اور شعر دیکھئے ۔

جس کو للکار دے، آتا ہو تو الٹا پھر جائے
جس کو چمکار لے، ہر پھر کے وہ تیرا تیرا

للکارنا، چمکارنا، الٹا پھر جانا تو ہے ہی لیکن اس ہر پھر کے، کا جواب پیش کرنے سے اردو شاعری عاجز ہے۔

غرض یہ کہ اپنی عالمانہ شان اور تبحر کے باوجود ان کا رشتہ دیس کی مٹی کے ساتھ استوار ہے۔ شاید یہی وجہ ہے کہ 'دیس' کا لفظ بھی کلام رضا میں بار بار آتا ہے۔

ذبح ہوتے ہیں وطن سے بچھڑے     دیس کیوں گاتے ہیں گانے والے
ارے بدفال بری ہوتی ہے     دیس کا جنگلا سنانے والے

ملحوظ رہے کہ دیس ایک ہندی راگ کا بھی نام ہے اور جنگلا بھی گانے کا ایک مقامی طرز ہے۔ اسے ذہن میں رکھ کر یہ شعر پڑھئے تو میری باتوں کو مزید تقویت ملے گی ۔

حور جناں ستم کیا، طیبہ نظر میں پھر گیا
چھیڑ کے پردہ حجاز دیس کی چیز گائی کیوں

یہ قانون فطرت ہے کہ جس درخت کی جڑیں جتنی گہرائی تک جاتی ہیں اس کی شاخوں کو اتنی ہی بلندی حاصل ہوتی ہے۔ مجھے یہ کہنے میں کوئی تامل نہیں کہ کلام رضا کی عظمت و اہمیت اور بلند معیاری کی بڑی وجہ شاعر کا اپنی مٹی کے ساتھ گہرا تعلق ہے اور یہ تعلق اردو کے کم شاعروں کو نصیب ہوا ہے۔

☆☆☆

ڈاکٹر مظفر عالم جاوید صدیقی

# کلامِ رضا میں میلاد نگاری

مولانا احمد رضا خاں اُردو، فارسی اور عربی زبانوں کے انشا پرداز، خطیب، واعظ، مناظر، فقیہہ، محدث، مفکر، مفسر، مصنف اور مولف تھے۔ شاعری میں بھی کامل دست گاہ رکھتے تھے۔ اُنھوں نے تقریباً تمام علوم میں علمی یادگاریں چھوڑی ہیں۔

'تجلی الیقین مع تمہید ایمان' ان کا میلاد نامہ ہے۔ اس کا سال تصنیف ۱۸۸۵ء ہے۔ اور ۱۵۶ صفحات پر مشتمل ہے۔ اس میلاد نامے میں آیاتِ قرآنی و احادیث نبوی ﷺ سے ثابت کیا گیا ہے کہ حضور ﷺ سیّد المرسلین اور خاتم النّبیین ہیں۔ اس میں آپ ﷺ کی ولادت مقدسہ سے لے کر فتح مکہ تک کے تمام حالات وفضائل پوری وضاحت اور تفصیل سے بیان کیے گئے ہیں۔ اس سلسلہ میں میلادِ نبی کریم ﷺ سے متعلق بھی تمام احادیث وآیات جمع کی گئی ہیں۔ اس میلاد نامے میں چار باب ہیں اور ہر باب کا نام ہیکل تجویز کیا گیا ہے۔

ہیکل اوّل میں آیاتِ جلیلہ ہیکل دوم میں احادیث جمیلہ کا بیان ہے۔ ہیکل دوم کی تابش اوّل میں چند وحی ربانی، تابش دوم میں ارشاداتِ عالیہ نبی کریم ﷺ تابش سوم اور طرقِ روایات حدیث تابش چہارم میں صحابہ کبارؓ کے آثار واخبار اور اقوال علمائے کتب سابقہ مرقوم ہیں۔ ان سب روایات کو معتبر مستند کتابوں سے اخذ کیا گیا ہے اور حاشیہ میں ان تمام کتابوں کی وضاحت کر دی گئی ہے۔

مولانا احمد رضا خاں نے میلادِ نبوی ﷺ کے بیان میں نثر کے علاوہ اپنی میلادیہ ونعتیہ شاعری میں بھی جا بجا اس موضوع کے حوالے سے کبھی نہ بجھ سکنے والے چراغ روشن کیے ہیں۔ محافل میلاد میں مولانا احمد رضا خاں کا قصیدہ نور ذوق وشوق سے پڑھا جاتا ہے۔ یہ ۱۵۹ اشعار پر مشتمل ہے۔ اور اس کے سینتالیس (۴۷) مطلع ہیں۔ صنائع بدائع، روزمرہ ومحاورات، زورِ بیاں و برجستگی اور سلاست وروانی اس قصیدے کے نمایاں اوصاف ہیں۔ قصیدے کے مختلف اشعار:

صبح طیبہ میں ہوئی بٹتا ہے باڑا نور کا　　　صدقہ لینے نور کا آیا ہے تارا نور کا



تیری نسلِ پاک میں ہے بچہ بچہ نور کا　　　تو ہے عینِ نور تیرا سب گھرانا نور کا
تاج والے دیکھ کر تیرا عمامہ نور کا　　　سر جھکاتے ہیں، الٰہی بول بالا نور کا
چاند جھک جاتا جدھر انگلی اُٹھاتے مہد میں　　　کیا ہی چلتا تھا اشاروں پر کھلونا نور کا
ذرے مہر قدس تک تیرے توسط سے گئے　　　حدِ اوسط نے کیا صغریٰ کو کبریٰ نور کا

(۱) 'حدائق بخشش' کامل، حصہ دوم شبیر برادرز اُردو بازار۔ لاہور ۱۹۸۸ء، ص ۲۔۳

مولانا احمد رضا خاں نے نبی کریم ﷺ کے میلادِ اقدس کا جشن مناتے ہوئے اپنے اسی متذکرہ بالا قصیدہ میں ایک لحاظ سے **قد جاء کم من اللّٰہ نور و کتاب مبین** کی تفسیر بیان کی ہے۔ نبی کریم ﷺ کے سراپا مطہرہ کے حوالے سے چند اشعار ملاحظہ ہوں:

پشت پر ڈھلکا سر انور سے شملہ نور کا　　　دیکھیں موسیٰ طور سے اترا صحیفہ نور کا
مصحفِ عارض پہ ہے خطِ شفیعہ نور کا　　　او سیاہ کارو! مبارک ہو قبالہ نور کا
آبِ زر بنتا ہے عارض پر پسینا نور کا　　　مصحفِ اعجاز پر چڑھتا ہے سونا نور کا
شمعِ دل مشکوٰۃ تن سینہ زجاجہ نور کا　　　تیری صورت کے لیے آیا ہے سورہ نور کا
تو ہے سایہ نور کا ہر عضو ٹکڑا نور کا　　　سایہ کا سایہ نہ ہوتا ہے نہ سایہ نور کا
وضع واضع میں تری صورت ہے معنی نور کا　　　یوں مجازاً چاہیں جس کو کہہ دیں کلمہ نور کا
سرگیں آنکھیں حریمِ حق کے وہ مشکیں غزال　　　ہے فضائے لامکاں تک جن کا رمنا نور کا
ک گیسو ہ دہن ی ابرو آنکھیں ع ص　　　**کھیعص** ان کا ہے چہرہ نور کا

(۲) 'حدائق بخشش' کامل، حصہ دوم، ص ۳۔۴

میلادِ مصطفوی ﷺ کے پاکیزہ اور مقدس موضوع پر سخن آزمائی کرتے ہوئے شاعر کے پیش نظر آپ ﷺ کی عظیم شخصیت بھی ہوتی ہے۔ آدم سے لے کر بے شمار انبیا نے نبی کریم ﷺ کے نام اقدس کے وسیلے سے اپنے درپیش مصائب وآلام سے رہائی پائی۔ مولانا احمد رضا خاں اس پہلو کو بیان کرتے ہوئے رقم طراز ہیں:

کنز مکتومِ ازل میں　　　درِّ مکنونِ خدا ہو
سب سے اوّل سب سے آخر　　　ابتدا ہو انتہا ہو
تھے وسیلے سب نبی تم　　　اصل مقصودِ ہدیٰ ہو

سب بشارت کی اذاں تھے　　تم اذاں کا مدعا ہو
سب تمھاری ہی خبر تھے　　تم موخر مبتدا ہو
قربِ حق کی منزلیں تھے　　تم سفر کا منتہا ہو
سب تمھارے آگے شافع　　تم حضورِ کبریا ہو

(۳) 'حدایق بخشش' کامل، حصہ دوم، ص۳۔۴

شاعر میلادِ النبی ﷺ کا چرچا کرنا اور اس کی اس قدر دھوم مچانا چاہتے کہ فرش سے لے کر عرش تک غلغلے بلند ہو جائیں اور وہ اس سلسلہ میں کسی مصلحت گوشی کے روادار نہیں ہیں۔ میلاد کے تذکار کو عام کرنے کے لیے مدحت سرائی کا انداز دیکھیے:

آفتاب ان کا ہی چمکے گا جب اوروں کے چراغ　　صرصرِ جوشِ بلا سے جھلملاتے جائیں گے
حشر تک ڈالیں گے ہم پیدائشِ مولا کی دھوم　　مثل فارس نجد کے قلعے گراتے جائیں گے
خاک ہوجائیں عدد جل کر مگر ہم تو رضا
دم میں جب تک دم ہے ذکر ان کا سناتے جائیں گے

(۴) 'حدایق بخشش' کامل، حصہ اوّل، ص۵۶

نبی کریم ﷺ کی بشارت ایک یہودی دے رہا ہے اور کہہ رہا ہے کہ احمد کے ستارے نے طلوع کیا۔ یہ ستارہ نبی کی پیدائش پر طلوع ہوتا ہے اور اب انبیا میں سوائے احمد کے کوئی باقی نہیں۔ ان سعادتوں کے حوالے سے مولانا احمد رضا خاں یوں مدحت سرا ہیں:

بزم آخر کا شمعِ فروزاں ہوا　　نورِ اوّل کا جلوہ ہمارا نبی
جس کو شایاں ہے عرشِ خدا پر جلوس　　ہے وہ سلطان والا ہمارا نبی
بجھ گئیں جس کے آگے سبھی مشعلیں　　شمع وہ لے کے آیا ہمارا نبی
لامکاں تک اُجالا ہے جس کا وہ ہے　　ہر مکاں کا اُجالا ہمارا نبی

(۵) 'حدایق بخشش' کامل، حصہ اول ص۴۹۔۵۰

رضا بریلوی نے میلادِ مصطفوی ﷺ کے بیان میں شریعت کے تقاضوں کی پاس داری کی تو اسے شہرت دوام اور قبولیت عام نصیب ہوئی۔ اُنھوں نے میلاد النبی ﷺ کا جہاں بھی ذکر کیا ہے۔ اس میں ان کی شعری انفرادیت اور ندرت خیال، دل کش انداز سے جھلکتی ہے۔ میلاد کے



دن کی عظمت وجلالت کے اظہار میں بے ساختہ پُکار اُٹھتے ہیں:

تیری آمد تھی کہ بیت اللہ مجرے کو جھکا　　تیری ہیبت تھی کہ ہر بت تھرتھرا کر گر گیا
تیری رحمت سے صفی اللہ کا بیڑا پار تھا　　تیرے صدقے سے نجی اللہ کا بجرا تر گیا

(۶) 'حدایق بخشش' کامل، حصہ اول ص۱۷

رضا بریلوی کا قصیدہ معراجیہ ۶۷ اشعار پر مشتمل ہے۔ اس میں قربِ الٰہی زمان ومکاں اور اطراف وحدود کے تعینات اور معراج کے مشاہدات رسالت مآب ﷺ کا مترنم اور نشاطیہ آہنگ میں بیان ہے۔ اس میں روانی وتسلسل اور زبان کی لطافت و پاکیزگی ان کی جودت وجدت طبع کی آئینہ دار ہیں۔ چند شعر درج ذیل ہیں:

وہ سرورِ کشورِ رسالت جو عرش پر جلوہ گر ہوئے تھے
نئے نرالے طرب کے ساماں عرب کے مہماں لیے ہوئے تھے
یہ چھوٹ پڑتی تھی ان کے رُخ کی کہ عرش تک چاندنی تھی چھٹکی
وہ رات کیا جگمگا رہی تھی، جگہ جگہ نصب آئینے تھے
تجلی حق کا سہرا سر پر، صلوٰۃ و تسلیم کی نچھاور
دو رویہ قدسی پرے جما کر، کھڑے سلامی کے واسطے تھے
یہ ان کی آمد کا دبدبہ تھا، نکھار ہر شے کا ہو رہا تھا
نجوم و افلاک، جام و مینا، اُجالتے تھے، کھنگالتے تھے
براق کے نقش سم کے صدقے وہ گل کھلائے کہ سارے رستے
مہکتے گلبن، لہکتے گلشن ہرے بھرے لہلہا رہے تھے
ضیائیں کچھ عرش پر یہ آئیں کہ ساری قندیلیں جھلملائیں
حضور خورشید کیا چمکتے، چراغ منھ اپنا دیکھتے تھے
ادھر سے پیہم تقاضے آنا ادھر سے مشکل قدم بڑھانا
جلال و ہیبت کا سامنا تھا، جمال و رحمت اُبھارتے تھے

(۷) 'حدایق بخشش' کامل، حصہ دوم، ص۸۶ تا ۹۱

میلاد میں ادب و احترام سے کھڑے ہو کر سلام پڑھنا اس مقدس محفل کا ایک جزو لاینفک بن گیا ہے۔ میلاد نگاروں اور باکمال شعرا نے سلام لکھتے وقت اظہارِ عقیدت ومحبت کی صحیح

ترجمانی کرنے کی بھرپور کوششیں کی ہیں اور ان سلاموں میں بعض تو اس قدر زبان زد خاص وعام ہو گئے ہیں کہ قریباً ہر ذی شعور ان سے بخوبی واقف ہے۔ مولانا احمد رضا خاں کا سلام اُردو زبان کا سب سے زیادہ مقبول سلام ہے۔ یہ سلام ۱۶۷ اشعار پر مشتمل ہے اور اس کو اتنی شہرت ملی ہے کہ میلاد کی محفلوں، نعت خوانی کے علاوہ بریلوی مکتبِ فکر سے تعلق رکھنے والی مساجد میں تمام اہم تقریبات پر بالخصوص اور ہر جمعہ کی نماز کے بعد بالعموم اجتماعی شکل میں پڑھا جاتا ہے۔

مولانا شاہ احمد رضا خاں کے مشتمل برسراپائے اطہر میں نبی کریم ﷺ سے عقیدت و محبت اور شیفتگی و وابستگی کی شدت کا اظہار، زورِ بیاں میں علمی وجاہت، مثنوی کی سی روانی اور قصیدوں کا سا شکوہ، ان کی شعری استعداد اور فنی مہارت کا بین ثبوت ہیں۔ سلام کا ہر شعر موتیوں میں تولنے کے قابل ہے۔ نبی کریم ﷺ کا سراپا اور عہدِ طفولیت سے لے کر عہدِ نبوت تک کا نقشہ ایسے دل پذیر انداز میں کھینچا ہے کہ آپ ﷺ کی پوری سیرتِ مقدسہ سامنے آجاتی ہے۔ سلام کے چند مشہور شعر ملاحظہ ہوں:

مصطفیٰ ﷺ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام          شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام
جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا          اس جبینِ سعادت پہ لاکھوں سلام
جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی          ان بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام
جس طرف اُٹھ گئی دم میں دم آ گیا          اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام
نیچی آنکھوں کی شرم و حیا پہ درود          اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام
فتحِ بابِ نبوت پہ بے حد درود          ختمِ دورِ رسالت پہ لاکھوں سلام
صاحبِ رفعتِ شمس و شق القمر          نائبِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام

(۸) 'حدایق بخشش' (مرتبہ: شمس بریلوی) ص ۴۳۲۔۴۵۳۔۴۵۴

پہلے شعر میں جانِ رحمت اور شمعِ بزمِ ہدایت کی ترکیبیں اسرار و معانی کے خزانے ہیں، چھٹے شعر میں فتحِ بابِ نبوت اور ختمِ دورِ رسالت کے الفاظ سے نبوت و رسالت کی پوری تاریخ واضح طور پر بیان کردی ہے۔ ساتویں شعر میں نائب دست قدرت ہونے کے ثبوت میں رجعت شمس اور شق القمر کے مشہور معجزات کی نشان دہی کر کے حجت تمام کردی ہے۔ درج ذیل اشعار میں سراپائے مبارک کی چند جھلکیاں زورِ بیان کے ساتھ دیکھیے:



قدِ بے سایہ کے سایۂ مرحمت          ظلِ ممدودِ رافت پہ لاکھوں سلام
(سایۂ رحمت)
طائرانِ قدس جس کی ہیں قمریاں          اس سہی سرو قامت پہ لاکھوں سلام
(قدِ مبارک)
جس کے آگے سرِ سروراں خم رہیں          اس سرِتاجِ رفعت پہ لاکھوں سلام
(فرقِ اقدس)
وہ کرم کی گھٹا گیسوئے مشک سا          لکۂ ابر رافت پہ لاکھوں سلام
(گیسوئے مُبارک)
لخت لختِ دلِ ہر جگہ چاک سے          شانہ کرنے کی عادت پہ لاکھوں سلام
(شانہ مبارک)
لیلۃ القدر میں مطلع الفجرِ حق          مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام
(مانگ)

(۹) 'حدایق بخشش' (مرتبہ: شمس بریلوی) متفرق صفحات ۴۳۲ تا ۴۴۶

مولانا کفایت علی کافی اور کئی دیگر میلاد نگاروں نے اس کی تقلید میں سلام لکھے ہیں۔ کافی کے سلام میں بھی مولانا احمد رضا خاں کے سلام کا رنگِ شاعری جھلکتا ہے۔ اُنھوں نے بھی نبی کریم ﷺ کا سراپا بیان کیا ہے۔ درج ذیل شعر ملاحظہ ہوں:

خاص محبوب خدا ختمِ رسالت پر سلام          عین رحمت شافعِ روزِ قیامت پر سلام
مبتدا صلِ علیٰ چینِ جبینِ باصفا          نور کی دریاے امواجِ لطافت پر سلام
چشم پر ابرو بعینہ مدہے سورہ صاد کا          دونوں ابروئے مُبارک کی شہادت پر سلام
مصحفِ رخسار حضرت مظہرِ انوارِ غیب          روے قدسی مطلعِ صبحِ صداقت پر سلام

(۱۰) دیوان کافی (مولانا کفایت علی کافی) ص ۳۲

مولانا کافی کے سلام میں قافیہ و موضوع کی یک سانیت کے باوجود تقابلی جائزہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ مولانا احمد رضا خاں کا سلام فکری وفنی لحاظ سے کہیں زیادہ موثر ہے جس میں اسرارِ معرفت کے لاتعداد گھرے گراں مایہ بہے چلے آرہے ہیں۔

مولانا احمد رضا خاں علیہ الرحمۃ کے قصیدہ میلادیہ 'معراجیہ اور سلام کو پڑھ کر یہ احساس ہوتا ہے کہ ان کے نظم ونثر کے شاہ کاروں میں سوزِ عشق ومحبت اوجِ کمال پر ہے جو ناموسِ رسالت کی حفاظت کے لیے اُنھوں نے پیش کیے ہیں۔ ان کے محرکات وعوامل خارجی شواہد نہیں بلکہ داخلی کیفیات وباطنی رجحانات پر مشتمل ہے۔ مولانا کے اس جذبہ صادق کے بارے میں نیاز فتح پوری لکھتے ہیں:

> احمد رضا خاں بریلوی کے کلام سے پہلا تاثر جو پڑھنے والے پر قائم ہوتا ہے، وہ مولانا کی بے پناہ وابستگی رسول عربی کا ہے۔ ان کے کلام سے ان کے بے کراں علم کا اظہار ہوتا ہے۔ مولانا کا اپنے کلام میں انفرادیت کا دعویٰ ان کے کلام کی خصوصیات سے ناواقف حضرات کو شاعرانہ تعلّی معلوم ہوتا ہے مگر حقیقت یہ ہے کہ مولانا کے فرمودات بالکل برحق ہیں۔

(ماہنامہ 'ترجمانِ اہلِ سنت'، کراچی، نومبر۔ دسمبر ۱۹۷۵ء، ص ۲۸)

حافظ احسان الحق نے اپنے حج وزیارت کے تاثرات بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ

> مدینہ منورہ میں مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی کا سلام وہاں کی محافل میلاد میں بڑی عقیدت سے پڑھا اور سُنا جاتا ہے۔

(ماہ نامہ 'رضائے مصطفیٰ ﷺ' گوجرانوالہ، اپریل ۱۹۱۷ء، ص ۳)

مولانا احمد رضا خاں کی میلادیہ ونعتیہ توصیف رسول ﷺ کا ہمیشہ زندہ رہنے والا مجموعہ ہے۔

(ماہ نامہ 'کنز الایمان' لاہور، دسمبر ۱۹۹۱ء، ص ۴)

ان کے اشعار میں شوکت الفاظ 'معنی آفرینی، ندرتِ بیان، عجز وفروتنی اور وفورِ عقیدت کی جگمگاہٹ محسوس ہوتی ہے۔ انھوں نے وارداتِ قلبی کو شعر کی زبان بخشی ہے اور ان جذبات کے اظہار کی بے ساختگی بھی جابجا نظر آتی ہے۔

مولانا احمد رضا خاں کی ایک تقریر جو میلاد النبی ﷺ کے موضوع پر ہے، 'المیلاد النبویہ فی الالفاظ الرضویۂ' کے نام سے دوبار چھپی ہے۔ اس میں مولانا نے نبی کریم ﷺ کے میلاد کے حالات وواقعات مدلل اور مفصل انداز سے بیان کیے ہیں۔ آخر میں سلام دیا گیا ہے۔ اس تقریر کی اشاعت سیّد ایوب علی رضوی کی فرمائش پر ہوئی۔ اس کی ضخامت ۳۲ صفحات ہے۔

'المیلاد والنبویہ فی الالفاظ الرضویۂ (احمد رضا خاں بریلوی) مرکزی رضوی کتب خانہ، تاج پورہ، لاہور

☆☆☆



مہتاب پیامی

# کلامِ رضا میں عشق رسول ﷺ کی جمالیات

عشق خواہ دنیوی ہو یا اُخروی بہرحال انسان کی ایک اہم ضرورت ہے۔ اس سے اس کی زندگی کی بنیادی ضرورتیں وابستہ ہوتی ہیں۔ اشرف المخلوقات ہونے کے سبب انسان کے اساسی تقاضے پیچیدہ تر ہوتے ہیں کیونکہ (عرف عام میں) وہ ایک معاشرتی حیوان ہے اور اپنی ہر ضرورت کی تکمیل کے لیے دوسروں کے تعاون کا محتاج رہتا ہے۔ معاشرتی حیوان ہونے کے ساتھ ساتھ وہ حیوانِ ناطق بھی ہے۔ یہ دوسری صفت اس کی اس منفرد صلاحیت کی نشاندہی کرتی ہے کہ وہ اپنے عشق کے ذریعہ دوسروں سے رابطہ قائم کرسکتا ہے۔ اس کا یہ رابطہ صرف گویائی تک محدود نہیں ہوتا بلکہ اس کے پس پردہ تجربہ، تاثر، احساس، جذبہ، خیال، تصور اور فکر کے تسلسل کی بھی غمازی کرتا ہے اور فرد صرف کلمہ ہی ادا نہیں کرتا بلکہ مخاطب کو اپنے اس تجربہ میں کلیۃً شریک کرنا چاہتا ہے۔ جو اس نے خود کیا ہے۔ چنانچہ وہ اسے ان الفاظ میں ادا کرنا چاہتا ہے جو اس کی مجموعی داخلی کیفیات کی عکاسی کرسکیں۔ پوری زندگی کو گرفت میں لینے کی کوشش اور حیات وکائنات کے پردے میں عشق کی جلوہ سامانیاں توجہ کا مرکز بن جاتی ہیں۔ یہ عشق ایک حساس فن کار کی باطنی کیفیات کے پیش نظر غیر معمولی بن جاتا ہے۔ فنکار، حسن کو اس کی وسعت میں محفوظ کرتا ہے اور اس کے اختصار میں بھی۔ حسن جب پھیلتا ہے تو کائنات بن جاتا ہے اور سمٹتا ہے تو محبوب کی صورت میں جلوہ گر ہوتا ہے۔

سرگیں آنکھیں حریم حق کی وہ مشکیں غزل
ہے فضائے لامکاں تک جن کا رمنا نور کا

اور وہ اس کی ذات کی مرکزیت کا قائل ہوتے ہوئے کہتا ہے۔

تیرے قدموں میں جو ہیں غیر کا منہ کیا دیکھیں
کون نظروں پہ چڑھے دیکھ کے تلوا تیرا

عشق رسول ﷺ وہ آگ ہے جس کی تہہ میں کوثر وسلسبیل کے چشمے جاری ہیں۔ وہ آگ جو

زندگی سے عبارت ہے، شاعر کو اپنی مکمل گرفت میں لے لینا چاہتی ہے اور شاعر اپنی بے تابی کو التجا آمیز لہجے میں اس طرح ظاہر کرتا ہے۔

سرہانے ان کے بسمل کے یہ بے تابی کا ماتم ہے
شہ کوثر ترحم تشنہ جاتا ہے زیارت کا

اسے قرار سے نسبت نہیں ہوتی، وہ اپنے وجود کے اندر ایک ہمہ گیر بے قراری کو محسوس کرتا ہے۔

پھر اُٹھا ولولۂ یاد مغیلانِ عرب
پھر کھنچا دامن دل سے سوئے بیابانِ عرب

اور اس بے قراری کے ہوتے شاعر خود کو مقامِ فنا پر سمجھتا ہے اور اسے ''اسرار'' کی معرفت حاصل ہوتی ہے۔

حسن بے پردہ کے پردے نے مٹا رکھا ہے
ڈھونڈنے جائیں کہاں جلوۂ ہرجائی دوست

جس عالم میں وہ سانس لے رہا ہے وہاں تبدیلی کا مسلسل عمل جاری ہے اور شاعر ایک بڑے لمحہ شناس کی طرح اس تماشے کو دیکھتا اور محسوس کرتا ہے۔

اور تم پر مرے آقا کی عنایت نہ سہی
نجدیو! کلمہ پڑھانے کا بھی احسان گیا
آج لے ان کی پناہ آج مدد مانگ ان سے
پھر نہ مانیں گے قیامت میں اگر مان گیا
اُف رے منکر یہ بڑھا جوشِ تعصب آخر
بھیڑ میں ہاتھ سے کم بخت کے ایمان گیا

نجات حاصل کرنے کے بعد ہر شخص کا پہلا احساس اسی طرح کا ہوتا ہے۔ حقیقت کو اس کی گہرائیوں میں ٹٹولتے ہوئے جو عرفان حاصل ہوتا ہے، اس سے کچھ استعارے خلق ہو کر اپنی معنی خیز لہروں سے ایسی تصویر اُبھارتے ہیں کہ معاشرے کا ایک نقش سامنے آجاتا ہے اور انہیں استعاروں سے اسے عرفانِ ذات حاصل ہوتا ہے۔

رشکِ قمر ہوں رنگِ رُخِ آفتاب ہوں
ذرّہ ترا جو اے شہ گردوں جناب ہوں



گر آنکھ ہوں تو ابر کی چشم پر آب ہوں
دل ہوں تو برق کا دل پر اضطراب ہوں

شاعر کا محبوب ایک ایسا پیکر ہے جو غیر معمولی ہے۔ آسمان مدتوں گردش کرتا ہے تب کہیں جا کر اس کے جلووں سے فیضیاب ہوتا ہے۔

شاعر کو عشق کے جو تجربے حاصل ہوئے ہیں وہ انہیں لکھ دینا چاہتا ہے لیکن نہ معلوم ایسے کتنے تجربات ہیں جو زیرِ قلم نہ آسکے۔ اس نے استعاروں کی ایک مختصر سی انجمن سجائی اور شعور و احساس سے وابستہ خیالات وتصورات کو الفاظ کا جامہ پہنا دیا۔ اس کے دل میں آرزوؤں اور تمناؤں کی ایک دنیا بسی ہوئی ہے۔ آرزو کے عرفان کا ایک معنی خیز منظر پیش کرتے ہوئے کہتا ہے۔

عرض کروں حضور سے دل کی تو میرے خیر ہے
پیٹتی سر کو آرزو دشت حرم سے آئی کیوں

زندگی کے تجربے عشق میں تبدیل ہوجاتے ہیں اور ایسا ساز بن جاتے ہیں جس سے دعاؤں کا آہنگ پیدا ہوتا ہے۔ عشق زندگی کا انوکھا احساس ہے جو مجسم ہوگیا ہے اور چاہتا ہے کہ لب اطہر سے اقرار شفاعت ہوجائے تاکہ جوشش عصیاں بے چین نہ رکھے۔

گر لب پاک سے اقرارِ شفاعت ہو جائے
یوں نہ بے چین رکھے جوششِ عصیاں ہم کو

اور مزید یہ التجا کہ سایۂ دامانِ رحمت میں پناہ مل جائے۔

نیر حشر نے اک آگ لگا رکھی ہے
تیز ہے دھوپ ، ملے سایۂ داماں ہم کو

اور صحرانوردی کی تمنا میں کوہ و بیاباں سے خطرہ کہ کہیں عشق کی سوختہ سامانی ختم نہ ہوجائے۔

خار صحرائے مدینہ نہ نکل جائے کہیں
وحشت دل، نہ پھرا کوہ و بیاباں ہم کو

اور عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں دیوانگی کی حدود کو چھو لینے کی تمنا:

چاک داماں میں نہ تھک جائیو اے دشت جنوں
پُرزے کرنا ہے ابھی جیب و گریباں ہم کو

کلامِ رضا میں عشق کی علامات کچھ اس طرح پیش ہوئی ہیں:

ہجر کی بے قراری، دیدارِ اشتیاق، کوچۂ حبیب میں پھرنے کی خواہش، بعد مرگ دیارِ حبیب میں دفن ہونے کی شدید آرزو، درد وفرقت ناتوانی وغیرہ۔ ذیل کے اشعار میں تمام علامات اپنی تمام تر جلوہ سامانیوں کے ساتھ موجود ہیں۔

ان کے نقش پا پہ غیرت کیجیے — آنکھ سے چھپ کر زیارت کیجیے
ان کے حسن باملاحت پر نثار — شیرۂ جاں کی حلات کیجیے
ان کے در پہ جیسے ہو مٹ جایئے — ناتوانو، کچھ تو ہمت کیجیے
ان کے در پر بیٹھے بن کر فقیر — بے نواؤ! فکر ثروت کیجیے
سر سے گرتا ہے ابھی بارِ گناہ — خم ذرا فرق ارادت کیجیے
دربدر کب تک پھریں خستہ خراب — طیبہ میں مدفن عنایت کیجیے

عشق میں سب سے پہلی چوٹ دل پر پڑتی ہے اور محبوب کے جلوؤں کو دیکھتے ہوئے دل بے قابو ہو جاتا ہے۔ دیدہ و دل کی باہمی تکرار کا تصور بہت پرانا ہے۔ ازمنۂ وسطیٰ کے رومانی افسانوں میں یہ خیال عام تھا کہ محبت آنکھوں کے ذریعہ دل پر اثر کرتی ہے۔ اطالوی اور انگریزی شاعروں نے اس کیفیت کی ترجمانی میں اپنے فن کے جوہر دکھائے ہیں۔

چنانچہ شیکسپیئر کہتا ہے:

Mine eye and heart are at a mortal war. How to divide the conquest of thy sight.

یعنی ''میرے دیدہ و دل ایک مہلک جنگ میں مبتلا ہیں وہ محبوب کے دیدار کی حصول یابی کو تقسیم کرنے سے قاصر ہیں۔''

اور بات عشق رسول صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچتی ہے تو اعلیٰ حضرت فرماتے ہیں:

پیشِ نظر وہ نو بہار سجدے کو دل ہے بے قرار
روکیے سر کو روکیے، ہاں یہی امتحان ہے

حدائق بخشش اپنے عہد کا ایک ایسا جمالیاتی صحیفہ ہے جو بیک وقت تجربات و واقعات اور ان کی رنگا رنگ کیفیات اور ڈکشن کی عظمت سے متاثر کرتا ہے۔ فاضل بریلوی حسی اور جذباتی تجربوں سے کشادگی اور تہہ داری پیدا کرتے ہوئے اپنے کینوس کا دائرہ وسیع سے وسیع تر کرتے جاتے ہیں۔ ان کے کلام میں تحیر، عشق، غم، نشاط، نشاطِ غم اور حیات و کائنات کے تعلق سے حسی



جمالیاتی تجربے اپنے جلال و جمال، اپنے وقار، اپنی رفت وعظمت اور بلیغ گہرائی سے متاثر کرنے لگتے ہیں۔ اعلیٰ حضرت کا کرشمہ یہ ہے کہ انھوں نے بار بار سنائے ہوئے واقعات اور تجربات کو legends بنا دیا ہے۔ اُنھوں نے عشق کے تجربوں کے تسلسل میں اپنے عہد کی ایک ایسی مقدس کتاب مرتب کر دی ہے جو ہند عرب جمالیات کے وسیع تر مناظر میں ہر صفحے پر عشق اور اس کے اسرار کا انکشاف اور اظہار کرتا جاتا ہے۔ ان کے تجربے تاریخ کی بے پناہ گہرائیوں کا احساس کراتے ہیں۔

کلامِ رضا میں اکثر استعاروں کا عمل موسیقی کی لہروں کی مانند ہوتا ہے۔ مختلف لمحوں میں استعارے تجربوں کے آہنگ کا احساس دیتے ہیں اور جب ان کی معنویت اثر انداز ہونے لگتی ہے تو شعری تجربہ اہم ہو جاتا ہے۔ استعارے، معنی اور اس کی تہہ داری سے آشنا کرانے کے وسیلے ہوتے ہیں جیسے ہی مکان کا کوئی پہلو اُبھرتا ہے، مناظر وسعت اختیار کر لیتے ہیں کینوس کا دائرہ وسیع ہو جاتا ہے اور دیکھتے دیکھتے شعری و جمالیاتی تجربوں کی لامحدودیت کا احساس ملنے لگتا ہے۔ وقت کا عام تصور پگھلنے لگتا ہے جو کچھ سامنے ہے ان کا اپنا اثر اپنی جگہ پر لیکن جو کچھ سامنے نہیں ہے، استعاروں کی لہروں سے جن کے تاثرات ملتے ہیں ان سے ایک نئی جمالیاتی حسی دنیا خلق ہو جاتی ہے۔

کلامِ رضا کا کلاسیکی ادب سے براہِ راست اور بالواسطہ ذہنی اور جذباتی رشتہ قائم ہے۔ وہ آزادانہ طور پر کلاسیکی افکار و خیالات اور کلاسیکی اسالیب اور لب و لہجے میں سفر کرتے رہے ہیں لیکن چونکہ ان کا تخلیقی وجدان اور اس کا وژن (Vision) منفرد ہے اس لیے ان کی اپنی سحر انگیزی بھی ہے جو نئے رنگوں اور نئی معنویت کی تخلیق کرتی ہے۔ فارسی اُردو اور عربی الفاظ کے ساتھ ان کا تخلیقی برتاؤ جس نوعیت کا ہے اس میں الفاظ اور استعارے نئی معنویت پیش کرتے ہیں۔ مجموعی طور پر بہتر کلاسیکی عرفان کے ساتھ زبان کا ایک اعلیٰ معیار قائم کیا ہے۔ سٹائل، صورت ہی کا ایک نام ہے اور صورت تجربوں کی روشنی اور حرارت ہے۔ عشق رسول کی جمالیات جس سٹائل اور صورت کا تقاضا کر رہی تھی اعلیٰ حضرت کے تخلیقی وجدان اور وژن نے اس کی تکمیل کر دی۔

کلامِ رضا کی اثر آفرینی اور سحر آفرینی، کہ جس سے مناظر پُراسرار رنگ و فضا کو لیے ہوئے نمایاں ہوتے ہیں شعریات میں ایک منفرد معیار قائم کرتی ہیں۔ اعلیٰ حضرت جو کچھ بیان کرتے ہیں یا جو مناظر دکھاتے ہیں وہ ہمیں گہرائیوں میں لے جاتے ہیں اور سچائیوں سے آشنا کرتے ہیں۔ جوسف جابرٹ (Joseph Joubeart) کے مطابق:

What is true by lamp light is not always true in the sunshine.

یعنی چراغ شب کی ہلکی روشنی میں جو حقیقت نظر آتی ہے ضروری نہیں کہ وہ چمکتی دھوپ میں بھی حقیقت ہی ہو۔ یعنی حقیقتوں کا انکشاف ہمیشہ ایک Large Vision کے ذریعہ ہوتا ہے۔ کلامِ رضا کو ہم چمکتی ہوئی دھوپ سے تعبیر کر سکتے ہیں جو بلاشبہ Large Vision ہے۔

اعلیٰ حضرت کی آواز، ان کے الفاظ کے انتخاب، لفظوں کی معنویت اور ان کے آہنگ میں کئی رُجحانات ملتے ہیں اور ہر رُجحان عشق کے کسی نہ کسی پہلو سے مضبوط رشتے کی خبر دیتا ہے۔ کچھ تجربات محض خاکے بن جاتے ہیں اور اتنے مستحکم اور روشن ہوتے ہیں کہ قاری کا ذہن ان میں اپنے تاثرات شامل کر کے ایک ساتھ کئی جہتوں کو پانے لگتا ہے۔ قاری کے ذہن میں پُراسرار تبدیلی کا عمل شروع ہو جاتا ہے۔ تجربوں کے خاکوں میں بھی آتش نوائی اور سرور آفرینی کی ایسی کیفیت ہوتی ہے کہ روایتی معنی و بیان سے ذہن ہٹ جاتا ہے۔ اس لیے کہ فصاحت و بلاغت کا نیا معیار سامنے ہوتا ہے، جو انسانی ہیجانات کے ساتھ ڈرامائی خصوصیات کو بھی لیے ہوتا ہے۔

سنتے ہی کہ محشر میں صرف ان کی رسائی ہے
گر ان کی رسائی ہے، لو جب تو بن آئی ہے
طیبہ نہ سہی افضل مکہ ہی بڑا زاہد
ہم عشق کے بندے ہیں کیوں بات بڑھائی ہے
مطلع میں یہ شک کیا تھا واللہ رضا واللہ
صرف ان کی رسائی ہے صرف ان کی رسائی ہے

کلامِ رضا ابہام و تجنیس کی شدت کے ساتھ عشق کی سچائیوں کا احساس بھی عطا کرتا ہے۔ اور اس طرح ''حقیقی تجنیس کی شدت'' کا ایک ایسا تصور ملتا ہے جو قاری کے مزاج کی تشکیل میں بھی حصہ لیتا ہے۔ واقعات کے بیان کی سحر انگیزی کی چند مثالیں ملاحظہ فرمائیے:

وہاں فلک پر، یہاں زمیں میں، رچی تھی شادی، مچی تھی دھومیں
اِدھر سے انوار ہنستے آئے، اُدھر سے نفحات اُٹھ رہے تھے
یہ چھوٹ پڑتی تھی ان کے رُخ کی کہ عرش تک چاندنی تھی چٹکی
وہ رات کیا جگمگا رہی تھی جگہ جگہ نصب آئینے تھے



نئی دلہن کی پھبن میں کعبہ نکھر کے سنورا، سنور کے نکھرا
حجر کے صدقے کمر کے اِک تل میں رنگ لاکھوں بنا دیے تھے
نظر میں دولہا کے پیارے جلوے، حیا سے محراب سر جھکائے
سیاہ پردے کے منہ پر آنچل، تجلّی ذاتِ بحت سے تھے
خوشی کے بادل اُمنڈ کے آئے، دلوں کے طاؤس رنگ لائے
وہ نغمۂ نعت کا سماں تھا، حرم کو خود وجد آ رہے تھے

عرض اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی کے شعری تجربوں اور ان کے Diction سے ایک ایسا وسیع ترین جمالیاتی منظر نامہ تیار ہوتا ہے کہ اس سے عشق کا ایک جہان معنی پیدا ہوتا نظر آتا ہے۔ اعلیٰ حضرت عشق کو اس کی گہرائیوں میں ٹٹولتے اور چھوتے ہیں اور اس عمل سے ان کے شعری Canvas کا دائرہ وسیع سے وسیع تر ہوتا محسوس ہونے لگتا ہے۔ واقعات اور حادثات جمالیاتی تجربوں کی روشنی سے اپنی کئی جہتوں کا احساس ایک ساتھ کرانے لگتے ہیں۔ تجربات اور واقعات کے درخت سے کئی ایک شاخوں کے نمو ہوتی ہے اور ان کی Multicolour تصویریں اور کیفیتیں اُبھرنے لگتی ہیں۔ Diction کی عظمت تجربوں سے پھوٹتی محسوس ہوتی ہے۔ حیرت، تحیر، عشق اور قوت کے حسی جمالیاتی تجربے قاری کو اپنے جلال و جمال، اپنے وقار اور اپنی رفعت و عظمت کا احساس بخشتے ہیں۔



ڈاکٹر محمد حسین مشاہد رضوی

# کلامِ رضا میں علمی مصطلحات

سچ تو یہ ہے کہ اعلیٰ حضرت نے نعت گوئی کے میدان میں جو اجلے اور روشن نقوش ثبت فرمائے ہیں آج فضائے نعت میں اپنے شہبازِ فکر و نظر کو پرواز کرانے والے بیش تر شعرائے کرام محسوس یا غیر محسوس طور پر آپ کی کہیں نہ کہیں تقلید کرتے ہوئے نظر آتے ہیں ۔امام احمد رضا کی فکر رسا نے نعت گوئی میں ایسے خوب صورت اور دل کش گل بوٹے کھلائے ہیں کہ جس کی مثیل و نظیر کسی دوسرے نعت گو کے یہاں نہیں ملتی ۔مفخرِ موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کی عقیدت و محبت اور تعظیم و توقیر کے اعتبار سے تو آپ کے کلام کو جو شہرت و مقبولیت حاصل ہے اس کا کوئی جواب نہیں پیش کیا جاسکتا بل کہ اگر میں یہ کہوں کہ عشقِ رسالت پناہی صلی اللہ علیہ وسلم میں آپ کا اسمِ شریف اب ضرب المثل کی حیثیت اختیار کر گیا ہے تو یہ مبالغہ آرائی نہ ہوگی ۔نعت گوئی میں عقیدے و عقیدت کی نور افزا پرچھائیوں کے ساتھ آپ کے کلام میں جہاں فکر و فن، جذبہ و تخیل اور متنوع شعری و فنی رچاو کے دل نشین تصورات ابھرتے ہیں ۔وہیں آپ کے نعتیہ نغمات میں اکثر اشعار مصطلحاتِ علمیہ اور تلمیحاتِ دینیہ سے ایسے مالا مال ہیں کہ ان کو سمجھنے کے لیے عالمانہ فہم و فراست کی ضرورت ہے ۔آج جب کہ تعلیمی معیار بالکل گراوٹ کا شکار ہو چکا ہے اور ہمارے تعلیمی اداروں میں سطحی تعلیم دی جارہی ہے ایسے عالم میں امام احمد رضا بریلوی کے علمی و فنی خوبیوں سے آراستہ و مزین اشعار ہم جیسے کم علموں کی سمجھ سے ورا ہوتے جا رہے ہیں، مثلاً یہ شعر دیکھیں ؂

مہرِ میزاں میں چھپا ہو تو حمل میں چمکے
ڈالے اک بوند شبِ دے میں جو بارانِ عرب

اس کی ممکنہ تشریح و توضیح کے لیے ضروری ہے کہ ہم علم ہیئت سے واقف ہوں اور علم نجوم پر بھی گہری نظر ہو اور بروج و میزان اور حمل وغیرہ کے خواص سے آگاہی اور علمِ موسمیات کا بھی درک ہو تب ہی ہم اس شعر سے مکمل طور پر لطف اندوز ہو سکتے ہیں ۔اس شعر میں مہر- سورج ،



میزان- آسمان کے بارہ برجوں میں سے ساتواں برج ،حمل- دنبے کی شکل کا ایک آسمانی برج ، شبِ دے- اکتوبر کے مہینے کی رات......جیسی اصطلاحات کا استعمال کر کے امام احمد رضا کہتے ہیں کہ عربِ مقدس کی بارش اکتوبر کے مہینے کی رات میں اگر ایک قطرہ ہی گرا دے تو سورج اگر برجِ میزان میں چھپا ہو تو وہ وہاں سے نکل کر برجِ حمل میں آکر چمکنا شروع ہو جائے گا اور خشک سالی کا نام و نشان مٹ جائے گا جو کہ عرب کے چاند سیدِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی نسبتِ پاک کی برکت کا ظہور ہی ہے، علاوہ ازیں یہ شعر خاطر نشین کریں ؂

بارہویں کے چاند کا مجرا ہے سجدہ نور کا
بارہ برجوں سے جھکا اک اک ستارا نور کا

اس شعر کو بھی سمجھنے کے لیے علمِ نجوم کی اصطلاحات سے واقفیت حد درجہ ضروری ہے ، اس شعر میں امام احمد رضا کے خامۂ گل رنگ نے رسولِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف و توصیف کے لیے علمِ نجوم کا استعمال کرتے ہوئے بارہ برجوں کا ذکر کر کے کہتے ہیں کہ جب بھی چاند کی بارہ تاریخ آتی ہے تو آسمان کا چاند بارہویں کے چاند یعنی رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادتِ باسعادت (۱۲/ربیع الاول) کی خوشی اور نسبت سے جھک جھک کر بارگاہِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم میں آداب و سلامی بجالاتا ہے اور نہ صرف چاند بل کہ دائرۂ فلک کے بارہ برجوں اسد، ثور، جدی، جوزہ، حمل، حوت، دلو، سرطان، سنبلہ، شرف، عقرب، میزان کا ہر ہر ستارا بھی جھک جھک کر حضورِ انور صلی اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ میں سلام عرض کرتا ہے اور بہ زبانِ حفیظؔ جالندھری یوں کہتا ہے کہ ؂

ترے آنے سے رونق آگئی گلزارِ ہستی میں — شریکِ حالِ قسمت ہو گیا پھر فضلِ ربانی
ترا در ہو، مرا سر ہو، مرا دل ہو، ترا گھر ہو — تمنا مختصر سی ہے مگر تمہیدِ طولانی

ہو سکتا ہے بعض حضرات یہاں معترض ہوا ٹھیں کہ نعت جیسی صنف میں ان علمی اصطلاحات کا لانا کیا معنی؟ تو اس ضمن میں عرض ہے کہ امام احمد رضا کے دور کا یہ مزاج تھا کہ شعرا اپنے اشعار میں جذبات و خیالات کی ترجمانی کے ساتھ ساتھ زبان و بیان کے تجربے اور علمی اصطلاحات کو جگہ دیتے تھے اور اس عہد میں ایسے اشعار کو بہ آسانی سمجھنے والے لوگ بھی تھے جو کہ فی زمانہ مفقود ہیں ۔ آج سوداؔ ، ذوقؔ اور مومنؔ کے قصائد، عزیزؔ لکھنوی کے مناقب، حضرت محسنؔ کاکوروی کے نعتیہ قصیدے اور ان کی تشابیب ، اور دبیرؔ کے مراثی اور ان میں پائی جانے والی تلمیحات اور مذہبی روایات آج ہمارے لیے معمہ اور چیستاں بن کر رہ گئی ہیں ، جاننا چاہیے کہ اس کا سبب محض ہمارا

سطحی نظامِ تعلیم ہے۔اس لیے ایسے افکارِ عالیہ اور اصطلاحاتِ علمیہ سے سجے سنورے اشعار کو فہم نہ کر پانے کی بنیاد پر ایسا اعتراض کرنا کہ ان کو اشعار میں نظم کرنے کی کیا ضرورت تھی ادبِ عالیہ کے گراں قدر جوہر پاروں سے صرفِ نظر اور اپنی علمی بے مایگی پر پردہ ڈالنے کی سعیِ نامشکور ہے۔

دراصل امام احمد رضا بریلوی نے اپنے کلام کے حوالے سے دنیا بھر کے علوم وفنون کا فن کارانہ اور عالمانہ استعمال کرتے ہوئے نعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم اس لیے قلم بند فرمائی ہے کہ آپ نے اپنی نعت گوئی سے علوم وفنون کو بھی نعتِ سرکار صلی اللہ علیہ وسلم میں مصروف کردیا ہے۔ مضمون آفرینی اور خیال آفرینی کا جونت نئے اور جدت وندرت سے مملو اظہار یہ آپ کے کلام میں ملتا ہے وہ باوجود تلاش وتفحص دیگر شعرا کے یہاں کم نظر آتا ہے یہ امر امام احمد رضا جیسے عاشقِ صادق کا امتیازی وصفِ خاص ہے۔

امام احمد رضا کی شاعری کا مقصد محبوبِ کردگار صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف وتوصیف اور آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں نازیبا کلمات ادا کرنے والوں کی مذمت اور تردید کرنا ہے، چناں چہ ارشادِ عالی ہے کہ ؎

زمین وزماں تمہارے لیے مکین و مکاں تمہارے لیے
چنیں و چناں تمہارے لیے بنے دوجہاں تمہارے لیے
دہن میں زباں تمہارے لیے بدن میں ہے جاں تمہارے لیے
ہم آئے یہاں تمہارے لیے اُٹھیں بھی وہاں تمہارے لیے

دشمنِ احمد پہ شدت کیجیے — ملحدوں کی کیا مروت کیجیے
شرک ٹھہرے جس میں تعظیمِ حبیب — اس برے مذہب پہ لعنت کیجیے

اللہ جل شانہ اور اس کے فرشتے رسولِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام بھیجتے ہیں کائنات کا ہر ذرّہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف وتوصیف میں رطب اللسان ہے حقیقت تو یہ ہے کہ جہاں جہاں ذکرِ خدا جاری ہے وہاں وہاں ذکرِ مصطفیٰ بھی ہوتا ہے حضرتِ رضا بریلوی کا خامۂ گل ریز اور فکرِ عشق آمیز جب نعت نگاری کی طرف مائل ہوتی ہے تو آپ کا کمالِ علمی گہرافشانی کرتے ہوئے نعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں نت نئے گل بوٹے اس شان سے کھلاتا ہے کہ عقل حیران رہ جاتی ہے، میدانِ نعت میں آپ کے علمی اصطلاحات سے آراستہ ومزین اشعار صفحۂ قرطاس پر ہماری مشامِ جان وایمان کو معطر ومعنبر کرنے لگتے ہیں۔امام احمد رضا کی فکرِ رسا نے



فضائے نعت میں پرواز کرتے ہوئے انوکھی معنی آفرینی اور جدت وندرت کی لہلہاتی فصل اگائی ہے اس پر شرح ونقد کرنا مجھ جیسے کم علم کے بس کی بات نہیں ذیل میں کلامِ رضا سے علمی اصطلاحات پر مشتمل اشعار اور ان کے نیچے اس علم کا عنوان بلا تبصرہ درج کیا جا رہا ہے اہلِ علم ان اشعار سے لطف لے سکتے ہیں ؎

پوچھتے کیا ہو عرش پر یوں گئے مصطفیٰ کہ یوں — کیف کے پر جہاں جلیں کوئی بتا کیا کہ یوں
بے سہیم و قسیم و عدیل و مثیل — جوہرِ فردِ عزت پہ لاکھوں سلام
غایت وعلت سبب بہرِ جہاں تم ہو سب — تم سے بَنا تم بِنا تم پہ کروروں درود
(علمِ فلسفہ)

وہ گراں سنگیِ قدرِ مِس وہ ارزانیِ جود — نوعیہ بدلا کیے سنگ و لآلی ہاتھ میں
(علمِ فلسفۂ نظری)

بارہوں کے چاند کا مجرا ہے سجدہ نور کا — بارہ برجوں سے جھکا اک اک ستارہ نور کا
سعدین کا قران ہے پہلوے ماہ میں — جھرمٹ کیے ہیں تارے تجلی قمر کی ہے
دنیا، مزار، حشر، جہاں ہیں غفور ہیں — ہر منزل اپنے چاند کی منزل غُفر کی ہے
نبوی ظِل علوی برج بتولی منزل — حسنی چاند حسینی ہے چمکنا تیرا
(علم نجوم)

مہرِ میزاں میں چھپا ہو تو حمل میں چمکے — ڈالے اک بوند شبِ دے میں جو بارانِ عرب
ہیں عکسِ چہرہ سے لبِ گلگوں میں سرخیاں — ڈوبا ہے بدرِ گل سے شفق میں ہلالِ گل
سیاہی مائل اس کی چاندنی ہے — قمر کا یوں فلک مائل ہے یا غوث
طلاے مہر ہے ٹکسال باہر — کہ خارج مرکزِ حامل ہے یا غوث
(علمِ ہیئت)

زبانِ فلسفی سے خَرق و اِلتیام اسرا — بنایا دورِ رحمت ہائے یک ساعت تسلسل کو
محمد مظہرِ کامل ہے حق کی شانِ قدرت کا — نظر آتا ہے اس وحدت میں کچھ انداز کثرت کا

ممکن میں یہ قدرت کہاں، واجب میں عبدیت کہاں
حیراں ہوں یہ بھی ہے خطا، یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں

سراغِ اَین ومتٰی کہاں تھا، نشانِ کیف و اِلیٰ کہاں تھا
نہ کوئی راہی نہ کوئی ساتھی نہ سنگِ منزل نہ مرحلے تھے
فرشتے خدم رسولِ حشم تمام امم غلام کرم
وجودوعدم حدوث و قدم جہاں میں عیاں تمہارے

(فلسفۂ مابعدالطبعیات)

محیط و مرکز میں فرق مشکل ، رہے نہ فاصل خطوطِ واصل
کمانیں حیرت میں سر جھکائے عجیب چکر میں دائرے تھے
کمانِ امکاں کے جھوٹے نقطو! تم اوّل آخر کے پھیر میں ہو
محیط کی چال سے تو پوچھو ، کدھر سے آئے کدھر گئے تھے

(فلسفۂ مابعدالطبعیات وعلمِ ہندسہ)

کیا لکیروں میں ید اللہ خط سرو آسا لکھا    راہ یوں اس راز لکھنے کی نکالی ہاتھ میں

(علمِ ہندسہ)

ذرے مہرِ قدس تک تیرے توسط سے گئے    حدِّ اوسط نے کیا صغرا کو کبرا نور کا
تم سے خدا کا ظہور، اُس سے تمہارا ظہور    لِم ہے یہ وہ اِن ہوا تم پہ کروروں دُرود
سببِ ہر سبب ، منتہاے طلب    علّتِ جملہ علّت پہ لاکھوں سلام

(علمِ منطق)

ترا منسوب ہے مرفوع اس جا    اضافت رفع کی حامل ہے یاغوث

(علمِ معانی ونحو)

درودیں صورتِ ہالہ محیطِ ماہِ طیبہ ہیں    برستا امتِ عاصی پہ اب رحمت کا پانی ہے
اشک برساؤں چلے کوچۂ جاناں سے نسیم    یاخدا! جلد کہیں نکلے بخارِ دامن
نبوی مینھ علوی فصل بتولی گلشن    حسنی پھول حسینی ہے مہکنا تیرا

(علمِ موسمیات)

نبوی خور علوی کوہ بتولی معدن    حسنی لعل حسینی ہے تجلا تیرا
کوہ سرکھ ہو تو اک وار میں دو پر کالے    ہاتھ پڑتا ہی نہیں بھول کے اوچھا تیرا

(علمِ ارضیات ومعدنیات)



رشحاتِ رضا بریلوی سے اس قبیل کے اور بھی درجنوں اشعار اخذ کر کے سجائے جا سکتے ہیں، اس مختصر سے مضمون میں اتنی ہی مثالوں پر اکتفا کیا جارہا ہے۔ وگرنہ علم وفضل کے اس بحرِ ناپیدا کنار کی کماحقہ شناوری کا حق ادا کرنا مجھ جیسے مبتدی کے لیے ہرگز ممکن نہیں۔ یہاں اشعار اور ان کے نیچے علوم وفنون کے نام درج کر دیے گئے ہیں تا کہ اہلِ علم وفہم اس کی گہرائی وگیرائی تک رسائی حاصل کر کے کلامِ رضا بریلوی میں علمی مصطلحات کی جو ضیا باریاں ہیں ان سے کیف وسرور حاصل کریں۔ حضرت امام ہی کے ایک شعر پر تشطیر کرتے ہوئے اس مضمون کا اختتام کرتا ہوں ۔

”ملکِ سخن کی شاہی تم کو رضاؔ مسلّم“
دنیاے علم وفن میں ہے شان تیری محکم
عشقِ شہِ دنا کے دریا بہادیے ہیں
”جس سمت آگئے ہو سکے بٹھا دیئے ہیں“



ڈاکٹر فضل الرحمٰن شرر مصباحی

# کلام رضا اور علم القوافی

حدائق بخشش میں علم القوافی کے جملہ لوازم کی بھرپور رعایت ملتی ہے میری نظر سے ایک بھی قافیہ ایسا نہیں گزرا جس میں ردف وقید اور وصل وخروج کا لحاظ نہ رکھا گیا ہو نیز جملہ عیوب قوافی مثلاً اختلاف توجیہ اور ایطاء جلی وغیرہ سے حدائق کا دامن پاک نہ ہو۔ چند اشعار بادی النظر میں غور طلب معلوم ہوتے ہیں، کبھی کبھی ناواقفیت کی وجہ سے اعتراض کر دیا جاتا ہے۔ راقم الحروف سے بھی متعدد احباب نے استفسار کیا۔ اس لئے بعض اشعار کے بارے میں پیدا شدہ غلط فہمیوں کا ازالہ ضروری ہے۔

۱۔ دخیل وتاسیس

خدارا مرہم خاک شفا دے جگر زخمی ہے دل گھائل ہے یا غوث

یہاں گھائل کو گایل تحتانی مفتوح سے پڑھ کر یہ اعتراض کیا گیا ہے کہ مطلع کے قوافی قابل اور کامل کا دخیل مکسور ہے اور گھایل کا مفتوح اس لئے گھایل اور قابل ہم قافیہ نہیں ہو سکتے۔

دراصل یہ ساراطومار گھائل کو گھایل (بروزن پایل) بہ یائے تحتانی مفتوح قرار دے کر باندھا گیا ہے۔ شیخ ناسخ لکھنوی کے شاگرد شیخ امداد علی بحر لکھنوی نے گھایل کی یاء تحتانی کو مفتوح لکھا ہے۔ صاحب نور اللغات نے اسی کو ترجیح دی ہے، مولانا ابر احسنی تو ایسے ہی نوادر کی تلاش میں رہتے تھے لیکن سرمایۂ زبان اردو کے مصنف جلال لکھنوی نے لغت مذکور میں لکھا ہے کہ فصحائے لکھنؤ کا اتفاق یاء تحتانی مکسور پر ہے۔'' فرہنگ اثر میں اثر لکھنوی نے گھائل تحتانی مکسور مبدل بہ ہمزہ کو نہ صرف صحیح بلکہ رائج و فصیح لکھا ہے صاحب مہذب اللغات نے جلال واثر کے قول کی پیروی کی ہے۔

کسی ابرو کماں پہ مائل ہے کسی تیر نگہ کا گھائل ہے

مثنوی سحر البیان کا بھی اسی پر فتویٰ ہے۔

کبھی تیکھی نظروں سے گھائل کیا کبھی میٹھی باتوں سے مائل کیا

دوسرے یہ کہ جو لوگ گھائل میں تاسیس و دخیل ڈھونڈتے ہیں وہ غلطی پر ہیں کیونکہ جب قابل اور کامل کے قوافی میں دل اور محفل کے قوافی بھی ہیں تو تاسیس و دخیل کا سوال ہی ختم ہو



گیا۔ اب لے دے کے ل حرف روی باقی رہ گیا۔

۲۔ اختلاف توجیہ

فن گرچہ نہ شد برنص عبدالقادر جاں دار و مہر از فص عبدالقادر
گرنا قصم ایں نسبت کامل چہ خوش است کاں بندہ رضا ناقص عبدالقادر

وَ

بالکسر منم مخلص عبدالقادر سر بر قدم خلص عبدالقادر
برکسر چو رحم آرد فتحش چہ عجب بالفتح شوم مخلص عبدالقادر

بظاہر ان دونوں رباعیوں میں قافیہ کا عیب نظر آتا ہے، چند برس پہلے دہلی یونیورسٹی کے ایک لیکچرار نے احقر سے استفسار کیا تھا کہ خلص اور خالص نیز مخلص (بالکسر) اور مخلص (بالفتح) ہم قافیہ کیوں کر ہو سکتے ہیں جب کہ قبل روی کی حرکت میں اختلاف ہے۔ مستفسر کو جو جواب دیا گیا اس کا خلاصہ پیش کیا جاتا ہے کیونکہ یہ سوال علم القوافی کے ہر معمولی واقف کار کے ذہن میں پیدا ہوسکتا ہے۔

علم القوافی کا قاعدہ ہے کہ اگر روی مقید ہے یعنی حرف روی ساکن ہے تو ماقبل کی حرکت کے مطابقت لازم ہے۔ جیسے قمر، شجر وغیرہ۔ اس کا ہم قافیہ عنصر نہیں ہوسکتا لیکن اگر روی مطلق ہو یعنی حرف وصل سے متحرک ہو تو روی اپنے ماقبل کی حرکت کی پابندی کی محتاج نہیں رہ جاتی لہٰذا سروری کا قافیہ عنصری ہوسکتا ہے۔ خود حضرت امام رضا فرماتے ہیں :۔

''روی جب متحرک ہو تو قبل کی حرکت میں اختلاف بالاجماع جائز و بے عیب ہے جیسے دلش و گلش بخلاف اختلاف دل و گل کی روی ساکن ہے۔''

(فتاوی ج ۱۲، ص ۱۸۳۰)

حضرت امام کے اس قول کی تائید حسب ذیل اقوال معتبرہ سے ہوتی ہے۔ روضۃ القوافی میں ہے ''تغیر توجیہ در روی غیر موصول ناجائز۔ دیگر وقتیکہ موصول شود تغیر حرکت ماقبلش جائز الاّ آنوقت توجیہ نخواندماند۔ چنانچہ عرفی گوید

باحسن و جمال تو پری را دعوی نرسد برابری را
چشم تو بیک نگاہ جادو آموختہ سحر سامری را صہ ۳۷

کافی در علم قوافی میں ہے ''بعضے از مواد مثل سرو بر حروف قافیہ مستقل گردد و معتبر عدم استقلال است

ناگزیر حرکت آنرا از قافیہ شمردند تا بقدر امکان غیر مستقل باشد و ردی چوں متحرک گردد آں ضرورت مرتفع شد پس ایں حرکت نیز از ما نحن فیہ نباشد ولہٰذا جمع چا کری با عنصری رواست ۔ص ۳۵۰

حضرت امام کے قول کی تائید میں اساتذہ کے اشعار ملاحظہ ہوں۔

ہجوم اشک در چشم ترش ہیں | وفا پروردۂ من در برش ہیں
چو من از شوخی طبع سخن چیں | غباری ہر نفس بر خاطرش ہیں (صہبائی)

اے کہ فلک بحسن مہر ماہ تر است مشتری | مہر رخ ترا رسد بر رخ ماہ برتری
سہم عقاب تیر تست کز رخ خصم میکند | رنگ پریدہ اش بچرخ دعوی نسر طائری
(صہبائی)

مجھ کو خوش چشموں سے رم مثل غزال جستہ ہے | دامِ گیسوئے گریزاں اب دل وابستہ ہے
صبح اٹھ کر آئینہ دیکھا تو یہ کہنے لگا | صاف اس سے تو ہمارا چہرۂ ناشستہ ہے
(ناسخ لکھنوی)

اب رہا یہ کہ ان تمام مثالوں میں روی متحرک بہ حرف وصل ہے جب کہ خلص وخالص اور مخلص ومخلص میں کسی حرف زاید کا وصل ہیں ہے لیکن اس اشتباہ کی کوئی اہمیت نہیں کیوں کہ **عِلمُ القَوافی** میں اضافت کا شمار حرف وصل ہی میں ہوتا ہے۔

دہ بود وصل فارسی گو را | الف و دال و کاف و ہا و یا
حرف جمع و اضافت و مصدر | حرف تصغیر و رابطہ است دگر
(رسالہ عبدالواسع ہانسوی)

## ۳۔ ایطاء خفی

ایطاء خفی ہر دور میں اختلافی مسئلہ رہا ہے بعض اہل فن نے اس کو عیب (عیب خفی) قرار دے کر اپنے کلام کو اس عیب سے محفوظ رکھنے کی کوشش کی ہے (حال آنکہ وہ محفوظ نہیں رکھ سکے ہیں) اور کچھ اہل فن نے اس کو دائرہ فن کے تنگ کر دیے جانے کے مترادف قرار دیتے ہوئے فہرست عیوب سے خارج کر دیا ہے۔

اساتذہ کے یہاں ایطاء خفی کی چند مثالیں؛

دیکھے گر چشم تری اے گل شاداب حباب | شرم کے مارے وہیں بحر میں ہو آب حباب (ظفر)



نکتہ چیں ہے غم دل اسکو سنائے نہ بنے | کیا بنے بات جہاں بات بنائے نہ بنے (غالب)

ان شعروں میں ایطاء غیر محسوس طور پر داخل ہو گیا۔ یاس یگانہ چنگیزی جو کہ غالب کا بدترین مخالف تھا لیکن اس نے دیانت سے کام لیتے ہوئے غالب کا دفاع کیا ہے، کہتا ہے:۔

''حروف علت میں سے تنہا کوئی حرف بطور زاید یا اضافی روی کی شکل میں واقع ہوا ہو جس کے معنی بھی ایک ہوں اور اس کے حذف کر دینے کے بعد حرفِ روی بھی قائم نہ رہے تو بھی ایسے الفاظ کو ہم قافیہ بنانا قطعی جائز ہونا چاہیے۔ جیسے کہا، سنا، اٹھو، چلو وغیرہ۔'' گمان غالب ہے کہ جن مسلم الثبوت شعراء کے کلام میں ایطاء پوشیدہ طور پر داخل ہو گیا ہے، ایسا نہیں ہے کہ انہیں اس کا علم نہ تھا بلکہ انہوں نے ایطاء خفی کو راہ دے کر اس کو فہرست عیوب سے خارج کر کے جواز کا اقرار کیا ہے۔

حدائق بخشش میں صرف ایک شعر میں ایطاء خفی کی سرایت ملتی ہے جسے ہم جائز سمجھتے ہیں اور یہ بھی سمجھتے ہیں کہ حضرت امام نے اسے فہرست عیوب سے خارج قرار دیا ہے۔ وَ ھُوَ ھٰذا

ان کی مہک نے دل کے غنچے کھلا دیے ہیں | جس راہ چل دیے ہیں کوچے بسا دیے ہیں

## ۴۔ اجتماع ردیفین (الف)

مطلع کے علاوہ جب مصرع اول میں ردیف آ جائے تو اس کو عیوب شعری میں شمار کیا جاتا ہے لیکن مسلم الثبوت اساتذہ کے تعامل کی روشنی میں ہم یہ فرق کرنے میں حق بجانب ہیں کہ اگر ردیف حرف ہو تو ایسی ردیف کا استعمال قافیہ کے بغیر بھی بلا کراہت جائز ہے۔ غالب جیسے استادفن نے اپنی فارسی اور اردو کی غزلیات میں حرف کی حد تک ردیف کا استعمال (بغیر قافیہ) کر کے اس کے جواز کا اقرار کیا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

عید است نشاط وطرب و زمزمہ عام است | مے نوش اگر بادہ حرام است
با ساغر شہ ساغر خورشید سفال است | با خنجر شہ خنجر مریخ نیام است

دمی کہ کشت نوا مندی تماشا را
سپیدہ سحری غازہ روئے دنیا را
وجود تا نبود جز بچشم بینش را
نمود تا نبود جز بہ لفظ و معنیٰ را

اے بر تر از سپہر بلند آستان تو | دی پاسبان ملک و ملک پاسبان تو

اے روزگار بستہ بند کمند تو     دی کوہسار خستہ گرز گران تو

---

پھر اک دل کو بیقراری ہے     سینہ جویائے زخم کاری ہے
جلوہ پھر عرض ناز کرتا ہے     روز بازار جاں سپاری ہے

---

قفس میں ہوں اگر اچھا بھی نہ جانیں میرے شیون کو
مرا ہونا برا کیا ہے نوا سنجان گلشن کو
شہادت تھی مری قسمت میں جو دی تھی یہ خو تجھ کو
جہاں تلوار کو دیکھا جھکا دیتا تھا گردن کو

پوری حدائق بخشش میں دوشعر ایسے دستیاب ہیں جن میں ایک مقام پر ''ہے'' اور دوسرے مقام پر ''سے'' اجتماع ردیفین کی مثال بنتا ہے جسے معمولات اہل فن میں شمار کیا جانا چاہیئے ورنہ سارے اساتذہ کا دامن داغدار ہوجائے گا۔ وہ دوشعر یہ ہیں

(۱) اللہ اللہ کے نبی سے     فریاد ہے نفس کی بدی سے
ہے ظالم میں نباہوں تجھ سے     اللہ بچائے اس گھڑی سے

---

(۲) اندھیری رات ہے غم کی گھٹا عصیاں کی کالی ہے
دل بیکس کا اس آفت میں آقا تو ہی والی ہے
رضا منزل تو جیسی ہے وہ اک میں کیا سبھی کو ہے
تم اس کو روتے ہو یہ تو کہو یاں ہاتھ خالی ہے

البتہ مرزا بشیر الدین احمد محمود کے درج ذیل اشعار اجتماع ردیفین کی بھونڈی مثال ہے جس سے احتیاط لازم ہے۔

(۱) حقیقی عشق گر ہوتا تو سچی جستجو ہوتی
تلاش یار ہر پردہ میں ہوتی کو، بکو، ہوتی
مے وصل حبیب لا یزال و لم یزل ہوتی
تو دل کیا میری جاں بھی بڑھ کے قربانِ سبو ہوتی

---



(۲) تم نظر آتے ہو ہر ذرہ میں غائب بھی ہو تم
سب خطاؤں سے بھی تم پاک ہو تائب بھی ہو تم
فہم سے بالا بھی ہو فہم مجسم بھی ہو تم
عام سے عام بھی ہو سرِ غرائب بھی ہو تم

---

(ب) دی گفت دلم کہ جاں ست عبدالقادر
جاں گفت کہ دیں ماں ست عبدالقادر

اس مطلع میں ''جاں'' کا قافیہ ''ما'' کو بہ اضافۂ ''نون'' بنایا گیا ہے علامہ شمس بریلوی نے اپنے نسخۂ مرتبہ میں ''نون'' کو یہ سمجھ کر نکال دیا کہ ''ضمیر منفصل ما'' میں ''نون'' کا اضافہ کتابت کی غلطی ہے حال آنکہ ''نون'' کے بغیر مطلع میں اجتماعِ ردیفین کا عیب پیدا ہوگیا۔ کچھ لوگ اضافہ نون کو ضرورتِ شعری سمجھ بیٹھے ہیں جو سراسر غلط ہے۔ بلکہ ایسی ضرورت کے لئے حضرت امام خود فرماتے ہیں کہ ''شعری گفتن چہ ضرور۔'' (فتاوی رضویہ ج ۱۲ ص ۱۸۳)

اس ایراد کا جواب یہ ہے کہ فارسی میں ''ما وشما'' کی طرح ''ماں وتاں'' بھی مستعمل ہے۔ انجمن آرائے ناصری کے مؤلف نے لفظ ''ماں'' کے استعمال کو متقدمین شعراء کے ساتھ خاص کر دیا تھا۔ علامہ نجم الغنی قوانین دستگیری اور سرگزشت وزیر خاں لنکراں کے حوالہ سے صاحب انجمن کے قول کو باطل قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ ''جسطرح قدماء استعمال کرتے تھے اسی طرح متاخرین بھی تقریر وتحریر میں لاتے ہیں کچھ اشعار قدماء ہی کے ساتھ خصوصیت نہیں رکھتے۔''

(قواعد حامدی صفحہ ۱۵۳۔۱۵۴)

## حرف روی

ثنائے سرکار ہے وظیفہ قبول سرکار ہے تمنا
نہ شاعری کی ہوس نہ پروا روی تھی کیا کیسے قافیے تھے

بعض تبصرہ نگاروں نے اس شعر سے یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ حضرت امام کو خود احساس تھا کہ اس نظم میں فنی نقطۂ نظر سے کچھ سقم رہ گیا ہے۔ اس اشتباہ کا ازالہ ہم اپنے ایک طویل مضمون میں کر چکے ہیں جو ہندو پاک کے متعدد رسائل میں شائع ہو چکا ہے۔ یہاں اختصار کے ساتھ ازالۂ اوہام کے لئے چند سطور پیش ہیں۔

حضرت امام نے اس شعر میں ''روی'' اور ''قافیہ'' استعمال کیا ہے۔ روی قافیہ کے آخر حرف اصلی کو کہتے ہیں یعنی لفظ مستقل کا آخری حرف جس کو گرا دینے سے وہ لفظ مہمل ہو جائے یا اپنے سابقہ معنی میں نہ رہ جائے۔ جیسے نظر اور صفر۔ پہلے لفظ کے حرف آخر کے حذف کے بعد نظ، اور دوسرے لفظ کے آخر کے حذف کے بعد صف بچا پہلا مہمل ہے دوسرا معنی سابق میں نہیں ہے۔ یہاں روی ''ر'' ہے اور پورا لفظ یعنی نظر اور صفر قافیہ ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ روی پر ہی قافیہ کی پوری عمارت قائم ہے۔ لیکن کبھی انہیں قوافی میں ایسے قافیے بھی لائے جاتے ہیں جن کا آخری حرف گرا دینے پر بھی ان کے معنی سابق برقرار رہتے ہیں اس لئے اہل فن نے یہ ضروری قرار دیا ہے کہ مطلع میں کم از کم ایک قافیہ ایسا ہو جس کی روی اصلی ہو۔ عطا۔ شفا اور وفا کی روی اصلی ہے، یعنی حرف الف مستقل لفظ کا جز ہے کیوں کہ ان تینوں الفاظ میں الف کو گرا دینے کے بعد ان کے سابق معانی قائم نہیں ہیں لہٰذا ان میں ردیف روی ہے۔ رہا۔ سبا اور اٹھا، یہ تینوں الفاظ حذف الف کے بعد اپنے سابقہ معانی میں باقی ہیں۔ اس لئے مطلع میں عطا کے ساتھ رہا اور شفا کے ساتھ سنا کا قافیہ لایا جا سکتا ہے لیکن رہا کے ساتھ سنا کا قافیہ درست نہیں ہے کیوں کہ کم از کم ایک قافیہ کی روی کا حرف اصلی ہونا ضروری ہے۔

حضرت امام کی اس نظم کے مطلع میں ''ہوئے'' اور ''لئے'' کا قافیہ استعمال ہوا ہے۔ ان میں ''ی'' روی ہے۔ یہ ''ی'' ہوئے میں اضافی اور ''لئے'' میں اصلی ہے۔ اگر ''لیے'' لینا سے مشتق ہوتا تو پھر ہوئے اور لے ہم قافیہ نہیں ہو سکتے تھے۔ یہ شرط بھی صرف مطلع کے لئے ہے۔

اس لئے اس نظم میں از روئے فن کوئی سقم نہیں ہے بلکہ یہ عجز و فروتنی کا اظہار ہے۔ بعض اہل علم تو مولانا روم کو بھی اس شعر کے سبب عروض و قافیہ کے علم سے نابلد سمجھ بیٹھے حال آنکہ یہی شعر عروض سے واقفیت کو ظاہر کرتا ہے۔

شعر می گویم بہ از آبِ حیات　　من ندانم فاعلاتن فاعلات

## صحت الفاظ

حضرت امام کے یہاں صحت الفاظ کو بڑی اہمیت حاصل تھی وہ کبھی کوئی ایسا لفظ استعمال نہیں کرتے تھے جس کی نظیر نہ ہو۔ ہاں دائرہ قانون میں رہ کر بعض نئی تراکیب اختراع کرنے کا سہرا ضرور آپ کے سر ہے۔ کئی برس پہلے کی بات ہے حدائق بخشش کے معروف سلام کے درج



ذیل مصرع میں لفظ ''چقا چاق'' ہمارے لئے خلجان کا باعث رہا۔

وہ چقا چاق خنجر سے آتی صدا

لفظ ''چقا چق'' کو ہم نے تلوار کی صف کے لئے پڑھا تھا، صوتی اعتبار سے بھی تلوار کی آواز ہی سے اس کی مناسبت ظاہر ہے لیکن ہمیں اس وقت حیرت کے ساتھ مسرت ہوئی جب ہمیں فردوسی کے کلام سے اس کی سند مل گئی۔

چقا چاق خنجر بگر دوں رسید　　ز ہندوستاں خوں بجیحوں رسید

اسی طرح چند ماہ پیشتر محترم سید غلام سمنانی صاحب نے فرمایا کہ حدائق بخشش میں ایک لفظ کا استعمال فصحاء کے برخلاف معلوم ہوتا ہے۔

اے عطا پاش اے خطا پوش اے عفو کیش اے کریم
اے سراپا رأفتِ ربِ العلےٰ امداد کن

یہاں لفظ عفو بروزن رفو استعمال ہوا ہے جب کہ عفو کیش میں فا ساکن ہے عفو بضمہ فا و تشدید واو، اور عفو بسکون فا کے معنی کا فرق اس شعر سے ظاہر ہے۔

گنہِ رضا کا حساب کیا وہ اگر چہ لاکھوں سے ہیں سوا
مگر اے عفو ترے عفو کا نہ حساب ہے نہ شمار ہے

اسی وقت غیاث اللغات دیکھی گئی جس میں حسب ذیل اطمینان بخش عبارت ملی۔

''عفو بفتح اول وسکون فا بروزن سرو از خطا درگزشتن وترک کردن عقوبت گناہ در حالت قدرت از کشف ومنتخب وغیرہ مگر در ابتدائے باب چہارم بوستان لفظ عفو بفتح اول وضم ثانی وتخفیف واو آمدہ است چنانچہ مصرعہ ''عفو کردم از وے عمل ہائے زشت'' وایں نوع از تفرلیس است۔ (غیاث اللغات)

یہاں چند الفاظ بطور مثال پیش کئے جاتے ہیں جن کو حضرت امام نے بہ پیروی اساتذہ کئی طرح سے اپنے اشعار میں استعمال کیا ہے۔

دو جہاں: جب دو تنہا استعمال ہوتا ہے تو ہمیشہ اس کا واو ملفوظ ہوتا ہے۔ لیکن جب کسی لفظ کا جز ہوتا ہے تو کبھی واو صرف اظہار حرکت کے لئے ہوتا ہے۔ یعنی ملفوظ نہیں ہوتا جیسے (لا اعلم)

ع　تو مشق ناز کر بار دو عالم میری گردن پر

حضرت امام نے بھی بواو معدولہ استعمال کیا ہے:

ع خدا کی رضا چاہتے ہیں دو عالم

دو جہاں سے بھی نہیں جی بھرا کروں کیا کروروں جہاں نہیں

اور کبھی واو ملفوظ ہوتا ہے جیسے:

آصف جاہ ع ہم نے جانا کہ دو جہاں سے گئے

حضرت امام کے یہاں بھی بواو ملفوظہ اس کا استعمال ہوا ہے۔

ع دو جہاں کی نعمتیں ہیں ان کے خالی ہاتھ میں

ع ایک جانِ بے خطا پر دو جہاں کا بار ہے

ع اک ترے رخ کی روشنی چین ہے دو جہان کی

البتہ جب دونوں جہان کہا جائے گا تو دو کا واو ہمیشہ ملفوظ ہوگا۔

جو چاہے ان سے مانگ کہ دونوں جہاں کی خیر
زر ناخریدہ ایک کنیز ان کے گھر کی ہے

**قدس:** اس لفظ کا استعمال بھی دو طرح سے ہوتا ہے بضمتین بھی اور بالضم بھی۔

بالضم- غالب شب از بادۂ قدس ساغر گرفت
صبوحی ز دیدار حیدر گرفت

بضمتین ولہ پاتا ہوں اس سے داد کچھ اپنے کلام کی
روح القدس اگرچہ مرا ہمزباں نہیں

بالضم- حضرت رضا پتلی پتلی گل قدس کی پتیاں

تاج روح القدس کے موتی جسے سجدہ کریں

گلزار قدس کا گل رنگیں ادا کہوں

حبذا شہبازِ طیرستان قدس



بضمتین پار ہائے صحف غنچہ ہائے قدس

طائران قدس جن کی ہیں قمریاں

مانگوں نعت نبی لکھنے کو روح قدس سے ایسی شاخ

روح قدس سے پوچھیے تم نے بھی کچھ سنا کہ یوں

صاحب یہ لفظ جب کسی دوسرے لفظ کی طرف مضاف ہوتا ہے تو حسب قاعدہ حرف آخر مکسور ہوتا ہے جیسے :۔

حافظ اے صاحب کرامت شکرانہ سلامت

لیکن اس کا استعمال فک اضافت کے ساتھ بھی ہوتا ہے جیسے

سعدی - زصاحب غرض تا سخن نشوی

حضرت امام نے بھی دونوں طرح سے استعمال کیا ہے۔

اضافت صاحب خانہ لقب کس کا ہے تیرا تیرا
صاحب رجعت شمس و شق القمر

**فک اضافت ؛**

یعنی عثمان صاحب قمیص ھدی
اے غنی اے مغنی اے صاحب حیا امداد کن

☆☆☆

## نعت ریسرچ سینٹر کی مطبوعات

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1- اردو حمد و نعت پر فارسی شعری روایت کا اثر | | ڈاکٹر عاصی کرنالی | 600/- |
| 2- اردو نعت کا تحقیقی و تنقیدی جائزہ | | رشید وارثی | 350/- |
| 3- نعت میں کیسے کہوں | (تنقید) | پروفیسر محمد اقبال جاوید | 200/- |
| 4- غالب اور ثنائے خواجہ | (تنقید) | صبیح رحمانی | 200/- |
| 5- نعت کی تخلیقی سچائیاں | (تنقید) | ڈاکٹر عزیز احسن | 150/- |
| 6- ہنر نازک ہے | (تنقید) | ڈاکٹر عزیز احسن | 150/- |
| 7- اردو نعت اور جدید اسالیب | (تنقید) | ڈاکٹر عزیز احسن | 120/- |
| 8- نعت نگر کا باسی | (تنقید) | صبیح رحمانی | 150/- |
| 9- جادۂ رحمت کا مسافر | (تنقید) | ڈاکٹر حسرت کاسگنجوی | 80/- |
| 10- بہشت تضامین | (شعری مجموعہ) | حافظ عبدالغفار حافظ | 250/- |
| 11- خیر البشر | (میلاد نامہ) | نور بانو محجوب | 200/- |
| 12- نعت اور تنقیدِ نعت | (تنقید) | ڈاکٹر ابوالخیر کشفی | 300/- |
| 13- فنِ اداریہ نویسی اور ''نعت رنگ'' | (تنقید) | ڈاکٹر افضال احمد انور | 200/- |
| 14- ''نعت رنگ'' اہلِ علم کی نظر میں | (مضامین) | ڈاکٹر شبیر احمد قادری | 300/- |
| 15- فہرستِ کتب خانہ نعت ریسرچ سینٹر | (کتابیات) | محمد طاہر قریشی | 300/- |
| 16- زبورِ حرم | (کلیاتِ نعت) | اقبال عظیم | 450/- |
| 17- شہہ لولاک | (شعری مجموعہ) | امان خان دل | 150/- |
| 18- جادۂ رحمت | (انگریزی مجموعہ) | جسٹس منیر مغل | 200/- |
| 19- اشاریہ ''نعت رنگ'' | (بیس شمارے) | ڈاکٹر سہیل شفیق | 300/- |
| 20- سرکار کے قدموں میں | (انگریزی ترجمہ) | سارہ کاظمی | 500/- |
| 21- شہپرِ توفیق | (شعری مجموعہ) | ڈاکٹر عزیز احسن | 200/- |
| 22- قوسین | (شعری مجموعہ) | آفتاب کریمی | 200/- |
| 23- نزول | (شعری مجموعہ) | شفیق الدین شارق | 100/- |
| 24- آنکھ بنی کشکول | (شعری مجموعہ) | آفتاب کریمی | 100/- |
| 25- آپ | (شعری مجموعہ) | حنیف اسعدی | 150/- |
| 26- کرم و نجات کا سلسلہ | (شعری مجموعہ) | ڈاکٹر عزیز احسن | 150/- |
| 27- نعت اور سلام | (شعری مجموعہ) | وحیدہ نسیم | 20/- |



| | | | |
|---|---|---|---|
| 28- ممدوحِ خلائق | (شعری مجموعہ) | آفتاب کریمی | 200/- |
| 29- مرقعِ چہل حدیث | (مجموعۂ احادیث) | پروفیسر محمد اقبال جاوید | 300/- |
| 30- نعتیہ ادب کے تنقیدی نقوش | (تنقید) | پروفیسر محمد اکرم رضا | 250/- |
| 31- نعت کے تنقیدی آفاق | (تنقید) | ڈاکٹر عزیز احسن | 150/- |
| 32- مثنوی رموزِ بیخودی کا فنی و فکری جائزہ | (اقبالیات) | ڈاکٹر عزیز احسن | 200/- |
| 33- اُمیدِ طیبہ رسی | (شعری مجموعہ) | ڈاکٹر عزیز احسن | 150/- |
| 34- نعت شناسی | (تنقید) | ڈاکٹر ابوالخیر کشفی | 300/- |
| 35- اردو نعتیہ ادب کے انتقادی سرمائے کا تحقیقی مطالعہ | (تحقیقی مقالہ) | ڈاکٹر عزیز احسن | 700/- |
| 36- پاکستان میں اردو نعت | (تنقید) | ڈاکٹر عزیز احسن | 300/- |
| 37- نعت نامے بنام صبیح رحمانی | (مجموعۂ مکاتیب) | ڈاکٹر محمد سہیل شفق | 1000/- |
| 38- نعتیہ ادب کے تنقیدی زاویے | (تنقید) | ڈاکٹر عزیز احسن | 350/- |
| 39- تعلق بالرسول a کے تقاضے اور ہم | (سیرت) | ڈاکٹر عزیز احسن | 52/- |
| 40- دل جس سے زندہ ہے | (ظفر علی خان کی نعتیہ تب و تاب) | ڈاکٹر محمد اقبال جاوید | 100/- |
| 41- نعت رنگ کے پچیس شمارے | (ایک اجمالی تعارف) | ڈاکٹر شہزاد احمد | 50/- |
| 42- وفیاتِ نعت گویانِ پاکستان | | ڈاکٹر محمد منیر احمد سلیچ | 200/- |
| 43- ڈاکٹر عزیز احسن اور مطالعاتِ حمد و نعت | | صبیح رحمانی | 400/- |
| 44- اُصولِ نعت گوئی | | حلیم حاذق | 200/- |
| 45- نعت اور جدید تنقیدی رُجحانات | | کاشف عرفان | 400/- |
| 44- زمزمہ سلام | | سیما منیر | ہدیۂ دُعا |
| 3-45- مدحت نامہ | | صبیح رحمانی | 600 |
| 46- کراچی کا دبستانِ نعت (صاحبِ کتاب نعت گو شعرا کا تذکرہ) | | منظر عارفی | 1000 |
| 47- کلام رضا فکری و فنی زاویے | | صبیح رحمانی | 500 |

### زیرِ طبع کُتب

| | |
|---|---|
| 1- پاکستانی زبانوں میں نعت | صبیح رحمانی |
| 2- عطرِ خیال (نعتیہ مجموعہ) | شبنم رومانی |
| 3- نعتیہ شاعری کے فروغ میں جریدہ نعت رنگ کی خدمات (تحقیقی مقالہ) | حلیمہ بی بی |

